ناش کرنیوالی ہے- اس لئے ایشوریہ (دھن دولت) کی خواہش کرنے والا میں ایشور کو ماننے والا) تیرا سیون کرتا ہوں- تو اس بدھو (استری) کے شریر کی بُری شوبھا اور اس کی خراب حالت کو دُور کر"-

باقی ۲ تا ۲۰ منتروں کا بھی قریباً یہی مطلب ہے سوائے اس کے کہ پہلے لفظ میں اگنی کی بجائے ہوا- سورج- چاند وغیرہ دُوسرے مختلف شبدوں میں پرماتما کو مخاطب کیا گیا ہے ؞

ان بیس منتروں سے بیس آہوتی دینی چاہیئے- ان بیس آہوتیوں کے دیتے وقت استری اپنا داہنا ہاتھ پتی کے داہنے کندھے پر رکھے اور بیس آہوتی کرنے کے بعد جو گھی بچ رہے اُسے کانسی کے برتن میں ڈھانپ کر رکھ دیویں- اس کے بعد بھات کی آہوتی اس طرح دینی چاہیئے- ایک چاندی یا کانسی کے برتن میں بھات کو رکھ کر اس میں گھی دودھ اور شکر ملادیں اور تھوڑی دیر پڑا رہنے دیں- جب گھی وغیرہ سب چیز اچھی طرح مل کر ایک جزو ہو جاوے- پھر نیچے لکھے ایک ایک منتر سے ایک ایک اہوتی اگنی میں دیویں- اور جو گھی سروا میں بچتا جاوے وہ پاس رکھے ہوئے کانسی کے برتن میں ڈالتے جاویں ؞

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۹۲) ہے کہ چاند کی روشنی میں اُٹھنے والی کھلی ہوا اور دھوپ میں محنت مزدوری کرنیوالی استریاں بانجھ نہیں ہوتیں- عموماً امیر گھروں کی آرام طلب عورتیں ہی اس مرض میں مبتلا ہوتی ہیں- اس سے اگلے پانچ منتروں میں بتلایا گیا ہے- کہ جو پُرش آگ، ہوا- سورج- چاند کا سیون کرتے ہیں- وہ اچھی طرح دولت بھی کما سکتے ہیں اور جو استریاں ایسا کرتی ہیں وہ بالکل تندرست رہتی ہیں اور اپنے مال مویشی کی بھی اچھی طرح پرورش کر سکتی ہیں ؞

ओं अग्नये पवमानाय स्वाहा ॥ ओं इदमग्नये पवमानाय इदन्न मम ॥ १ ॥ अग्नये पावकाय स्वाहा ॥ इदमग्नये पावकाय इदन्न मम ॥ २ ॥ ओं अग्नये शुचये स्वाहा ॥ इदमग्नये शुचये–इदन्न मम ॥ ३ ॥ ओं आदित्यै स्वाहा ॥ इदमादित्यै इदन्न मम ॥ ४ ॥ ओं प्रजापतये स्वाहा ॥ इदं प्रजापतये–इदन्न मम ॥५॥ ओं यदस्य कर्मणोऽत्यरीरिचं यद्वा न्यूनमिहाकरम् अग्निष्टत्स्विष्टकृद्विद्यात्सर्वं स्विष्टं सुहुतं करोतु मे ॥ अग्नयेस्विष्टकृते सुहुतहुते सर्वप्रायश्चित्ताहुतीनां कामानां समर्धयित्रे सर्वान्नः कामान्त्समर्धय स्वाहा ॥ इदमग्नये स्विष्टकृते इदन्न मम ॥ ६ ॥

(۱) اُوم اگنئے پومانئے سواہا - اِدم اگنئے پوُمانائے اِدن مم -
(۲) اُوم اگنئے پاوکائے سواہا - اِدم اگنے پاکائے اِدن مم -
(۳) اُوم اگنئے شُچئے سواہا - اِدم اگنئے شُچئے - اِدن مم
(۴) اُوم اِدتیئے سواہا - اِدم ادتیئے - اِدن مم -
(۵) اُوم پرجاپتئے سواہا - اِدم پرجاپتئے اِدن مم -
(۶) اوم یدسیہ کرمنوا تیری رچم یدوا نیول مہاکرم اگنِشٹ سوشٹ کرد ودیات سردم سوِشٹم سُہُوتم کردتومے اگنئے سوِشٹ کرتے سُہُت ہُتتے سرو پرائشچت آہوتی نام کاما نام سمردھ یترے سرانہ کامانت سمردھیہ سواہا - اِدم اگنئے سوشٹ کرتے اِدن مم -

ارتھ - "اے جھڑاگنے (حرارتِ غریزی) تو پوَمان یعنی جسم سے تمام بیماریوں کو دُور کرنیوالی ہے ؛

ہم نیک کام کریں (۲) اے ہون کُنڈ کی روشن آگ! تو پادکہ Disinfectent یعنی ہوا کے خراب کرنے والے مہلک اثرات کو تباہ کرنیوالی ہے - ہم نیک کام کریں (۳) اے بجلی روپی اگنی! تو شچکارک ہے - ہم شبھ کام کریں (۴) آدتیہ (سورج) سے اُپکار لینے کے لئے ہم اچھے کام کریں (۵) پرجاپتی (ہوا) سے اُپکار لینے کے لئے ہم شبھ کام کریں -

ان چھ منتروں سے بیاہت کی آہوتی دیکر "اشٹ اجیہ آہوتی" (ساما نیہ پرکرن صفحہ ۱۸۱ کے مطابق دینی چاہیئے) - اس کے علاوہ مندرجۂ ذیل منتروں سے بھی اجیہ آہوتی دیویں -

विष्णुर्योनिं कल्पयतु त्वष्टा रूपाणि पिंशतु । आ सिञ्चतु प्रजापतिर्धाता गर्भं दधातु ते स्वाहा ॥ १ ॥ गर्भं धेहि सिनीवाली गर्भं धेही सरस्वति । गर्भं ते अश्विनौ देवावाधत्तां पुष्करस्रजा स्वाहा ॥ २ ॥ हिरण्ययी अरणी यं निर्मन्थतो अश्विना तं ते गर्भं हवामहे दशमे मासि सूतवे स्वाहा ॥ ३ ॥ ऋ० मं० १० सू० १८४ ॥

रेतो मूत्रं विजहाति योनिं प्रविशादीन्द्रियम् । गर्भो जरायुणावृत उल्वं जहाति जन्मना । ऋतेन सत्यमिन्द्रियं विपानꣳ शुक्रमन्धस इन्द्रस्येन्द्रियमिदं पयोऽमृतं मधु स्वाहा ॥ ४ ॥ यजु० अ० १९ । मं० ७६ ॥ यत्ते सुसीमे हृदयं दिवि चन्द्रमसि श्रितम् । वेदाहं तन्मां तद्विद्यात् ॥

पश्येम शरदः शतं जीवेम शरदः शतंꣳ शृणुयाम शरदः शतं प्रब्रवाम शरदः शतमदीनः स्याम शरदः शतं भूयश्च शरदः शतात् स्वाहा ॥५॥ पारस्कर कां० १ । कं० ११॥

यथेयं पृथिवी मही भूतानां गर्भमादधे । एवा ते ध्रियतां गर्भो अनुसूतं सवितवे स्वाहा ॥६॥ यथेयं पृथिवी मही दाधारेमान् वनस्पतीन् । एवा ते ध्रियतां गर्भो अनुसूतं सवितवे स्वाहा ॥ ७ ॥ यथेयं पृथिवी मही दाधार पर्वतान् गिरीन् । एवा ते ध्रियतां गर्भो अनुसूतं सवितवे स्वाहा ॥ ८ ॥ यथेयं पृथिवी मही दाधार विष्ठितं जगत् । एवा ते ध्रियतां गर्भो अनुसूतुं सवितवे स्वाहा ॥ ९ ॥

अथर्व० कां० ६ । सू० १७ ॥

(۱) وشنو ریونی کلپیئو تونشٹا رُوپانی پنشتوُ- اسنچتوُ پرجاپتر دھاتا گربھم ددھاتو تے سواہا-

(۲) گربھم دھے ہی سنی والی گربھم دھے ہی سرسوتی- گربھم تے اشونو دیوا وادھتام پُشکر سرجا سواہا-

(۳) ہرنیہ یی ارنی یم نرمنتھتو اشونا- تم تے گربھم ہوامہے دشمے ماسی سوتوے سواہا رگوید منڈل ۱۰ سوکت ۱۸۴ منتر ۱ لغایت ۳)

(۴) ریتو موترم وجاتی یُوتم پر دشندیم گربھو جراینا ورت الومَ جہاتی جنمنا رِتین ستیہ مندریم وپان گمنگ شکر مندھس انار بیبی اندریہ مدم پیو امرتم مدھو سواہا رپا سکر

گربھہ سوتر کانڈ ۱ - کنڈکا ۱۱ - سوتر ۹)

(۵) ییتے سوسی مے ہردیم دوی چندرمسی شرتم - ویداہم تمام تد ودیات پشییم شرداشتم جیویم شرداشت گھنگ شرنویام شرداشتم پربرنام شرداشت مہینا سیام شردہ شتم بھوییشچ شردہ شتات سواہا (یجروید ادھیائے ۳۶ منتر ۲۴)

(۶) یتھیئم پرتھوی مہی بھوتانام گربھ مادودھے - ایوا تے دھریہ تام گربھوانو سوتم سوتوے سواہا -

(۸) یتھیئم پرتھوی مہی وادھار پروتان گرین - ایوا تے دھریہ تام گربھو انو سوتم سوتوے سواہا -

(۹) یتھیئم پرتھوی مہی وادھار وشٹبھتم جگت - ایوا تے دھریہ تام گربھو انو سوتم سوتوے سواہا (اتھرووید کانڈ ۶ سوکت ۱۷)

**ارتھ** - اے بدھو (استری) ویاپک (موجود) دیو ایشور تیرے گربھ استھان کو گربھ گرہن کرنے کے لائق کرے - اور سرو اُتپادک (سب کا پیدا کرنے والا) وہی ایشور گربھ کے آکارون کو ظاہر کرے اور سنسار کا محافظ جیون شکتی سے سیون کرے - اور دھارن کرنیوالا وہی دیو گربھ پشٹی[1] (استقرار حمل)

---

[1] مزید تشریح :- پہلے منتر میں بتلایا گیا ہے کہ یونی (رحم) اگربھ دھارن کے قابل ہونا چاہیئے اور کسی قسم کی بیماری نہ ہونی چاہیئے - جو کنیا کم سے کم تین سال تک رجسولا ہو چکے یعنی جس کے قریباً ۳۶ بار ماہواری ایام گذر چکیں اور جس نے ان ایام میں پوری احتیاط سے کام لیا ہو - اس کی یونی بالکل تندرست اور گربھ کی قائمی کے قابل ہوگی - اس منتر میں گربھ کے آکار (اعضا، شکل وغیرہ) اچھی طرح سے اور ا سے پوری نشو و نمائش حاصل ہو - ایسی پرارتھنا کی گئی ہے - اس کے ۳۲

کرے۔ (۳) اے چاند کی طرح درشن کرنیوالی شکتی بدھوا! تو گربھ کو دھارن کر۔ اے سُندر گیان والی تو گربھ کو دھارن

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) ساتھ ہی پوری کوشش اور احتیاط کرنی بھی لازمی ہے۔ دوسرے منتر میں استری کو چاند سے تشبیہ دیکر بتلایا گیا ہے۔ کہ وہ نہایت خوشی اور پوری رضامندی سے گربھ دھارن کرے۔ کیونکہ بغیر رضامندی کے جو گربھ قرار پاتا ہے وہ اکثر گر جاتا ہے یا بعض اوقات مردہ بچہ پیدا ہوتا ہے۔ اور بلوان ہونے کے لئے اُس کے پران وایو (وہ ہوا جو زندگی کو بڑھاتی ہے) اور اپان وایو (وہ ہوا جو پیشاب و فضلات وغیرہ کو خارج کرنے میں مدد دیتی ہے) ٹھیک طرح کام کریں تاکہ گربھ اچھی طرح پھیلے اور پھولے جن استریوں کے پران اور اپان وایو ٹھیک کام نہیں کرتے وہ بدہضمی قبض وغیرہ کئی بیماریوں میں مبتلا ہو جاتی ہیں۔ تیسرے منتر میں بتلایا ہے کہ جس عورت کو بدہضمی اور قبض وغیرہ امراض نہیں ہوتیں۔ اس کا بالک پورے ۹ ماہ کے گذرنے پر دسویں ماہ میں جنم لیتا ہے۔ اور پوری عمر حاصل کرتا ہے۔ دوسرے تیسرے ماہ میں عورتوں کو اُلٹی وغیرہ آنے لگتی ہے۔ اور ان کا دل مچلتا ہے۔ ایسی حالت میں جو عورتیں کھانے پینے میں محتاط رہتی ہیں۔ اور زود ہضم غذا دودھ اور پھلوں وغیرہ کا استعمال کرتی ہیں۔ اُن کی غذا پورے طور پر ہضم ہو جاتی ہے اور وہ مندرجہ بالا بیماریوں میں مبتلا نہیں ہوتیں۔ عورتوں کو ایسے وقت گھبرانا نہیں چاہیئے۔ صرف اپنی غذا وغیرہ کے متعلق پوری احتیاط رکھنی چاہیئے۔ اگلا منتر بڑے مہتو کا ہے اس میں عورت و مرد کے اعضائے مخصوصہ کی تشریح کی گئی ہے۔ آج یورپ میں اس مضمون پر جو سینکڑوں اعلیٰ درجہ کی بالتصویر مستند کتابیں پائی جاتی ہیں وہ سچ پوچھئے تو اسی منتر کے آدھار پر ہیں۔ اُن میں انہی اصولوں کو بیان کیا گیا ہے۔ جن کا اس منتر میں اظہار کیا گیا ہے اس میں بتلایا گیا ہے۔ کہ پُرش اندری (مرد کا اعضائے تولید) یونی (عورت کے اعضائے مخصوص) میں داخل ہو کر دیریہ سینچن کرتا ہے۔ باوجودیکہ دیریہ اور پیشاب کے اخراج کا ایک ہی راستہ ہے۔ لیکن پھر بھی جس وقت دیریہ خارج ہوتا ہے۔ اُس وقت پیشاب نہیں نکلتا۔ دیریہ

کر۔ ایشور کرے آکاش سے آنے والی سندر پران وایو تیرے گربھ کی نشو نما میں سہائتا کرے سونے کی طرح صاف پرا پت

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) انڈکوشوں (نلوں) سے آتا ہے اور پیشاب گردوں سے۔ گربھا دھان کریا کرنے سے پہلے استری پُرش دونوں کو پیشاب کر لینا چاہیئے۔ جو آیو (جیور) گربھ کی حفاظت کرتا ہے اور جب بچہ باہر آتا ہے۔ تو (جیور) کو اندر چھوڑ آتا ہے تھوڑی دیر کے بعد یہ خارج ہوتی ہے اس پیدا شدہ بچے کے لئے ماتا کا دودھ امرت کی طرح ہے اس لئے ماتا کو چاہیئے کہ بچے کو دودھ پلانے کے سب سے بڑے ادھیکار کو حاصل کرے یعنی اُسے بچے کے لئے کافی دودھ آوے جو اُس حالت میں آسکتا ہے۔ جب استری نے پوری احتیاط سے اپنی صحت کو برقرار رکھا ہو۔ اگلے منتر میں پُرش کو اُپدیش دیا گیا ہے۔ کہ وہ کبھی اپنی استری کی خواہش اور پوری رضامندی کے بغیر گربھادھان کریا کو نہ کرے۔ دونوں استری پُرشوں کو ظاہرا آثار سے بھی ایک دوسرے کی رضا و رغبت کو اچھی طرح جان لینا چاہیئے اور بغیر کامل خوشی اور خواہش کے اس کام کی طرف خیال بھی نہ کرنا چاہیئے۔ باہمی رضامندی اور کامل انوکولتا Hormony کے متعلق دیباچہ میں کافی روشنی ڈالی گئی ہے۔ ہمارے رائے میں پراچین آریہ بزرگوں نے یہ سنسکار ہی اس بات کے لئے قائم کیا تھا تاکہ پتی اور پتنی کو ایک دوسرے کی رغبت اور کامل پریم کا پتہ لگ سکے۔ اس سنسکار سے پہلے ہون یگیہ وغیرہ کیا جاتا ہے۔ جس سے عورت شستہ طور سے اپنے پتی کو کہہ سکتی ہے کہ آج ہون وغیرہ نہ کیا جاوے۔ اسی طرح پتی کو بھی پورا ادھیکار ہے کہ وہ کہدے کہ آج گربھادھان سنسکار نہیں ہوگا بھارت ورش بلکہ تمام ایشیا۔ افریقہ اور یورپ میں مرد استریوں پر ایک خاص ادھیکار سمجھتے ہیں۔ اور اپنی من مانی کارروائی کرتے ہیں۔ اس سے دُکھی ہو کر مسز ڈفی اپنی کتاب "پرفیکٹ مین ہُڈ" میں لکھتی ہیں۔ "مردو! بیشک کمزور اور ابلا استریاں تمہارے بس میں ہیں۔ مگر ہم تمہاری عالی ہمتی اور فیاضی سے اپیل کرتی ہیں کہ تم عورتوں کے ساتھ اپنے تعلقات میں انسان بنو" پشو نہ بنو" سمپادک سنسکار چندر کا نے "پشو" شبد کے متعلق

کرنے کے لائق پران اور اپان وایو جس گربھ کو شودھن (صاف) کرتے ہیں۔ ویسے ہی ہم لوگ تیرے گربھ کے دسویں[1] مہینے میں پیدا ہونے کے لئے پرارتھنا کرتے ہیں۔ (۴) گربھ اُپتتی کا ذریعہ پُرش اندری (مرد کا اعضائے تولید) یونی (رحم) میں پرویش کرتا ہُوا ویریہ کو علیحدہ چھوڑتا ہے اور پیشاب کو علیحدہ چھوڑتا ہے۔ جرآیو (جیور) سے ڈھکا ہُوا گربھ جنم ہونے پر گربھ کے ڈھکنے کے واسطے چمڑے کو اندر چھوڑتا ہے۔ یہی کرتیہ جیو آگرن کو ہٹا کر

ٹھیک لکھا ہے کہ ہم نے Brute لفظ کا ترجمہ "پشو" کر دیا ہے۔ لیکن پشوؤں میں بھی نر کبھی ایسی مادہ کے ساتھ سماگم نہیں کرتا جسے اچھیا نہیں ہوتی۔ ان معنوں میں انسان پشوؤں سے بھی گرے ہوئے ہیں۔ غرضیکہ وید جس وقت فرماتا ہے کہ تو مجھے اور میں تجھے اچھی طرح سمجھیں۔ تو اس میں نہایت صاف اور واضح الفاظ میں پتی اور پتنی کے باہمی پریم۔ کامل اتحاد اور ایک دوسرے کی رضامندی کا معیار اعلیٰ پیش کر دیا گیا ہے۔ اور جب اس اصول کو سنسار میں اچھی طرح سمجھ کر اس پر عمل ہونے لگا۔ اُس وقت تمام سنسار سچے معنوں میں سورگ دھام بن جاویگا۔ اگلے چار منتروں میں استری کو دھیریہ یعنی حوصلہ اور استقلال رکھنے اُپدیش دیا گیا ہے۔ اور پربھوی وغیرہ کے درشٹانت دیکر بتلایا گیا ہے کہ دردزہ وغیرہ کی تکلیف کا علاج صرف حوصلہ اور استقلال ہی ہے۔ ان تمام منتروں کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ استری گربھ کو دس ماہ تک قائم رکھنے کا یتن کرے اور جن جن خرابیوں کے باعث گربھ کے رگمر جانے کا خطرہ ہوتا ہے اُن سے بچے لائق اور تجربہ کار عورتوں کے تجربہ سے فائدہ اُٹھا کر پورے دس ماہ تک حوصلہ کو قائم رکھے اور محنت کے کام سے جی نہ چرائے تاکہ بچہ کی پیدائش کے وقت اُسے تکلیف نہ ہو +

[1] یہاں دسویں مہینے سے مراد دس چندر ماس سے ہے ۲۸۰ دن بچہ پیٹ میں رہتا ہے چندر ماس ۲۰۰ دن کا ہوتا ہے۔ اسی طرح دس ماہ میں پورے ۲۸۰ دن ہو جاتے ہیں

یتھارتھ سکھشا کے سادھن شدھ جیوسمبندھی جیوسے ہی پیدا ہوئے - درویہ کو اور اس پرتیکش گیان کے سادھن میٹھے دودھ جیسے امرت کے نتیہ اندریوں کو پراپت ہو (۵) اے بدھو تیرا دل چاند کی طرح ٹھنڈک دینے والا ہے - اس کو میں سمجھوں اور وہ مجھے سمجھے اور ہم سو برس تک جئیں - سنیں دیکھیں - بولیں (۶) اے بدھو! جیسے یہ بڑی پرتھوی زمین پانچ مہا بھوتوں کے گربھ کو قائم رکھتی ہے - ویسے ہی شانتی سے تیرا گربھ بھی قائم رہے تاکہ دسویں ماہ میں باقاعدہ اولاد پیدا ہو (۷) جیسے یہ پرتھوی نباتات کو قائم رکھتی اور پیدا کرتی ہے - ویسے تیرا گربھ بھی ہو (۸) جیسے یہ پرتھوی سب طرح کے پہاڑوں کو دھارن کرتی ہے - ویسے تو بھی مضبوط اولاد کو حاصل کر (۹) جیسے پرتھوی وشیش روپ سے سب جگت کو دہارن کرتی ہے - ویسے تو بھی سنتان کو دھارن کر"-

اِن نو منتروں سے نو آجیہ آہوتی اور موہن بھوگ کی آہوتی دے کر نیچے لکھے منتروں سے بھی چار آہوتی گھی کی دیوے -

ओं भूरग्नये स्वाहा । इदमग्नये-इदन्न मम ॥१॥

اوم بھور اگنئے سواہا - اِدم اگنئے - اِدن مم -

ओं भुवर्वायवे स्वाहा । इदं वायवे—इदन्न मम ॥२॥

اوم بھوور وایوے سواہا - اِدم وایوے اِدن مم -

ओं स्वरादित्याय स्वाहा । इदमादित्याय—इदन्न मम ॥३

اوم سورادیتائے سواہا - اِدم آدیتائے اِدن مم -

ओम अग्निवाय्वादित्येभ्यः प्राणापानव्याने भ्यः स्वाहा

इदमग्निवाय्वादित्येभ्यः प्राणापानव्यानेभ्यः—इदन्न मम ॥४॥

اوم اگنی وایوادتیھئے بھیہ پرانا پانویانے بھیہ سواہا۔ اوم اگنی وایو ادیتئے بھیہ ادن مم۔

ارتھ ۔ "پران روپی (جیون داتا) جٹھر اگنی (حرارت غریزی) سے لابھ حاصل کرنے کے لئے شبھ[1] کام کریں (۲) پان روپی بیماریوں کو تباہ کرنے والی ہوا سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہم سبھ کام کریں (۳) سورج کی طرح تیجسوی ویان روپی سستی اور کاہلی کو دور کرنیوالی ہوا سے مستفیض ہونے کے لئے ہم نیک کام کریں (۴) اگنی ہوا۔ سورج۔ پران۔ اپان۔ ویان کی اپنے جسم میں اُنتی کرنے کے لئے ہم شبھ کام کریں"۔

اس کے بعد پھر مندرجہ ذیل منتروں سے گھی کی دو آہوتی اور دینی چاہیئے۔

ओम् अयास्यग्नेर्वषटकृतं यत्कर्मणोऽत्यरीरिचं देवा गातुविदः स्वाहा। इदं देवेभ्यो गातुविद्भ्यः इदन्न मम ॥१॥

ओं प्रजापतये स्वाहा। इदं प्रजापतये इदन्न मम ॥ २ ॥

पारस्कर कां० १। कं० २

(۱) اوم ایاسیہ اگنیر وشٹ کرتم یت کرمنو اتیری ریچم دیوا گاتو ودہ سواہا۔ اوم دیوے بھیو گاتو ودبھیہ ادن مم۔

(۲) اوم پرجاپتیے سواہا۔ اوم پرجاپتیے ادن مم۔

ارتھ[2]۔ اے یگیہ کے اصلی مطالب کو جاننے والے ودوان

[1] سواہا کے معنی "شبھ کرم کریں" یا "شبھ ہو" کے ہیں [2] اس سے یہ مراد ہے کہ یگیہ میں تجربہ کار نیک اور ودوان پُرش ضرور شامل ہونے چاہئیں۔ تاکہ کسی قسم کا وگھن نہ پیدا ہو۔

لوگو! اگنی سمبندھی جو ہون کیا ہے اور جو کرتو یہ کرم سے زیادہ
ہیں کر چکا ہوں۔ وہ سب سپھل ہو (۲)۔ پرجاپتے یعنی وایو
سے لابھ اُٹھانے کے لئے ہم شبھ کام کریں"۔

اس کے بعد پہلے[۱] رسامانیہ پرکرن صفحہ کے مطابق
سوشٹ کرت آہوتی گھی کی دیویں۔ ان منتروں سے آہوتی
دیتے وقت جو گھی سُروا میں بچ رہے اور اُسے آگے رکھے ہوئے
کانسی کے پانی والے برتن میں (جیساکہ پہلے ہدایت کی گئی ہے)
ڈال کر جمع کرتے رہے ہوں۔ جب آہوتی وغیرہ ہو چکیں تو اس گھی
کو لے کر استری اپنے تمام جسم پر اچھی طرح مل کر اشنان کرے
اس کے بعد وہ صاف کپڑے سے جسم کو اچھی طرح پونچھ کر صاف
ستھرے کپڑے پہن کر یگیہ کنڈ کے پاس آوے۔ اور پھر دونوں
پتی پتنی کنڈ کے گرد طواف کر کے سورج کا درشن کریں:۔

ओं आदित्यं गर्भं पयसा शमङ्‌धि सहस्रस्य प्रतिमां विश्वरूपम् । परिवृङ्‌धि हरसा माभि मᳬस्थाः शतायुषं कृणुहि चीयमानः ॥ १ ॥ यजु० अ० १३ । मं० ४१॥ सूर्यो नो दिवस्पातु वातो अन्तरिक्षात अग्निर्नः पर्थिवेभ्यः ॥ २ ॥ ज्योषा सवितर्यस्य ते हरः शतं सवां अर्हति । पाहि नो दिद्युतः पतन्त्याः ॥ ३ ॥ चक्षुर्नो देवः सविता चक्षुर्न उत पर्वतः चक्षुर्धाता दधातु नः ॥४॥

[۱] اس گھی کے ملنے سے بدن کی تمام خشکی دُور ہو جاتی ہے اور خارش وغیرہ اور
کئی روگوں کے لئے بڑا مفید ہے۔ سُشرت میں گربھوتی استری کا گھی
سے مالش کر کے نہانا بہت مفید بتایا ہے:۔

चक्षुर्नो धेहि चक्षुषे चक्षुर्विख्यै तनूभ्यः । सं चेदं वि च पश्येम ॥ ५ ॥ सुसंदृशं त्वा वयं प्रतिपश्येम सूर्य । विपश्येम नृचक्षसः ॥ ६ ॥

ऋ० मं० सू० १५८ । मं० १-६ ॥

(۱) اوم آدیتم گربھ پیسا شمنگدھی سہسر یہ پرتمام وشو روپم - پری ورنگدھی ہرسا ما بھیمگاہنگ - سمتاہ شتا پوشم کرنوہی پتی بھانہ

(۲) سوریو نودوس پاتو ۔ واتو انترکھشات - اگنر نہ پارتھوے بھیہ

(۳) جیوشا سوتر لیسیہ تے ہرہ شتم سوام ارہتی پاہی نو دیوتہ پتینیتاہ

(۴) چکھشر نو دیوہ سوتا چکھشرن اُت پروتہ - چکھشر ودھاتہ ودھاتو نہ

(۵) چکھشر نو دھے ہی چکھشوشے چکھشر وکھیئے تنو بھیہ تم چیدم وچ پشییم

(۶) سوسندرشم تو ادیم پرتی پشییم سوریہ - وپشییم نر چکھشہ

ارتھ :- اے[1] ایشور اس گربھ کو جو بڑی اُپمان والا ہے - اور بڑے گنوں والا ہے سورج کی طرح تیج والا ہے - اُسے گربھ میں دودھ

[1] ہم پہلے بھی کہہ آئے ہیں کہ پرارتھنا نیک ارادوں کے لیے ایشور سے سہائتا لینے کا نام ہے - لیکن اس کے ساتھ ہمیں لازمی طور پر اپنے ارادوں کو سر انجام دینے کے لئے اسی کے مطابق کرم بھی بڑی سرگرمی اور کوشش سے کرنے چاہئیں - جب تک پوری تن دہی کے ساتھ کوشش نہ کی جاویگی خالی پرارتھنا سے کچھ نہیں ہو

وغیرہ رسوں سے بار ور کرو۔ ہرنے والے بیج سے اسے بچاؤ۔ اسے دکھی نہ کرو۔ ہر روز اس بڑھنے والے کو سو سال کی عمر والا کرو۔

(۲) پرماتمن اپنی کرپا سے سورج اور دیگر سیاروں کی گردش (موسمی خرابیوں) سے ہماری رکھشا کرو اور دیولوک اور زمین کے درمیانی حصہ کی آفتوں[1] سے (وایو رہوا) ہماری رکھشا کرے۔ زمین کے دشمنوں سے (آزار دینے والے خونخوار جانوروں) آگ ہمیں محفوظ رکھے۔

(۳) اے سروانیاوک ایشور! ہم سے پریتی کیجیے۔ جو تیرا تیج بہت سے یگیوں کے پرتی یوگیہ ہوتا ہوا سہایتا دیتا ہے۔ ایسے تیج والا تو دشمنوں[2] سے پھینکی ہوئی بجلی اور بجلی بنے شستر (توپ بندوق اور برقی آلات حرب) سے ہماری رکھشا کرے

(۴) اے سروانیاوک دیو! تو ہمارے لئے پرکاش کرنیوالا ہو۔ اور پورن پرماتما دیو ہمارے لئے تمام چیزوں کا گیان

(بقیہ صفحہ گزشتہ) سکتا۔ اس منتر میں جہاں پرارتھنا کی گئی ہے کہ گربھ کی نشو ونما کے لئے قوت دینے والے رس حاصل ہوں۔ اس کے ساتھ استری کے لئے بھی لازمی ہے۔ کہ وہ ایسی خوراک کا استعمال کرے۔ جس سے گربھ کو پھیلنے پھولنے میں سہائتا دینے والے رس پیدا ہوں۔ جہاں مرد ایشور سے پرارتھنا کرتا ہے۔ کہ مغلوب کر لینے والے تیج سے اسے بچاوے۔ اس کے ساتھ خود بھی اس کے لئے لازمی ہے۔ کہ وہ گربھوتی استری سے سماگم کر کے گربھ کے تیج کو تباہ نہ کرے اور جن خرابیوں مثلاً اچھلنے کودنے۔ پہاڑوں یا کسی اونچی جگہ سے دوڑ کر اترنے۔ محرک اشیاء کھانے۔ خوفزدہ ہو جانے وغیرہ سے گربھ گر جانے یا اس کی پوری نشو ونما میں رکاوٹ پیدا ہونیکا احتمال ہے۔ ان سے ہمیشہ پوری احتیاط کے ساتھ بچے رہنا چاہیئے

[1] ژالہ باری وغیرہ۔ [2] اکثر اوقات بجلی کی غیر معمولی کڑک خوفناک آواز اور دیگر آتشی آلات کی دہشت خیز جھنکار سے عورتوں کے حمل گر جاتے ہیں۔ اسمیں بتلایا گیا ہے۔ کہ عورتوں کو حتی الوسع محفوظ اور با امن جگہ میں رکھنا چاہیئے۔

دینے والا ہو۔ جگت کا دھارن کرنے والا پرماتما ہماری آنکھوں کو منور اور مضبوط کرے (۵) ہماری آنکھ کے لیے روشنی بخشنے والا تیج (بصارت) دیجیے۔ ہماری سنتان کی بصارت کے لیے اپنا نور دیجیے۔ جس سے کہ ہم لوگ اس دُنیا کے عجائبات اور صفتوں کو بار بار دیکھیں اور آپ کی کرپا سے انسانوں کے دیکھنے کے قابل تمام اشیاء کو خاص طور سے دیکھیں"

ان منتروں سے پرماتما کی پرارتھنا کرکے استری مندرجہ ذیل الفاظ بول کر

ओं ( अमुक ( १ ) गोत्रा शुभदा, अमुक ( २ ) दा अहं भो भवन्तमभिवादयामि )

اوم (اَمُک یعنی فلاں) گوترا شبھدا (اَمُک) دا اہم بھو بھونتم بھوادیامی "आहारशुद्धौ सत्वशुद्धिः सत्वशुद्धौ ध्रुवास्मृतिः"

اپنے پتی کو نمسکار کرے اور اس کے بعد اپنے پتی کے باپ اور دوسرے بزرگوں اور وہاں جو قابلِ عزت ودوان پُرش و استریاں وغیرہ ہوں ان کو بھی نمسکار کرے۔ اس طرح استری ور کے گوتر کئے ہوئے ارتھات استری "پتی تو" "پتنی تو" کو پراپت ہونیکے بعد دونوں پتی پتنی پورب کی طرف منہ کرکے ویدی کے پشچم حصہ میں بیٹھ کر وام دیو گائن کریں اور اس کے بعد دونوں دلپسند[۳] بھوجن

---

[۱] اس موقعہ پر ور کے گوتر یا ور کی کُل کا نام لینا چاہیئے۔

[۲] اس موقعہ پر بدھو (استری) اپنا نام اُچارن کرے۔

[۳] نوٹ از سوامی جی۔ اُتم سنتان پیدا کرنے کا انحصار استری پُرش کی خوراک پر ہے۔ اسلیے دونوں کو لازم ہے کہ اپنے شریر اور آتما کی مضبوطی کے لیے طاقت اور عقل کو بڑھانے والی "سروادشدھی" کا استعمال کریں۔

سروادشدھی کا نسخہ:۔ آبنا ہلدی (کپور ہلدی)، عام کھانے والی ہلدی چندن

کھاویں اور پروہت وغیرہ تمام یگیہ میں شامل ہونیوالے اصحاب کو پوری عزّت اور حسب توفیق بھوجن وغیرہ کھلا کر بڑے سنکار سے سب کو رخصت کریں ⁘

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) کپور - کچری - کیمیں - جٹا مانسی یا بال چھڑ - مور بیل (چورن ہار) سلاجیت - کافور - مصری - موتھا - بھدر موتھ (ناگر موتھا) ان سب کا مساوی مقدار میں سفوف بناویں اور اودمبر (گلر) کی لکڑی کے برتن میں گائے کے دودھ کے ساتھ ملا کر اس کا دہی جماویں اور سبز ہی لکڑی کی مدھانی سے بلو کر اس کا مکھن نکالیں اور اس مکھن کو گرم کر کے گھی بنالیویں۔ ان کا وزن اس طرح ہونا چاہیئے - آبنا - ہلدی اور باقی دس دوائیاں - کل کا وزن ایک چھٹانک دودھ ایک سیر پختہ - اگر اس دودھ سے ایک چھٹانک گھی نکلے تو اسمیں $\frac{1}{16}$ رتی کستوری اور باقی خوشبویات آدھی رتی فی ڈالی جاویں) ہر روز علی الصبح اس سرد ادشدھی (خوشبودار گھی) کی سامانیہ پرکرن میں لکھے آگھا - واجیہ بھاگ آہوتی کے منتروں سے ۴ آہوتی اسی سنسکار کے صفحہ $\frac{۲۳۳}{۲۳۱}$ میں لکھے ہوئے (                    ) وغیرہ سات منتروں کے آخیر میں "سواہا" لفظ ایزاد کر کے ۷ آہوتی دینی چاہیئے اور جس رات کو گربھادھان کریا کرنی ہو - اُس دن علی الصبح ہون کریں اور اسی گھی کو استری پُرش دونو کھیر یا بھات کیساتھ ملا کر حسب خواہش کھاویں - اگر اس طرح گربھ ستھاپن کیا جاوے - تو ذہین - بلوان مستقل مزاج اور تندرست لڑکا پیدا ہوگا - اگر لڑکی کی خواہش ہو تو پانی میں اُبلے ہوئے چاولوں میں متذکرہ بالا گھی ملا کر اگر گلر کی لکڑی کے برتن میں جمائے ہوئے سادہ دہی کے ساتھ کھاویں تو نیک اوصاف والی لڑکی پیدا ہوگی - کیونکہ

یہ چھاوندگیہ کا قول ہے یعنی شدھ آہار (صحت بخش غذا جسمیں شراب اور گوشت وغیرہ شامل نہوں) گھی - چاول - دودھ - گیہوں وغیرہ کا استعمال کرنے سے انتہ کرن

اس کے بعد رات کے وقت جب دونوں کا جسم بالکل تندرست ہو - اور دونوں کامل طور پر خوش اور آنند ہوں - ایک دوسرے میں پریم بڑھا ہوا ہو - اُس وقت گربھا دہان کریا کرنی چاہیئے - گربھا دہان کا وقت پہر رات کے بعد اور پہر رات رہے تک ہے - جب ویریہ کا اندر جانے کا وقت ہو - تب دونوں چُپ چاپ پوری شانتی کی حالت میں خوش خوش مُنہ کے سامنے مُنہ ناک کے سامنے ناک رکھیں - اور جب ویریہ استری کے جسم میں منتشع ہو -

کی شدھی دل کی صفائی) ہوتی ہے اور اس سے انسان تندرست تنومند اور محنتی ہو جاتا ہے - اسلئے پوری جوانی کے عالم میں شادی کر کے اس قاعدہ کے مطابق گربھا دہان کریا کریں تو یقیناً سنتان اور سارے خاندان کو ترقی اور بہبودی حاصل ہوگی جب رجسولا (حیض آنے میں) ہونے میں بارہ تیرہ دن باقی رہ جاویں تب شکل پکش میں ۱۲ دن تک یہی سرد اور شدھی گھی کھیر کے ساتھ ہر روز پرا تا کال کھاویں اور ۱۲ دن تک برہمچریہ برت کا پوری طرح پالن کریں اور باقی جو خوراک کھاویں - اُس میں بھی میت آہار ہی ہو کر یعنی مندرجہ بالا صحت بخش غذا استعمال کرتے ہوئے رتوسمہ میں (جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے یعنی آغاز سے پہلی چار راتیں اور گیارھویں و تیرھویں رات چھوڑ کر باقی دس راتوں میں) مندرجہ بالا ہدایات کے بموجب گربھا دہان کریا کریں تو سنتان نہایت ہی اعلیٰ اور نیک ہوگی جیسے تمام انبیاء کو نشوونما دینے کی ودیا ہے - اسی طرح بلوان اور اتم سنتان پیدا کرنیکی بھی یہ ودیا ہے - اس علم (ودیا) کی طرف انسانوں کو سب سے زیادہ دھیان دینا چاہیئے - کیونکہ اس کے بغیر سماج کی ترقی ممکن نہیں - جس سوسائیٹی اور جس خاندان کے بچے جو اس کا سب سے قیمتی سرمایہ ہیں، ہی اچھے نہ ہونگے - اس کی ترقی کیا ہو سکتی ہے - سماج - دھرم - اور دیش کی سچی اُنتی چاہنے والو! اس ودیا کی طرف سے آنکھیں بند کئے کچھ نہ ہوگا - یہی سب سے پہلا اور یہی سب سے ضروری دھرم ہے (سمپادک)

اُس وقت استری اپنے اعضائے مخصوص (یونی) اور گدا (مقعد) کو اُوپر سنکوچ اور ویریہ کو کھینچ کر گربھاشیہ میں قائم کرے۔ اس[1] کے بعد تھوڑی دیر ٹھہر کر دونوں اشنان کریں۔ اگر موسم سرما ہو تو پہلے کیسر۔ کستوری۔ جائفل۔ جاوتری۔ الائچی خورد ڈال کر گرم کئے ہوئے دودھ کو ٹھنڈا کر کے پئیں۔ اور پھر علیحدہ علیحدہ اپنی جگہ پر آرام کریں۔ اگر استری اور پُرش کو کامل یقین ہو جاوے کہ گربھ قرار پا گیا ہے۔ تو اُس کے دُوسرے دن اور جو اس بات کا پکا یقین نہ ہو تو ایک ماہ بعد (ایام حیض کے وقت جب حیض نہ آوے تو یقینی طور پر جان لینا چاہیئے کہ گربھ قرار پا گیا ہے) یعنی گربھادہان کریا کرنے کے دوسرے روز حمل قرار پانے کا کامل یقین ہونے پر یا ایک ماہ بعد حیض نہ آنے کی صورت میں مندرجہ ذیل

---

[1] اس کے متعلق سمپادک سنسکار چندرکا اپنی پستک میں حسب ذیل لکھتے ہیں۔ تھوڑی دیر ٹھہر کر مرد پیشاب کے لئے جاوے اور پھر ہاتھ منہ دھو کر شیر گرم دودھ جسمیں گرم کرتے ہوئے الائچی خورد ڈال لینی چاہیئے۔ حسب ضرورت پیویں۔ جس مرد یا استری کی طبیعت بادی والی ہو وہ کیسر۔ کستوری۔ جائفل۔ جلوتری کو دودھ میں جوش دیکر پیویں تو مفید ہے۔ گرم مزاج والوں کے لئے خالی الائچی والا دودھ ہی ٹھیک ہے۔ سیر بھر دودھ میں کستوری ایک رتی کا آٹھواں حصہ اور جائفل جلوتری ایک ایک ماشہ الائچی خورد ۲ ماشہ ہونی چاہیئے۔ اس کے بعد علیحدہ علیحدہ چارپائی پر سوویں اور ہمیشہ اپنے اپنے سونے کے لئے علیحدہ علیحدہ چارپائی ہی رکھیں۔ علی الصبح حاجات ضروری سے فارغ ہو اشنان کریں۔

منتروں سے ہوم کرکے آہوتی دینی چاہیئے

ओम् यमोषधी त्रायमाणा सहमाना सरस्वती।
अस्या अहं बृहत्याः पुत्रः पितुरिव नाम जग्रभम् ॥

यथा वातः पुष्करिणीं समिङ्गयति सर्वतः। एवा ते गर्भ एजतु निरैतु दशमास्यः स्वाहा ॥ १ ॥ यथा वातो यथा वनं यथा समुद्र एजति। एवा त्वं दशमास्य सहावेहि जरायुणा स्वाहा ॥ २ ॥ दश मासाञ्छशयानः कुमारो आधमातरि। निरैतु जीवो अक्षतो जीवो जीवन्त्या अधि स्वाहा ॥

لہ نوٹ از سوامی جی - اگر رتو کال میں گربھ قرار نہ پاوے یعنی دو دفعہ ایام حیض کے بعد گربھادھان کریا کرنے سے بھی استری گربھوتی نہ ہو تو تیسرے مہینے میں رتو دان کا دن "پشیہ نکھشتر یکت" یعنی جب چندرماں پشیہ نکھشتر میں ہووے مقرر کرنا چاہیئے - اس روز علے الصبح اُس گائے کا دو ماشہ دہی جس نے پہلی دفعہ بچہ دیا ہو اور دو ماشہ بھُنے ہوئے جو کے دانوں کا آٹا لے کر دونوں چیزوں کو ملا کر پُرش اپنی استری کے ہاتھ میں دیکر اُس سے تین بار پُوچھے "کم پیسبی" یعنی کیا گرہن کرتی ہے؟ اور استری بھی اپنے پتی کو "پنسونم" یعنی ویرددان سنتان کو گرہن کرتی ہوں - تین بار یہ الفاظ کہے اور پھر اس دہی اور جو کو کھا جاوے - اس کے بعد سنکھاولی (چور کا پنجلی) اور بھنڈ کٹائی (سفید کٹیلی) اوشدیات کو پانی میں باریک گھوٹ کر اور اُس کے پانی کو کپڑے میں چھان کر تین ماشہ کے قریب پُرش اپنی استری کے ناک کی داہنی ناس کا (سوراخ) میں سونگھاوے اور پتی

ऋ० मं० ५। सू० ७८। मं० ७। ८। ९॥

एजतु दशमास्योगर्भो जरायुणा सह। यथा वायुरेजति यथा समुद्र एजति। एवायं दशमास्यो अस्रज्जरायुणा सह स्वाहा॥ १ यस्यै ते यज्ञियोगर्भो यस्यै योनिर्हिरण्ययी। अङ्गान्यन्हुता यस्य तं मात्रा समजीगमꣳ स्वाहा॥ २॥ यजु० अ० ८। मं० २८। २९॥

पुमाꣳसौ मित्रवरुणौ पुमाꣳसावश्विनावुभौ। पुमानग्निश्च वायुश्च पुमान् गर्भस्तवोदरे स्वाहा॥ १॥ पुमानग्निः पुमानिन्द्रः पुमान्देवो बृहस्पतिः। पुमाꣳसं पुत्रं विन्दस्व तं पुमाननु जायतां स्वाहा॥ २॥ मन्त्र ब्राह्मण ब्रा० १।४।८

(بقیہ حاشیہ گذشتہ صفحہ) ارتھ نے والوں کی رکھشا کرنیوالی دوشوں کو سہن کر کے بھی ناش کرنیوالی اور اپنے کارن روپ جل سے تعلق رکھنے والی یہ دوائی تمام نقصوں کو دور کرنیوالی ہے۔ اس سے جس طرح میں پتر جیسے پتا کے نام کو قبول کر چکا ہوں ویسے ہی یہ پیدا ہونیوالا پتر میں اس کا پتر ہوؤں۔ اس منتر سے پرماتما کی پراتھنا کر کے عین طریقہ کے مطابق رتودان دے یہ سوتر کار کا مت ہے

٭جب چندرما اس نکھشتر میں ہوتا ہے تو پانی کی طرح اس کا اثر انسان کے ویریہ پر بھی پڑتا ہے۔ اور ویریہ اس وقت زیادہ مقدار میں اور بہتر حالت میں ہوتا ہے اس سے مراد صرف یہ ہے کہ اس کی قوت ارادی بڑھے۔ کیونکہ قوت ارادی کا کسی کام کی کامیابی سے بہت بڑا تعلق ہے اس دوائی کی نسوار لینے سے اس کا فوری اثر عورت کی تولید پر پڑتا ہے۔ کیونکہ بھٹکٹائی ویریہ کی بیماریوں کے لئے بڑی مفید اور سریع التاثیر چیز ہے۔ دوسری دوائی بھی ایسی ہی مفید ہے اور دماغی طاقت کو بڑھاتی ہے۔

(۱) یتھا واتہ پُشکرنم سمنگیتی سروتہ - ایوا تے گربھ اے جنتو نرے تو دش ماسیہ سواہا -

(۲) یتھا واتو یتھا ونم یتھا سمدر ایجتی - اے وا توم دش ماسیہ سہاوسے ہی جرایونا سواہا -

(۳) دش ماسا پچھشیانہ کمار وادھماتری - نرتو جیو وا کھشتو جیو جیونتیا - ادھی سواہا - (رگوید منڈل ۵ سوکت ۷۸ - منتر ۷ - ۸ - ۹)

(۴) ایجتو دش ماسیو گربھو جرایونا سہہ - یتھایم وایو رے جتی یتھا سمدر اسئے جتی - اے وایم دش ماسیو! سرج جرایو ناسہہ سواہا -

(۵) یسیئی تے یجیو گربھو یسیئی یونر ہرنیہ یئی - انگا نیہ ہرتا یسیہ تم ماترا سمجی گمگھنگ سواہا (یجر وید ادھیائے ۸ منتر ۲۸ - ۲۹)

(۶) پما گھنگ سؤ ومترا ورنوؤ پما گھنگ ساوشونا دبھوؤ - پما نگنشچ وایو شچ پمان گربھست دوورے سواہا -

(۷) پما نگنیہ پما ندرہ پما ندیو و برہسپتیہ - پما گھنگ سم پترم وند سوتم پمان تو بانیام سواہا (سام وید منتر برہمن پر پاٹھک ۱ کھنڈ ۴ منتر ۸ - ۹)

ارتھ :- جیسے[1] وایو سب طرف سے ندی وغیرہ کو اچھی طرح چلاتی ہے - ایسے ہی تیرا بچہ ہلتے جلتے ہوئے

[1] (۱) اس منتر کا مدعا زیادہ تر تیسرے ماہ کے بعد بالک کے پھرکنے اور ہلنے جلنے کی حالت کا بیان کرنا ہے - دوسرے منتر میں بالک کا جرآیہ سے پیدا ہونے کا بیان ہے - بچہ کے پیدا ہونے کے بعد (جیور) اکھی اچھی طرح نکلنی

دس مہینے کا مکمل ہو کر پیدا ہو۔ دس مہینہ تک گربھ میں رہنے والے جیو جیسے ہوا آزادی سے چلتی ہے جیسے جنگل کھلے طور پر سیر کرنے کے لائق ہوتا ہے۔ جیسے سمندر گھمبیر اور دھیرج کیساتھ چلتا ہے۔ ایسے ہی تو جر آیو (جیور) وغیرہ کے ساتھ اپین ہو۔

ان منتروں سے آہوتی دیکر (سامانیہ پرکرن صفحہ میں لکھے کے مطابق شانتی آہوتی اور اس کے بعد پورن آہوتی دیویں۔

پھر استری کی خوراک کا ایسا انتظام کیا جاوے کہ وہ ہمیشہ کھانے پینے میں بڑی باقاعدہ اور محتاط رہے۔ کوئی منشی ترش۔ تیز مصالحہ دار۔ کھاری۔ زیادہ نمکین خشک اور محرک

(بقیہ نوٹ حاشیہ صفحہ ۱۱۲) چاہیئے۔ جو عورت ایام حمل میں تندرست رہتی ہے۔ اس کی جیور وغیرہ بھی بچہ کی پیدائش کے بعد بڑی آسانی سے نکلتی ہے) (۳) گربھوتی استری کو چوٹ وغیرہ بچانے کی تاکید کی گئی ہے۔ اسی لئے علم طب کے ماہروں نے گربھوتی استری کو ایسے کاموں کے کرنے سے منع کیا ہے جن سے گربھ کو نقصان پہنچنے کا احتمال ہو۔ (۴) یہی بھاؤ تاکید اور تاکید مزید کے طور پر پیش کئے گئے ہیں (۵) ان ایام میں جو عورت مکمل طور پر تندرست رہی ہوگی۔ اس کے بچے کے تمام اعضاء مکمل ہونگے۔ (۶) جو استری دن بھر کام کر کے رات کو پوری نیند حاصل کرتی ہے۔ جس کے پران اور اپان وایو ٹھیک کام کرتے ہیں۔ جسے بھوک لگتی اور باقاعدہ خوراک ہضم ہونے سے قوت حاصل ہوتی ہے۔ وہی عورت ٹھیک طور پر بلوان سنتان پیدا کرنے کے قابل ہوتی ہے (۷) ایسی عورت کی ایک پیچھے دوسری سنتان بھی ویسی ہی ویریہ وان اور بلوان پیدا ہوگی اور اپنی عمر میں ایسی استری کئی بلوان اور اُتم سنتانیں پیدا کر سکتی ہیں۔

اشیاء۔ لال مرچ وغیرہ نہ کھاوے۔ بلکہ گھی۔ دودھ۔ میٹھا سوم لتا یعنی گڑچی وغیرہ ادویات۔ چاول میٹھا دہی۔ گیہوں اُرد۔ مونگ وغیرہ اناج اور مقوّی سبزیاں اور پھل وغیرہ کھاوے۔ اور سبزیوں وغیرہ میں ہر موسم کے مطابق مصالحہ استعمال کریں۔ مثلاً گرمی میں سفید الائچی وغیرہ اور سردی میں کیسر۔ کستوری وغیرہ ڈال کر کھایا کرے۔ اور ہمیشہ مناسب خوراک کا ہی استعمال کریں۔ دہی میں سونٹھ اور برہمی اوشدھی کا استعمال خاص طور پر کیا کرے۔ جس سے اولاد نہایت تیز۔ عقلمند تندرست اور اچھے گُن کرم سبھاؤ والی پیدا ہوگی۔

---

# پُنسون سنسکار

پُنسون سنسکار کا وقت گربھ قرار پانے کا یقین ہونے کے وقت سے دوسرے یا تیسرے ماہ میں ہے۔ یہ سنسکار اس وقت کرنا چاہیئے۔ کہ جس سے ویریہ کا لابھ ہووے اور بچہ کے پیدا ہونے کے بعد جب تک کہ دو[۱] ماہ نہ گذر جاویں۔ تب تک پُرش برہمچاری رہ کر خواب میں بھی ویریہ کو ضائع نہ ہونے دے۔ سوتے۔ جاگتے۔ کھاتے۔ پیتے اپنا طرزِ عمل ایسا رکھے۔ کہ جس سے ویریہ قائم رہے۔ اور دوسری سنتان بھی اُتم پیدا ہووے۔ اس میں مندرجہ ذیل منتر پرمان ہیں:۔

पुमाꣳसौ मित्रावरुणौ पुमाꣳसावश्विनावुभौ ।
पुमानग्निश्च वायुश्च पुमान् गर्भस्तवोदरे ॥ १ ॥
पुमानग्निः पुमानिन्द्रः पुमान् देवो बृहस्पतिः ।
पुमाꣳसं पुत्रं विन्दस्व तं पुमाननु जायताम् ॥ २ ॥

[۱] سوامی جی سے پہلے اس سنسکار کو لڑکی کی بجائے لڑکا بنانے کا سنسکار سمجھا جاتا تھا۔ لیکن سوامی جی نے "پُنسون" لفظ کا ارتھ قدیم رشیوں کے مطابق "ویریہ کا لابھ ہو" کر کے اس سنسکار کی عظمت کو چار چاند لگا دیئے ہیں۔ گربھ قائم ہونے سے پہلے کوشش کرنے سے (جیسا کہ گربھادھان سنسکار میں بیان کیا گیا ہے) حسب مرضی لڑکا یا لڑکی اولاد پیدا کی جاسکتی ہے۔ لیکن جب گربھ قرار پا چکے تو یہ سراسر ناممکن اور ایشوری نیم کے خلاف ہے۔ اس سنسکار کے ذریعہ سنتان کو ویریہ وان بنانے کا یتن کیا جاتا ہے۔ [۲] سمپادک سنسکار چندرکا کی رائے میں سنسکار ودھی میں اس جگہ چھاپے کی غلطی سے دو ماہ لکھا گیا ہے۔ دراصل دو ماہ کی بجائے دو برس ہونا چاہیئے اور یہی درست ہے +

मं० ब्रा० १।४।८-९ ॥

शमीमश्वत्थ आरूडस्तत्र पुंसवनं कृतम् ।
तद्वै पुत्रस्य वेदनं तत्स्त्रीष्वा भरामसि ॥ २ ॥
पुंसि वै रेतो भवती तत्स्त्रियामनु षिच्यते ।
तद्व पुत्रस्य वेदनं तत्प्रजापतिरब्रवीत् ॥ २ ॥
प्रजापतिरनुमातिः सिनीवाल्यचीक्लृपत् ।
स्त्रैषूयमन्यत्र दधत्पुमांसमु दधदिह ॥ ३ ॥

अथर्व० कां० ६ । सू० ११ ॥

(۱) یُماگھنگ سُو ومترا ورن یُماگھنگ سادشونا وُ بھوَد - یُمان اگنیشچ وایوشچ یمان گربھست ددورے

(۲) یمان اگنیہ یمان اِندرہ یمان دیود برہسپتی - یُماگھنگ سم پُتروِند سوتم یُمان نُوجایکتام (سام وید منتر براہمن پرپاٹھک اکھنڈ ۴ منتر ۸ - ۹)

(۳) شمی مشوتھ اُرڈھ ستتر پنسونم کرتم - تدویٔ پُترسیہ ودنم تت سِتری شوابھرامسی

(۴) پُنسی وئی ریتو بھوَتی تت ستریامنو شچیتے - تدوئ پُترسیہ ویدنم تت پرجاپتر بروِیت -

(۵) پرجاپتر نومیتھ سنی والیہ چی کلرپت - ستری شومنتر ودھت یمان سمُو ودھ دہی (اتھروید کانڈ ۶ - انوواک ۲ سوکت ۱۱ منتر ۱ - ۲ - ۳)

ارتھ :- اے سو بھگے پرماتما کرے کہ دن اور رات تیرے لئے اُتپادک شکتی والے ہوں اور دو نوں پران اور اُپان وایو اُتپادن شکتی والے (پیدا کرنے کی طاقت رکھنے والے) ہوں اور آگ اور ہوا اُتپادن شکتی رکھنے والے ہوں۔ تیرے پیٹ میں گربھ بھی اُتپادک شکتی والا ویریہ وان ہو (۲) اسے دیوی اگنی! قابل تعظیم (اندرا) ایشوریہ والا (دیوا) دیوتاؤں کے اوصاف والا (برہسپتی) بڑے بڑے پدارتھوں کا مالک پرماتما۔ تیرے لئے اُتپادک شکتی والا ہو۔ اور تو اُتپادک شکتی والی۔ ویریہ وان سنتان کو ایشور کی کرپا سے حاصل کرے اور سنتان کے بعد پھر دُوسری سنتان بھی ویریہ وان پیدا ہو (۳) اسے مُنشیو! گھوڑے کے برابر بلوان پُرش جب شانت کرنیوالی استری سے گربھادھان کرتا ہے۔ تو اُس کے بعد پُنسون سنسکار کیا جاوے ایسا جانو سوہی کرم سنتان حاصل کرانے والا ہے اس کرم کو ہم استریوں میں سمپادن کرتے ہیں (۴) پُرش میں

ﻟﮧ مزید تشریح :- پہلے منتر سے مراد یہ ہے کہ کامل تندرست۔ پوری نیند والا محنتی انسان وعلی الصبح اُٹھ کر شُدھ اور تازہ ہوا میں ٹہلتا اور باقاعدہ اگنی ہوتر کرتا ہے۔ وہ ویریہ وان ہوتا ہے اور مندرجہ بالا اوصاف والی استری کی سنتان بھی بلوان پیدا ہوتی ہے (۲) یہ صرف دعائیہ کلمات ہیں (۳) گھوڑے کی تمثیل سے یہ مطلب ہے۔ کہ وہی مرد اولاد پیدا کرنے کے قابل ہے جس کے اعضائے تولید میں (اشوین) پوری تیزی ہو یعنی وہ نامرد نہ ہو

(۴) اس میں سماگم (مجامعت) کی ودھی کی بیان ہے۔

(۵) اس منتر میں یہ بتلایا گیا ہے کہ گربھ میں بچے کے اعضائے بننے میں وقت لگتا ہے اور کئی اماوس پورن ماشی وغیرہ پرب گزر جانے پر مقررہ وقت پر بچہ کا جنم ہوتا ہے ۔ا۔

ہی ویریہ ہوتا ہے وہی ویریہ بعد میں استری میں سینچن کیا جاتا ہے
اُس سے ہی سنتان کا لابھ ہوتا ہے - وہی ایشور نے کہا ہے (۵)
سنوتسرا استری پرسو سمبندھی نمنی کو منتھانتر اور سنتھالت میں رکھتا
ہے اور یہاں پُرشوں میں اُتپادن شکتی کو ہی رکھتا ہوا پرجاپتی اور
پورنماشی - اماوس یہ سب گربھ میں ٹھیرے ہوئے ریت کو ہاتھ پاؤں
وغیرہ اعضاء کی رچنا کے قابل بناتے ہیں

سوامی جی لکھتے ہیں -- ان منتروں کا خلاصہ مطلب یہ ہے کہ
پُرش کو ویریہ وان ہونا چاہیئے - اسمیں اشولائن گریہیہ سوتر کا پرمان ہے

अथास्यै मण्डलागारच्छायायां दक्षिणस्यां नासिका-
यामजीता मोषधीं नस्तः करोति ॥ १ ॥

प्रजावज्जीवपुत्राभ्यां हैके ॥ २ ॥

(۱) اتھاسیئی مُنڈلاگارچ چھایایام دکھشنیام ناسکایام جیتام
شدھیم نستہ کروتی - اشولائن گرہ سُوتر ادھیائے ا کھنڈ ۱۳ - سوتر ۶-
(۲) پرجاوج جیوُ پترابھیام ہیُکے
گربھ کے دُوسرے یا تیسرے مہینے بٹ (بڑ) کے درخت
کی پتی یا چھلکا کو لے کر استری کے ناک کی دائیں سوراخ میں سونگھاوے
اور کچھ گلو یا برہمی بوٹی وغیرہ مقوی دوائی کھلاوے - ایساہی پارسکر
گریہیہ سوتر کا پرمان ہے -

ك اس سوتر کا خلاصہ مطلب یہ ہے کہ اس استری کو منڈلاکار (منڈل جیسی شکل
والی) سنتھان کے سایہ میں بیٹھ کر دائیں ناسکا (نتھنے) میں وہ دوائی جو پرانی نہ ہو
سونگھاوے "پرجاوان سوکت اتے گربھ" وغیرہ آگے لکھے ہوئے "راجیو پتر سوکت
اگنی ریتو" وغیرہ سے ناک کے ذریعہ دوائی سونگھاتے ہیں - ایسا کئی آچاریہ مانتے ہیں +

अथ पुॅंसवनं पुरास्यन्दत इति मासे द्वितीये तृतीये वा ॥ १ ॥ पारस्कर कां० १ । कं० १४ ॥

اتھ پُنْسونم - پراسیندت اِتی ماسے دوِتییے ترتییے وا - ۱ - پارسکر گرہیہ - سوتر کانڈ اکنڈ کا ۱۴ سوتر ۱ - ۲

جو پہلے رتو دان دے کر گربھ قرار پانے سے دوسرے یا تیسرے مہینے میں سنسکار کیا جاتا ہے - اُسے پُنسون کہتے ہیں - گو بھلیہ اور شونک گرہیہ سوتروں میں بھی ایسا ہی لکھا ہے

## پُنسون سنسکار کی کارروائی

پہلے آٹھ وید منتروں سے یجمان اور پروہت (صفحہ ) ایشور اُپاسنا کریں اور جو دُوسرے بھائی وہاں بیٹھے ہوں وہ بھی توجہ سے ایشور اپاسنا میں شامل ہوں پھر (صفحہ ) میں لکھے کے مطابق سوستی واچن اور شانتی پرکرن کا پاٹھ کر کے اور سامانیہ پرکرن کی ہدایت کے بموجب یگیہ دیش - یگیہ شالا - یگیہ کنڈ - یگیہ سمدھا اور پاک سنفائی وغیرہ کا انتظام کر کے "انیت ادھما" سے اوم آدتیہ" وغیرہ تک کرم کریں یعنی (سامانیہ پرکرن

ؔ اس سوتر کا یہ مطلب ہے کہ تیسرے مہینے کے گزر جانے اور چوتھے ماہ کے لگ بھگ گربھ پھڑکنے لگتا ہے اور چوتھے میں دل کی حرکت اس بات کو ظاہر کرتی ہے - سوتر کار کا مت ہے کہ پھڑکنے سے پیشتر یہ سنسکار کیا جاوے - ڈاکٹر سر ولیم معہ اپنی کتاب فیملی میڈیسن صفحہ پر لکھتے ہیں - بچے کا پھڑکنا چوتھے ماہ یا بعد پانچویں ماہ تک ظاہر ہونے لگتا ہے - اور چوتھے ماہ میں دل کی حرکت بھی ظاہر ہونے لگتی ہے ÷

صفحہ سمدا وہاں ویدی کے چاروں طرف جل چھڑکنا وغیرہ کی کارروائی) کریں۔ اس کے بعد چار آگھا را واجیہ آہوتی" (صفحہ چار ویاہرتی آہوتی (صفحہ اور سوشٹ کرت آہوتی (صفحہ اور پرجاپتیہ آہوتی (صفحہ یہ آہوتیاں دیکر نیچے لکھے دونوں منتروں سے دو آہوتی گھی کی دیویں

ओम् आ ते गर्भो योनिमेतु पुमान्बाण इवेषुधिम् आ वीरो जायतां पुत्रस्ते दशमास्यः स्वाहा ॥ १ ॥

ओम् अग्निरेतु प्रथमो देवतानां सोऽस्यै प्रजां मुञ्चतु मृत्युपाशात् । तदयं राजा वरुणोऽनुमन्यतां यथेयं स्त्री पौत्रमघं न रोदत् स्वाहा ॥ २ ॥ मं० ब्रा० १।१।१०॥

(۱) اُوم آتے گربھو یونیمیتو پُمان وان اِویشودھم۔ آ ویرو جائیتام پترستے دش ماسیہ سواہا (اشولائن گرہیہ سُوتر ادھیائے ا کھنڈ ۱۳ سوتر ۶)

(۲) اُوم اگنی رتیو پرتھمو دیوتا نام سوا سیئے پرجانام منچتو مرتیو پاشات تدیم راجا ورونو نومینہ تام یتھیم ستری پوترگمھم نہ رودات سواہا (سام وید منتر براہمن پرپاٹھک ا کھنڈ ا منتر ۹)

ارتھ:۔ (۱)[1] اے سوبھاگیہ وتی نیرا ویریہ وان گربھ۔ بان

[1] مزید تشریح:۔ حتی المقدور گربھ کو نقصان پہنچنے والی کوئی بات نہ کی جاوے اور جس طرح تیر ترکش میں محفوظ رہتا ہے۔ اسی طرح گربھ کی حفاظت کی جاوے تاکہ بچہ پورے ۲۸۰ دن کا ہو کر جنم لے اور اسقاط حمل کرنیوالی عورت اُس کے مددگار نیز سنتان کو مارنے والے بدمعاشوں کے لئے حکومت کی طرف سے سزا ملنی چاہیئے۔

جیسے ترکش کو پراپت ہوتا ہے - ویسے اِنتنی سنتان (یونی-رحم) کو اچھی طرح حاصل کرے - اور دس مہینے کا ہو کر تیرا بالک ویر اور پراکرمی (بہادر) اچھی طرح سے پیدا ہو (۲) سب دویہ گنی دیوتاؤں کے اوصاف والے مُکھ پوجنیہ ایشور اُپاسنا کے ذریعہ پراپت ہو - وہی ایشور اس استری کی سنتان کو موت وغیرہ کے بندھن سے رہائی دے - اس بات کو وشن کا سرشٹ راجہ بھی انوکول مانے (تسلیم کرے) جیسے کہ یہ استری پتر سمبندھی دلیس کو نہ روو ے - ویسا ہی کرے

اس کے بعد پتی مندرجہ ذیل منتر ایکانت (علیحدگی) میں اپنی استری کے ہردیہ پر ہاتھ رکھ کر بولے

ادم ہیتے سُوسیمے ہردے ہتونتہ پرجا پتوو - منیے ہم مام تد وو وام سماہ پُوتر مگھیںام (شو لائن گرہیہ سوتر ادھیائے اکھنڈ ۱۳ سُوتر ۷)

ارتھ - اے سندر بالوں والی! جو کہ تیرے سنتان یالک (سنتان کی پرورش کرنیوالے) ہردیہ میں قائم ہے - اس کو جاننے والا اپنے آپ کو میں مانتا ہوں - اور پرماتما سے چاہتا ہوں کہ مجھے سنتان سمبندھی دُکھ نہ پراپت ہو[۱] -

اس کے صفحہ میں لکھے کے مطابق سام دید اور وام دیویہ گائن کرکے جو پُرش اور استری سنسکار کے

[۱] اس سے پتی جہاں اپنی دھرم پتنی کے نیک خیالات پر اپنا پورن وشواش پرگٹ کرتا ہے کہ وہ گربھ کی رکھشا تمام ذرائع کو پوری احتیاط سے عمل میں لادیگی وہاں پر آپ بھی اپنی سنتان رکھشا کی نہایت اہم اور مقدس ذمہ داری کو اس غیر معمولی طریقہ سے بخوشی قبول کرتا ہے -

موقعہ پر آئے ہوں اُن کو رخصت کرے - پھر بٹ برکھش (بڑ) کی کونپل اور گلو کو پیس اور باریک کپڑے میں چھان کر گربھوتی استری کی داہنی ناسکا میں سونگھاوے اس کے بعد

हिरस्यगर्भः समवर्त्तताग्रे भूतस्य जातः पतिरेक आसीत। स दाधार पृथिवीं द्यामुतेमां कस्मै देवाय हविषा विधेम ॥ १ ॥ अद्भयः संभृतः पृथिव्यै रसाच्च विश्वकर्मणः समवर्त्त- ताग्रे। तस्य त्वष्टा विदधद्रूपमेति तन्मर्त्यस्य देवत्वमा जान-मग्रे ॥ २ ॥ य॰ अ॰ ३१। मं॰ १७ ॥

(۱) ہرنیہ گربھ سم ورت تاگرے - بھوتسیہ جاتاپتی ریک آلیست سادھار پرتھویم دیا مُتیے مام کسمے دیواے ہوی شاودھیم - ریجر وید ادھیائے ۱۳ منتر ۴)

(۲) ادبھیہ سم بھرتیہ پرتھویئی رساچ وشوکرمنہ سم ورت تاگرے تسیہ توشٹا ودُدھدروپ مینی تن مرت لیسیہ دیوتو ما جان مگرے (یجر وید ادھیائے ۳۱ منتر ۱۷)

ارتھ (۱) پہلے منتر کا ارتھ اُپاسنا پرکرن میں آچکا ہے

(۲) جو پرکرتی (مادہ) روپ پدارتھ ستھول ........) جلیوں کی اُتپتی کے لئے اور ستھول پرتھوی کے لئے پہلے سے قائم ہوئے اور سورج وغیرہ دکھائی دینے والے پدارتھوں سے بھی پہلے کارن (علت) روپ سے موجود تھا - اُس پرکرتی روپ پدارتھ کو دھارن

سشرت شریر استھان ادھیائے ۲ میں ایسی نسوار کو حمل برقرار رکھنے کے لئے نہایت مفید تبلایا گیا ہے اور سشرت سوتر استھان ادھیائے ۳۸ میں بڑ کو عورتوں کی امراضِ مخصوصہ کے لئے خاص طور پر مفید تبلایا گیا ہے ۰

کرتا ہوا سوکھشم درشٹی (باریک بین) بھگوان اس جگت (دنیا) کے رُوپ کو پراپت کرتا ہے - اور پہلے وہی برہم منشیہ کے دیو بھاؤ کو پراپت کرا چکا ہے (وہی دیوتاؤں کے اوصاف کا بیان کرنیوالا ہے[1]) ان دو منتروں کو بول کر پتی اپنی گربھوتی استری کے گربھاشیہ (رحم) پر ہاتھ رکھ کر یہ منتر بولے

सुपर्णोऽसि गरुत्माँस्त्रिवृत्ते शिरो गायत्रं चक्षुर्बृहद्रथन्तरे पक्षौ स्तोमआत्मा छन्दाꣳस्यङ्गानि यजूꣳषि नाम। साम ते तनूर्वामदेव्यं यज्ञायज्ञियं पुच्छं धिष्ण्याः शफाः। सुपर्णोऽसि गरुत्मान्दिवं गच्छ स्वः पत ॥ १ ॥

(۳) سُوپرنوسی گورو تمام سنزی برتے ہشروگا ینتریم چکھشیر برہدرتھنترے پکھشوؤ ستوم آتما چھندرگھنگ - سنیگانی یجو گھنگ شی نام - سام تے تنوُر بام دیویم یگیا یگیئم پچھُم دھشنیاہ شافاہ - سوپرنوسی گورو تمانِدوم گچھ سوہ پت (یجروید ادھیائے ۱۲ منتر ۴)

[1] مزید تشریح :- اس میں استری کو اُپدیش دیا گیا ہے کہ جس طرح ایشور نے سارے برہمانڈ (نظام عالم) کو دھارن کیا اور وہ اس کا پتی یعنی رکھشا کرنیوالا دھاں سے بھی مہاں ہے اسی طرح گربھ کو دھارن کرنے کی کریا کوئی حقیر بات نہیں ہے دُنیا میں جسقدر مہاں پُرش پیدا ہوئے ہیں - اگر ان کی مائیں گربھ میں دھارن کرکے اس مہان کرم کو دھرم کے مطابق نہ کرتیں تو آج ایسے مہا پُرشوں کا نام اور کام ہمارے سامنے نہ ہوتا (۲) اس منتر سے ایشور پرکرتی اور آتما کا انادی ہونا (خدا - روح اور مادہ کی ازلیت) ثابت ہوتی ہے اور اس میں بھی گربھ کی اہمیت اور زندگی پیش کی گئی ہے (

**ارتھ**:- اے گربھ میں ٹھہرے ہوئے جیو! تو ایشور کی کرپا سے سندر پنکھوں والے پنکھی (پرند) جیسا ہو۔ تیرا سر تین طرح کے گنوں (اوصاف) (کرم اپاسنا اور گیان) سے بھرپور ہو گائیتری منتر میں کہا ہوا ایشوری گیان تیرا گیان سادھن ہو۔ پنکھوں (پرندوں) کی طرح وشیش سام منتر ہوں۔ یعنے تجھے سام منتر گانے کے لئے لوگ ہر جگہ بلاویں۔ رگوید میں ایشور اُستتی۔ سموہ یجروید روپ جیسے تیرے انگ (اعضائے) ہوں۔ وام دیو۔ سندر ودوان سے جانا ہوا سام وید تیرا شریر (جسم) روپ ہو۔ یگیوں کے لئے اُپ یکت (استعمال کرنے لائق) چیزیں ہمیشہ پیچھے لگنے والی ہوں۔ شریر کو شانتی دینے کا سادھن (ذریعہ) پاؤں اچھیہ پد کے یوگیہ ہوں۔ اے گربھ میں ٹھہرے ہوئے جیو! تو سندر پنکھوں والے پکشی جیسا ہو کر اپنے گیان کے ذریعہ دیو لوک کو پراپت ہو اور سکھی رہو[1]

اسکے بعد استری اپنی خوراک وغیرہ کا خاص طور سے خیال رکھے اور اسمیں باقاعدہ رہے۔ خاصکر گلو۔ برہمی بوٹی اور سونٹھ کو دودھ کے ساتھ تھوڑی تھوڑی کھایا کرے اور زیادہ سونا۔ زیادہ بولنا۔ کھارا کھٹا۔ تیز۔ کڑوا۔ محرک اشیاء مثلاً ہرڑ وغیرہ ان سے پرہیز کرے۔ زود ہضم نرم غذا کھاوے۔ غصہ۔ حسد۔ لالچ وغیرہ برائیوں میں نہ پھنسے۔ دل کو ہمیشہ خوش رکھے اور اپنا طرز عمل نیک رکھے +

[1] اسمیں نہایت خوبصورت استعمالات اور ویدک تشبیہات سے تبلایا گیا ہے کہ استری کو لازم ہے کہ وہ ایسی احتیاط رکھے۔ جس سے اس کا بچہ ہر طرح مکمل صورت پیدا ہو۔ جہاں اس کے تمام جسمانی اعضائے مکمل ہوں وہاں اسمیں اینڈریو جیکسن ڈیوس کے الفاظ میں "ہیڈ دماغ (گیان) دِل (کرم)" "لو" اُپاسنا آدرش جہاں پُرش کے یہ تین گن بھی ہوں۔ سسشرت شریر استھان ادھیائے ۳ میں لکھا ہے کہ وات کف (بلغم) چوٹ یا کسی سبب سے گربھوتی عورت کے جس جس اعضائے کو تکلیف ہوگی یا اُس کے جس انگ کو نقصان پہنچیگا۔ گربھ گت بالک (جنین) کے بھی اُسی اعضائے کو نقصان پہنچیگا

# سیمنتونین سنسکار

اس تیسرے سنسکار کو سیمنتونین کہتے ہیں۔ اس کا اُدیش یہ ہے کہ گربھوتی استری کی طبیعت خوش رہے اور وُہ کامل تندرست ہو۔ اور اُس کا گربھ ہر روز بڑھتے ہوئے پورے طور پر نشو ونما پاوے اس کا ثبوت آگے لکھتے ہیں:۔

चतुर्थे गर्भमासे सीमन्तोन्नयनम् ॥ १ ॥ आपूर्यमाण-पक्षे यदा पुंसा नक्षत्रेण चन्द्रमा युक्तः स्यात् ॥ २ ॥ अथास्यै युग्मेन शलाटुग्रप्सेन त्र्येण्या च शलल्या त्रिभिश्च कुशपिञ्जूलैरूर्ध्वं सीमन्तं व्यूहति भूर्भुवः स्वरोमिति त्रिः । चतुर्वा ॥

(۱) چترتھے گربھ ماسے سیمنتونینم

(۲) آپوریہ مان پکھشے یدا پنسا نکھشترین چندر ما یکتا سیات

(۳) اتھاسیئے یگمینے شلاٹوگرپسین تریئینیا چ شل لیا تری بھشچ کش پنجولئیر دھردم سیمنتم دیوہتی بھور بھوہ سوَرومِتی تریہ

(۴) چترِ وا (آشولائن ادھیائے ۱ کانڈ ۱۴ سوتر الغایت ۴)

---

لہ اس سنسکار کی بنیاد اس اصول پر ہے کہ گربھوتی استری کے خیالات۔ حالات اور جذبات کا اثر گربھ کے دنوں میں بالک پر ہو بہو پڑتا ہے۔ سیمنتونین کے معنے ہی بالک کی مانسک شکتیوں کو ترقی دینے کا طریق ہے اور پیدا ہونیوالے بالک کی یہ شکتیاں تب ہی پورے طور پر ترقی پا سکتی ہیں جب گربھوتی ہر طرح سے خوش وخرم اور سنتشٹ رہے ÷

ارتھ :- (۱) گربھ قرار پانے کے بعد چوتھے ماہ میں یہ سنسکار[1] کرے (۲) اس دن جبکہ شکل پکش ہو - اور چندرماں پُرش واچی نکھشتر[2] میں ہو - دو گلروں کے بنائے ایک گچھے "یاتین جگہ سے جو سفید ہو ایسے شاہی کے کانٹے کے ساتھ یا کُشا (گھاس) کے تین تنکوں کے ساتھ استری کے بالوں کو ابرو اور پیشانی سے اوپر کی طرف
"(۱) بھوُ بھوُا سوا ریو" - اس منتر کیساتھ
تین یا چار دفعہ علیحدہ علیحدہ دونوں طرف کرے[3] (یعنی اس کی مانگ نکالے) یہ اشولائن گرہیہ سوتر کا پرمان ہے -

**पुंसवनवत्प्रथमे गर्भे मासे षष्ठेऽष्टमे वा ॥**

پُھنگ سون وت پرتھمے گربھے ماسے ششٹھے اسٹمے دا ۱

اشولائن گرہیہ سوتر ۱-۱۵-۲-۳

ارتھ - پنسون سنسکار کی طرح چھٹے یا آٹھویں مہینے میں جب

---

[1] چھوتھے ماہ میں بالک کی مانسک شکتی کا آغاز ہونے لگتا ہے - پانچویں ماہ میں من کی شکتی بڑھنے لگتی ہے - چھٹے ماہ میں بدھی (عقل) کا پرکاش ہوتا ہے - ساتویں ماہ میں تمام اعضائے بن جاتے ہیں - آٹھویں ماہ میں ادرج دویریہ کی آخری حالت (فزیکل مینز آف لائف) معمولی حالت میں ہوتی ہے - نویں ماہ میں یہ مکمل ہو جاتی ہے - اس لئے یہ سنسکار چوتھے ماہ میں یا پار اسکر مُنی کے قول کے مطابق چھٹے یا آٹھویں ماہ میں کرنا چاہئے

[2] من کے ساتھ پرکاش (چاند کی روشنی) کا خاص سمبندھ ہے - جب چندرماں اس نکھشتر میں ہوتا ہے - اُس دن بادل وغیرہ کے آنے کا بھی خوف نہیں ہوتا - غرضیکہ بچے کی ذہنی ترقی کے لئے ہی یہ سنسکار کیا جاتا ہے ÷

[3] پتی کا اپنی استری کے سر میں تیل لگانے اور کنگھی یا کسی ایسی ہی دوسری چیز سے اس کے بالوں کو صاف کرنا بھی بچے کے دماغ پر خاص اثر ڈالنے کے لئے ہے ÷

مندرجہ بالا پکش یا نکھشتر ہیں چندرماں ہو - یہ سنسکار کرے
یہ پاراسکر گرہیہ سوتر کا پرمان ہے - اسی طرح گوبھلیہ اور
شونک گرہیہ سوتر میں بھی لکھا ہے
یعنی گربھ قرار پانے کے بعد چوتھے ماہ میں شکل پکش میں جس
دن مول وغیرہ پرش نکھشتروں میں چندرماں ہو اُسی دِن یہ سنسکار
کرے یا پاراسکر مُنی کے قول کے مطابق چھٹے یا آٹھویں ماہ میں جب
چندرماں مندرجہ بالا پکش یا نکھشتر میں کرے - اسمیں (سامانیہ پرکرن
صفحہ تا ) کی کل کاروائی کرکے مندرجہ ذیل منتر سے
ویدی سے پورب وغیرہ دشاؤں میں پانی چھڑکے :-

**ओं देव सवितः प्रसुव यज्ञं प्रसुव यज्ञपतिं भगाय । दिव्यो गन्धर्वः केतपूः केतन्नःपुनातुवाचस्पतिर्वाचं नः स्वदतु स्वाहा ॥१ थ० अ० ११। मं० ७॥**

اوم دیو سوتہ پرسُو یجنم پرسُو یجن پتیم بھگائے - ودیو
گندھروہ کیتپُو کیتنہ پُناتو واچس پتر واچنہ سودتو سواہا
(یجروید ادھیائے ۱۱ منتر ۷)
اس منتر کا ارتھ سامانیہ پرکرن میں آچکا ہے
اس منتر سے کُنڈ کے چاروں طرف جل چھڑک کر چار
آگھارا واجیہ بھاگ آہوتی صفحہ ) اور چار دیاہرتی آہوتی
(صفحہ کے مطابق دیں :-

**ओं प्रजापतये त्वा जुष्टं निर्वपामि ॥** اوم پرجاپتیے تُوا جشٹھم نِروپامی

**ओं प्रजापतये त्वा जुष्टं प्रोक्षामि ॥** اوم پرجاپتیے تُوا جشٹھم پروکھشامی

ان دو منتروں کا ارتھ بھی سامانیہ پرکرن میں آچکا ہے -

چاول - تل - مونگ مساوی لے اور دھو بنا کر ان کی (بلا نمک) کھچڑی بنا دیں - اور اس میں گھی ڈال کر مندرجہ ذیل منتروں سے آٹھ آہوتی دیں۔

ओं धाता ददातु दाशुषे प्राचीं जीवातु मुक्षितम्। वयं देवस्य धीमहि सुमतिं वाजिनीवाति स्वाहा॥ इदं धात्रे। इदन्न मम॥ १॥ अथर्व० कां० ७। सू० १७॥ ओं धाता प्रजानामुत रायऽईशे धात्रेदं विश्वं भुवनं जजान। धाता कुष्टीरनिमिषाभिचष्टे धात्रऽइद्धव्यं घृतवज्जुहोत स्वाहा इदं धात्रे। इदन्न मम॥ २॥ ओं राकामहं सुहवां सुष्टुती हुवे शृणोतु नः सुभगा बोधतु त्मना। शीव्यत्वपः सूच्या-च्छिद्यमानया ददातु वीरं शतदायमुक्थ्यं स्वाहा॥ इदं राकाये इदन्न मम॥ ३॥ यास्ते राके सुमतयः सुपेशसो याभिर्ददासि दाशुषे वसूनि। ताभिर्नो अद्य सुमना उपगहि सहस्रपोषं सुभगे रराणा स्वाहा॥ इदं राकायै। इदन्न मम॥ ४॥ ऋ० मं० २। सु० ३२। मं० । ५ नेजमेष परापत सुपुत्रः पुनरापत। अस्यै मे पुत्रकामायै गर्भमाधेहि यः पुमान्स्वाहा॥ ५॥ यथेयं पृथिवी मह्युत्ताना गर्भमादधे। एवं तं गर्भमाधेहि दशमे मासि सूतवे स्वाहा॥ ६॥ विष्णोः श्रेष्ठेन रूपेणास्यां नार्यां गवीन्याम्। पुमांसं पुत्रानाधेहि दशमे मासि सूतवे स्वाहा॥ ७॥

(۱) اوم دھاتا ددا تو داشوشے پراچیم جیواتو مکشتم - ویم دیوسیہ

دہی ہی سُورِشتم واجنی دتی سواہا - اِدم دہاترے اِدن مم -

(۲) ادم دھاتا پرجانامنت رائے ایہ شے دہاتیرے دم
وِشوم بھُونم ججان - دھاتا کرشٹی دنی مشابھی چشٹے دھاترا
ودھویم گھرت دجوہوت سواہا - ادم دھاترے اِدن مم

(۳) ادم راکامہم سُورہ وام سشوتی ہُوسے شِرنو توتنہ
سیھ گابودھتو تمناسی دَیتوبا - سوچاچ چھدیہ مانیا دواتو
ویرم شنت دائے مکھتیم سواہا ادم اِکایئی - ادن مم -

(۴) یاستے راکے سُومتیہ سُومپیشیسو یابھر دواسی واشوشے
وسُونی - تابھرنوادیہ سُمنا اُپاگہی سہسر پُوشم سبھگے ررانا سواہا -
ادم راکائیئی اِدن مم دِرگوید منڈل ۲ سوکت ۳۲ - منتر ۴ - ۵)

(۵) برنج بیش پرابت سُو پترہ پُنبرابت - اُسیئی سے پُترکا مائیتی
گربھ مادھے ہی یہ پمان سواہا -

(۶) یتھے یم پرتھوی مہیونانا گربھ مادھے - ایوم تو نم گربھے
مادھے ہی دشنے ماسی سُتوے سواہا -

(۷) وشنو شریشٹھمین رُدہ پینا سیام ناریام گوی نیام - پُمان
سم پُترنادھے ہی دشنے ماسی سُوتوے سواہا -

ارتھ - اُے بل یکت سنتان دالی دھُو! ایچھے پرکار
ست کرنیہ رس وغیرہ سے رکت جیون ادشدھ کو ہوراآدی دینے

[ف] (مزید تشریح) پہلے منتر میں پتنی کے دل پر یہ گہرا اثر ڈالا جاتا ہے کہ وہ خود
بلوان بنے تاکہ اُس کی سنتان بھی بیر ہو - پھر ایشور سے پرارتھنا کی گئی ہے کہ اس
کے پتی کو جو پُرشارتھی ہے صحت بخش اشیاء دودھ پھل وغیرہ مہیا کرنے کے قابل
بنادے - تاکہ پیدا ہونیوالی سنتان مکمل طور پر تندرست اور بلوان ہو - استری گربھوتی
ہونے سے اپنا سوبھاگیہ سمجھے - گھی سے ملی ہوئی سامگری سے ہون کرنے سے بالک کی

والے کے لئے سب جگت کو دھارن کرنیوالا ایشور دیو ہے - ہم تم
سب اُسی ایشور دیو کی شوبھا کے لایق بُدھی کا چنتن کرتے ہیں

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) دماغی حالت بڑی اُتم ہوگی - اسلئے با قاعدہ ہون کرنا چاہئے - پتی اپنی دھرم
پتنی کو ہمیشہ عزت اور مان سے بلاوے سداچاری رہے - گربھوتی سے کبھی
بھوگ نہ کرے - ہر طرح سے اپنے گربھ کی حفاظت کرکے پورے نو ماہ کے بعد
بالک کو پیدا کرے - استری کو گائے کی مالکہ سے مخاطب کرنیکا یہی مطلب ہے
کہ وہ گائے رکھے اور اس کا دودھ وغیرہ خوب استعمال کرے - جو سب سے
زیادہ مفید ترین غذا ہے - دویش رکھنے والی استری اپنی سنتان پر کوئی اچھا
پربھاؤ نہیں ڈال سکے گی - اس لئے اسے دویش سے بچنا چاہئے - جب تک من پر
کوئی خراب اثر ہوگا - من کی اچھی اوستھا نہیں ہو سکتی - جب گربھوتی کے من کی اوستھا
اچھی نہ ہوگی تو لازمی طور پر پیدا ہونیوالے بالک کے من کی بھی اچھی حالت نہیں ہو سکتی -
اس لئے اس منتر میں جو ایسے سنسکار میں آیا ہے - جو بچے کی مانسک حالت کو اعلےٰ
بنانے کے لئے کیا جاتا ہے - اس بات پر زور دیا گیا ہے - کہ اگر گربھوتی اپنی مانسک شکتی
کو بڑھانا چاہتی ہے تو وہ دویش وغیرہ کے تمام بھاؤ اپنے من سے نکال دے -
اس منتر میں بدھی اور بل کی پرشنسا کی گئی ہے اور کہا گیا ہے کہ بدھیمان لوگ ہی
ہر جگہ سنمان اور عزت حاصل کرتے ہیں - گلر کے پھل کے اندر زندہ کرم پائے
جاتے ہیں - اس لئے اس کی مثال پیش کر کے کہا گیا ہے - کہ
جس طرح اس کے اندر (زندہ) پرانی رہتا ہے - تیرے گربھ میں
بھی زندہ بالک پرورش پائے - استری کو اُپدیش دیا گیا ہے - کہ وہ
ہر طرح مریادا میں رہے - اگلے منتر میں استری سندر سنتان گھی
دودھ جیسے اعلےٰ پدارتھ دینے والے پشو گائے وغیرہ اور دھن
ترقی خوشحالی اور پتی کی لمبی عمر کے لئے پرارتھنا کرتی ہے - اور اگر اس استری
کی قوت ارادی زبردست ہے - تو ضرور اس کی منو کامنا پوری ہوگی ÷

پانی سے نہلا کر نہایت صاف اور ستھرے کپڑے پہنا بچے کی ماں اُسے یگیہ شالا میں لاکر پتی کی دائیں طرف سے ہو کر پتی کے سامنے آ کر بالک کا سر شمال کی طرف اور چھاتی اوپر یعنی چت لٹا کر پتی کے ہاتھوں میں دیوے۔ پھر پتی کے پیچھے کی طرف گھوم کر دائیں طرف مغرب کی جانب منہ کر کے کھڑی رہے

ओं यत्ते सुसीमे हृदयꣳहितमन्तः प्रजापतौ वेदाहं मन्ये तद् ब्रह्म माहं पौत्रमघं निगाम् ॥ १ ॥ ओं यत्पृथिव्या अमृतं दिवि चन्द्रमसि श्रितम् । वेदामृतस्याहं नाममाहं पौत्रमघꣳ रिषम् ॥ २ ॥ ओं इन्द्राग्नी शर्म यच्छतं प्रजायै मे प्रजापतिः । यथायन्न प्रमीयते पुत्रो जनित्र्या अधि ॥ ३ ॥ मं० ब्रा० १।५।१०-१२ ॥

(۱) اُوم یتے سُوسیمے ہردے گھنگ ہت منہتہ پرجاپتو ویداہم منئے تدبرہم ماہم پوتر مگھم نِگام۔

(۲) اوم یت پرتھویا اَمرتم دوی چندرمسی شرِتم۔ ویدامرتسیاہ نام ماہم پوتر مگھگھنگ رِشم۔

(۳) اوم اندراگنی شرم یچھتم پرجاپتی۔ یتھاین پرمی یت پُتر وجنتریا ادھی

**ارتھ** ۔ اے سندر بالوں والی! تیرا دل پرماتما پر پورا وشواش رکھنے والا اور اعلیٰ جذبات رکھنے والا ہے۔ یہ میں جانتا ہوں۔ کہ تو معمولی باتوں میں پڑ کر کبھی اپنے دل کو دویش (حسد) وغیرہ خیالات سے نقصان نہیں پہنچاتی۔ ایسی ایشور بھگت اور عالی خیال ماتا کی اولاد پرماتما کی کرپا سے بڑی عمر حاصل کرے۔ یہی میری

پیدا رکھتا ہے۔ اے دیوی تیرا ہردیہ پرکھتوی (زمین کی طرح مضبوط
اور چاند جیسے آنند دینے والے نظاروں سے سُندرتا (خوبصورتی)
خوشی اور کمال حاصل کر چکا ہے۔ ایسے پوتر دل والی تجھ دیوی کی
سنتان عالی حوصلہ۔ سندر اور ترقی کرنیوالی ہو۔ اور ایشور اُسے
دراز عمر کریں۔ اے دیوی تو ایشور پر کامل وشواش رکھنے سے
آتمک بل والی ہے۔ اور ہوم کی آگ اور حرارت عزیزی (جھٹراگنی)
کو دھارن کرتے ہوئے جسمانی اُنتی کئے ہوئے ہے۔ یہ دونوں قسم
کی آگ سنتان کو بھی کلیان کاری ہو۔ اور ایشور بچہ کو دیرتک
زندہ رکھے یہی میری بار بار عرض ہے"۔

ان منتروں سے پرماتما کی آرادھنا کر کے ایشور اُستتی سوستی
واچن۔ شانتی پرکرن اور سامانیہ پرکرن (صفحہ    تا    ) کے
مطابق تمام کارروائی کر کے اور بالک کو دیکھ کر مندرجہ ذیل تین
منتروں سے اُس کے سر کو چھوئے:۔

ओं अङ्गादङ्गात्सम्भवसि हृदयादधिजायसे । आत्मा वै पुत्रनामासि स जीव शरदः शतम् ॥ १ ॥ ओं प्रजापतेष्ट्वा हिंकारेणावजिघ्रामि । सहस्रायुषाऽसौ जीव शरदः शतम् ॥२॥ गवां त्वा हिंकारेणावजिघ्रामि । सहस्रायुषाऽसौ जीव शरदः शतम् ॥ ३ ॥ पार० कां० १ । कं० १८ ॥

(۱) اوم انگا دنگات سمبھوسی ہردیا ندھی جایسے۔ آتما وئی
پتر ناماسی سہ جیو شردہ شتم۔

(۲) اوم پرجاپتے شٹوا ہنکارے ناوجگھرامی سہسر آیوشا
اسؤ جیو شردہ شتم

(۳) گادام تو اہنکا رسے ناو جگھرامی سہسر آیوشا اسو جیو شردہ شتم (پارسکر گرہیہ سوتر ۱-۱۸- سوتر ۲ لغایت ۴)

ارتھ - اے بالک تو انگ انگ سے پیدا ہوئے ویریہ اور ہردیہ سے پیدا ہوا ہے - اس لئے تو میرا آتما (پرانوں سے پیارا) ہے تو مجھ سے پہلے نہ مرے بلکہ سو برس تک زندہ رہے - پرماتما کے وسیلے سبب آدر (اظہار محبت کے طور پر) شیر سے تجھے سونگھتا ہوں بہت جیون کو لئے ہوئے تو سو برس تک زندہ رہے"

اس کے بعد مندرجہ ذیل دو منتروں میں سے پہلے منتر کا بالک کے دائیں کان میں اور دوسرے منتر کا بائیں کان میں جاپ کرے (یعنی آہستہ سے بولے)

ओं अस्ये प्रयन्धि मघवन्नृजीषिन्निन्द्ररायो विश्व वारस्य-भूरेः । अस्मेशत ४ शरदो जीवसे धा अस्मेवीराञ्छश्वत इन्द्र शिप्रिन् ॥ १ ॥ ऋ० मं० ३ । सू० ३६ । मं० १० ॥

इन्द्रश्रेष्ठानि द्रविणानिधेहि चित्तिं दक्षस्य सुभगत्वमस्मे । पोषं रयीणामरिष्टिं तनूनां स्वादूमानं वाचः सुदिनत्वमह्नाम् २ ऋ० मं० २ । सू० २१ । मं० ६ ॥

(۱) اسیئے پرنیدھی مگھو نرجی شنند رایو شوا رسیہ بھو رے سمے شتنگھنگ شردو جیوسے دھا اسمے ویرانچھشوت اندر شپرن (رگوید منڈل ۳ سوکت ۳۶ منتر ۱۰)

(۲) اندر شریشٹھانی درونانی دھیہی چتم دکھشیہ سبھگتو اسمے پوشم رئی نام رشٹم تنو نام سوادمانم واچہ سودنتو مہنام (رگوید منڈل ۲- سوکت ۲۱ منتر ۶)

ارتھ - (۱) اے جگت روپی دھن والے ایشور! سب سے سویکار (قبول) کے قابل بہت سے دھن کو ہمارے لئے دیجیے - اور ہمیں سو برس تک زندہ رکھیئے - اے گیان والے پرماتمن! ہمارے لئے بہت سے ویر پرشوں کو دیجیے (۲) اے سب سے بڑے ایشوریہ (دھن) والے ایشور! نہایت پسندیدہ دھن دولت کو ہمارے لئے رکھیئے اور کام کرنے کی طاقت دیجیے - کہ ہم زیادہ دھن پیدا کر سکیں اور اس کی حفاظت کر سکیں - اور ہم پر ایسی کرپا کیجئے - کہ ہم اور ہماری سنتتان کسی کو کبھی دکھ دینے والے نہ ہوں - ہماری گفتگو شیریں اور ہمارا طرز عمل اعلیٰ ہو اور ہمارے ایام اس طرح گزریں کہ ان میں شبھ (نیک) کام ہوتے رہیں - اور ہم سوبھاگیہ والے (خوش قسمت) ہوں اب پتی شمال کی طرف سر اور جنوب کی طرف پاؤں کر کے بچے کو پتنی کی گود میں دیوے اور چپ چاپ استری کے سر کو چھوئے اور اس کے بعد بڑی خوشی اور آنند سے اٹھ کر بالک کو سوریہ درشن کرا دیں - اور اس وقت یہ منتر بولیں :-

---

ف۱ ان منتروں کی مزید تشریح "جات کرم سنسکار" میں آ چکی ہے

ف۲ سمپادک سنسکار چندر کا پارسکر گرہیہ سوتر کے حوالہ سے تحریر فرماتے ہیں سنسکار ودھی میں "بالکہ" لفظ کی بجائے "استری" چھپ گیا ہے - لیکن پارسکر گرہیہ سوتر میں "بالکہ" سے ہی مراد ہے - اسلئے استری کی بجائے بالکہ کے سر کو چھونا ہی ٹھیک ہے -

* "بالکہ" لفظ کا مفہوم عام طور پر لڑکی ہے - اسلئے سنسکار چندر کا میں "بالکہ" شبد کا استعمال درست نہیں یہاں مراد "بالک" شبد سے ہے - جس کا مفہوم لڑکا - لڑکی دونوں ہو سکتے ہیں - اس لئے ہماری رائے میں یہاں "بالک" شبد ہی چاہیئے (سمپادک)

ओं तच्चक्षुर्देवहितं पुरस्ताच्छुक्रमुच्चरत् । पश्येम शरदः शतं जीवेम शरदः शतꣳशृणुयाम शरदः शतं भूयश्च शरदः शतात् ॥ १ ॥ य० ३६ । मं० २४ ॥

اُوم تچ چکھشُر دیوہتم پرستاچ چھکرُ مچرت پشیمَ شرده شتم جیویم شرده شتگھنگ شرنویام شرده شتم دینا سیام شرده شتم بھویشچ شرده شتات (یجر وید ادھیائے ۳۶ منتر ۲۴)

ارتھ - اُس برہم کو جو سب کے کرموں کو سدا انتریامی (عالم کل) روپ سے دیکھتا اور سب کے سنسکاروں کو جانتا - لیکن سچی راحت صرف راستبازودوانوں کو ہی پراپت کراتا ہے - جو آغاز عالم سے یکساں پوتر ہے - ہم لوگ ایسے پرماتما کو گیان کی نظر سے سو سال تک دیکھیں - یعنی ہرروز اُس کی اُپاسنا کریں - مندرجہ بالا صفات والے ایشور کا دھیان اور سمرن کرتے ہوئے ہم سو برس تک جیویں - اور اُسی کے ست اُپدیش کو ہم سو سال تک سنتے رہیں اور ایسا ہی اُپدیش اوروں کے لیئے بھی سو برس کی عمر تک کرتے رہیں - اسی دیالو پرماتما کی سہائتا سے ہم سو سال تک کسی کے محتاج - آدھین اور غلام نہ ہوں بلکہ سوتنترتا کو پراپت ہو کر مکمل راحت حاصل کریں اور پوری سرگرمی سے ودیا اور دھرم کی ترقی کے کاموں میں ہمیشہ مشغول رہیں - اور جب ہم ایشور کی کرپا سے مندرجہ بالا حالات کو حاصل کریں تو سو سال سے بھی زیادہ عرصہ زندہ رہ کر ایشور کے گیان کو حاصل کرتے ہوئے ایشور

اُپاسنا یعنی دھرم اور ودیا کی ترقی کے لئے تن من دھن سمرپن کرکے ہر طرح سے سوتنتر رہیں۔ جس کے سوا جینا ہر طرح سے نشپھل ہے"

اس کے بعد بچے کو تھوڑی دیر کھلی اور صاف ہوا میں پھرا کر یگیہ شالا میں لاویں اور سب لوگ مندرجہ ذیل منتر سے اشیرباد دیں۔

توم جیو شردہ شتم وردھمانہ
त्वं जीव शरदः शतं वर्धमानः ॥

ارتھ:۔ اے بالک سو سال تک بڑھتا ہوا تو جیتا رہے"

اب بالک کے ماتا اور پتا سنسکار میں آئے ہوئے استری پرشوں کا بڑی عزت اور مان سے ستکار کرکے رخصت کریں۔ اور پھر رات کو جب چاند نکلے۔ ماتا بالک کو صاف کپڑے پہنا کر دائیں طرف سے آگے بڑھ کر شمال کی طرف منہ اور جنوب کی طرف پاؤں کرکے بچے کو باپ کی گود میں دیوے اور بالک کی ماتا دائیں جانب سے لوٹ کر بائیں[1] طرف آوے اور ہتھیلی میں پانی لے کر چندرماں کے سامنے کھڑی ہوکر مندرجہ ذیل منتر سے ایشور کی استتی کرے اور جل کو زمین پر چھوڑ دے

[1] ہم سب سے پہلے "ساماننیہ پرکرن" میں بتلا آئے ہیں۔ کہ پراچین آریہ لوگ بڑے باریک بین تھے۔ انہوں نے معمولی سے معمولی باتوں کیلئے ضابطہ کا لحاظ رکھ کر نیم مقرر کئے تھے۔ اسلئے جہاں اس قسم کی آگیا ہے کہ استری فلاں طرف سے ہوکر آکے پُرش کے فلاں طرف منہ کرکے بیٹھے تو اس سے یہی سمجھنا چاہیئے کہ یہ صرف ایک قاعدہ اور ضابطہ کی پابندی کے لحاظ سے ہے۔ اسلئے معترض کے اس قسم کے تمام اعتراضوں کے لئے کہ "فلاں طرف منہ کیوں ہو" دوسری طرف کیوں نہ ہو یا فلاں طریقہ سے گھوم کر یہ کارروائی کیوں کی جائے اور طرح کیوں نہ کی جاوے وغیرہ" ہمارا ایک ہی جواب ہے کہ بلا ضرورت نیم بدلنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اگر یعنی معترض کے خیال کے مطابق اسی طرح کارروائی کی جاتی جیساکہ معترض چاہتا ہے۔ تو پھر بھی اس پر ہم وہی اعتراض کر سکتے تھے۔ کہ کیوں نہ اُسے

ओं यददश्चन्द्रमसि कृष्णंपृथिव्या हृदय ँ श्रितम् ।
तदहं विद्वाँ स्तत्पश्यन्माहं पौत्रमघ ँ रुदम् ॥ १॥

मं० ब्रा० १ । ५ । १३ ॥

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) دوسرے طریق سے کیا جاوے۔ پس پوری تفصیل سے یہاں اس قسم کے اعتراضات کا جواب دینے کے بعد ہم اب قطعاً ضرورت نہیں سمجھتے۔ کہ پھر کسی ایسی کارروائی کے متعلق کوئی مزید تشریح کریں یا نوٹ لکھیں ایسی تمام کارروائی صرف باقاعدگی اور ضابطہ کو قائم رکھنے کے لیے کی جاتی ہے۔

**چند ضروری ہدایات**

بچے کو کیسی جگہ میں رکھنا چاہیئے۔ اس کے متعلق چرک سنہتا شریر استھان ادھیائے ۸ سوتر ۱۱۹ تا ۱۲۵ میں مندرجہ ذیل ہدایت ہے"۔ بچے کے رہنے کی جگہ بڑی سندر ہو جہاں بہت ہوا نہ آتی ہو لیکن ایک طرف سے صاف اور کھلی ہوا برابر آہستہ آہستہ آتی رہے۔ جہاں کتے اور دوسرے آزار دینے والے جانور مچھر۔ پسو وغیرہ نہ ہوں۔ جہاں کسی قسم کی غلاظت دکھانا پکانے نہانے سونے اور بیٹھنے کے کمرے علیحدہ علیحدہ ہوں۔ بچے کا بستر اور پہننے کے کپڑے بڑے صاف ہوں۔ ان میں پسینہ پیشاب وغیرہ کوئی غلاظت نہ رہے اگر بہ برابر نئے اور صاف کپڑے حاصل نہ ہو سکیں تو انہی کپڑوں کو بڑی احتیاط سے ہر روز دھو کر صاف کر لیا کریں اور دھوپ وغیرہ کی دھونی سے صاف اور سگندھت (خوشبودار) کر کے اچھی طرح سے دھوپ میں خشک کر لیویں۔ بالک کو کھیلنے کے کھلونے ایسے دینے چاہئیں۔ جن سے مختلف پسندیدہ آوازیں نکلیں۔ ہلکے ہوں تاکہ ہاتھ پاؤں پر گرنے سے چوٹ وغیرہ نہ آوے اور کانٹے دار نہ ہوں۔ مبادا بچے کے منہ یا ہاتھ میں چبھ جاویں۔ بالک کو کسی حالت میں بھی ڈرانا نہیں چاہیئے اور ان کے سامنے کبھی کسی بھوت۔ جن یا اور کوئی خوفناک نام نہ لینا چاہیئے۔ نہ ہی اُسے رونے ہانسی اور ضد کرنے سے ہٹانے کے لیے کسی قسم کے فرضی خوف دلانے کا خیال تک بھی دل میں نہ لانا چاہیئے۔ اس بارے میں قریباً یہی حالات مغربی ودوانوں کے ہیں

اوم یدوش چندرمسی کرشنم پرتھویا ہردے گھنگ شرتم تدہم ودودا اگھنگ ستنت پشیئن ماہم پوترمگھگھنگ رُودم۔

اس منتر کا ارتھ بمعہ تشریح جات کرم سنسکار میں آچکا ہے۔

اس کے بعد ماتا پھرپتی کی پیٹھ کی طرف سے ہوکر دائیں جانب سے سامنے آکر پتی سے بچے کو لیوے۔ پھر پتی کے پیچھے ہوکر بائیں طرف آ بالک کا سر شمال کی طرف اور جنوب کی طرف پاؤں کرکے کھڑی رہے۔ اور اب بالک کا باپ ہتھیلی میں جل لے کر اپنی استری کی طرح اسی منتر سے ایشور اُستتی کرے۔ اور پانی کو زمین پر چھوڑ دے اور پھر دونوں استری پُرش خوشی خوشی بچے کو گھر میں سے آویں +

---

# ان پراشن سنسکار

یہ سنسکار تب ہی کرنا چاہیئے۔ جب بچے کی قوتِ ہاضمہ اناج ہضم کرنے کے قابل ہو۔ اسمیں اشولائن گرہیہ سوتر کا یہ پرمان ہے۔

षष्ठे मास्यन्नप्राशनम् ॥ १ ॥ घृतौदनं तेजस्कामः ॥२॥
दधिमधुघृतमिश्रितमन्नं प्राशयेत् ॥ ३ ॥

(۱) ششٹھے ماسیہ ان پراشنم (۲) گھرتودنم تیجس کاما
(۳) ودھی مدھوگھرت مشرت منم پراشئیت (اشولائن گرہیہ سوترا۔ ۱۶ سوترا۔ ۴۔ ۵)

پارسکر گرہیہ سوتر میں اس طرح بیان کیا گیا ہے کہ چھٹے مہینے بچے کو ان پراشن کرانا چاہیئے (یعنی یہ سوتر کا۔ چھٹے مہینے اس سنسکار کا کرنا قرار دیتے ہیں) جس کو تیجسوی (بارُعب) بالک بنانا ہو۔ وہ بھات میں گھی ملا کر یا دہی گھی اور بھات تینوں چیزوں کو ملا کر بچے کو کھلاوے۔ اور ایشور اُپاسنا۔ سوستی واچن۔ شانتی پرکرن اور سامانیہ پرکرن

---

۱ طاقتور بچے چھٹے ماہ میں اور معمولی طاقت والے بچے نویں اور دسویں ماہ میں اناج ہضم کرنے کے قابل ہوتے ہیں۔

۲۔ سشرت شریراستھان ادھیائے ۱۰ سوتر ۶۴۔ اور اس سے پہلے سوتروں میں حسب ذیل ہدایت ہے۔ چھٹے مہینے بچے کو اناج کھلانا شروع کرنا چاہیئے جو اناج دیا جاوے وہ ہلکا۔ زود ہضم اور صحت بخش ہو۔ بچے کے پاس کوئی نہ کوئی آدمی ضرور رہنا چاہیئے۔ تاکہ اُسے کوئی ضرر نہ پہنچے۔ جس طرح بالک کو سکھ ملے اُسی طرح اُسے رکھیں۔ کبھی خوف نہ دلائیں۔ سوتے بچے کو یکدم اچانک اٹھانا بہت بُرا

کی تمام کارروائی (صفحہ تا ) کر کے جسدن بالک کا جنم ہوا ہو اُسی دِن یہ سنسکار کرے - اور مندرجہ ذیل پرمان کے مطابق بھات کو تیار کرے[1]

ओं प्राणाय त्वा जुष्टं प्रोक्षामि। ओं अपानाय त्वा०। ओं चक्षुषे त्वा०। ओं श्रोत्राय त्वा०। ओं अग्नये स्विष्टकृते त्वा०॥

ادم پرانائے توا جشٹم پروکشامی - ادم اپانائے توا -

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) ہے - جھٹکا دیکر نیچے اوپر کرنا بھی سخت نقصان دہ ہے - بہت چھوٹے بچے کو بیٹھانا نہیں چاہیئے - کیونکہ اسکے کُبڑا ہوجانیکا ڈر ہے - بالک کے پاس دل خوش کن اور پسندیدہ باتیں کرنی چاہئیں - تاکہ بچہ خوش رہ کر پوری طرح نشوونما پاوے - تیز ہوا - سخت دھوپ - بجلی کی چمک - گھنے درخت - سنسان اور وحشت خیز جگہ کنواں - تالاب - گندی موری - کھلی چھت - گرم ہوا (لُو) بارش اور اندھیری سے اُسے بچانا چاہیئے اور کسی غیر محفوظ جگہ پر نہ چھوڑنا چاہیئے ؛

[1] ڈاکٹر کاون اور دیگر یورپین ڈاکٹروں کی بھی رائے ہے - کہ نو دس ماہ زیادہ سے زیادہ ایک سال تک بچے کو دودھ پلانا چاہیئے - بھارت ورش جس نے کبھی تمام سنسار کو جیون ودیا سکھلائی تھی - اب اس قدر اندھیرے میں ہے - کہ کتنی بھارتی ماتائیں دو تین سال تک اور بعض دو بارہ گربھوتی ہو کر بھی بچے کو دودھ پلاتی ہیں جس سے جہاں بچے مہلک بیماریوں میں مبتلا ہوجاتے ہیں - وہاں خود ماتا بھی کمزور اور دائم المریض بن جاتی ہے افسوس یہ سب ان پراشن سنسکار کے مہتو کو نہ سمجھنے کا سبب ہے - دودھ چھڑانے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ جب ان پراشن سنسکار کیا جاوے - اس کے بعد بچے کو آہستہ آہستہ گائے کا دودھ اور کچھ زود ہضم اناج دیتے رہیں اور ماتا دودھ تھوڑا پلاوے حتیٰ کہ ایک سال یا چودہ ماہ کی عمر تک بچہ دودھ کو قطعاً چھوڑ سکے ؛

اوم چکھشو شے توا۔ اوم شروترائے توا۔ اوم اگنئے سوشٹ کرتے توا۔
ان پانچ منتروں سے مراد یہ ہے۔ کہ چاولوں کو صاف کرکے اچھی طرح
پکانا اور پکتے ہوئے بھات میں حسب ضرورت گھی بھی ڈال دینا چاہیئے۔
جب اچھی طرح پک جاوے تب اُتار لیں۔ اور جب ذرا ٹھنڈا ہو جاوے تو

ओं प्राणाय त्वा जुष्टं निर्वपामि । ओम् अपानाय त्वा० । ओं चक्षुषे त्वा० । ओं श्रोत्राय त्वा० । ओं अग्नये स्विष्टकृते त्वा० ॥ ६ ॥

اوم پرانائے توا جشٹم نروپامی۔ اوم اپانائے توا۔ اوم چکھشو شے
توا۔ اوم شروترائے توا۔ اوم اگنئے سوشٹ کرتے توا۔
پھر انہی پانچ منتروں سے یجمان پروہت اور رتوجوں کو علیحدہ
علیحدہ برتن میں بھات ڈال دیویں۔ اور اگنئے آدھان (سامانیہ
پرکرن (صفحہ ) سمدادھان سامانیہ پرکرن (صفحہ ) اور
چار "دیاہرتی" سامانیہ پرکرن (صفحہ ) میں کل آٹھ گھی کی آہوتی
دیکر پھر اس پکائے ہوئے بھات کی آہوتی مندرجہ ذیل منتروں سے دیویں۔

ओं देवीं वाचमजनयन्त देवास्तां विश्वरूपाः पशवो वदन्ति सा नो मन्द्रेषमूर्जं दुहाना धेनुर्वागस्मानुपसुष्टुतैतु स्वाहा । इदं वाचे । इदन्न मम ॥ १ ॥ ऋ० मं० ८ सू० १०० ॥

ओं वाजो नोऽअद्य प्रसुवाति दानं वाजो देवाँ ऋतुभिः कल्पयाति । वाजो हिमा सर्ववीरं जजान विश्वा आशा वाजपतिर्जयेय ᳪ स्वाहा । इदं वाचे वाजाय । इदन्न मम ॥ २ ॥

سلہ ان منتروں کے اچارن سے صرف یہی مراد معلوم ہوتی ہے کہ بچے کی خوراک بڑی
احتیاط اور کمال غور سے صاف کرکے تیار کرنے کا خیال رکھا جاوے۔

(۱) دیویم واچم جن ینت دیوا ستام وشو روپاہ پشوو دونتی۔ سانو مندریسم ورج دُہانا دھے نرواگسما تو پاسشٹوتیتو سواہا۔ ادم واچے۔ اِدن مم (رگوید منڈل ۸ سوکت ۹ منتر ۱۱)

(۲) واجو نوادیہ پرسووا تی دانم واجو دیوام رتو بھی کلپیاتی۔ واجوہی ماسرو ویرم ججان وشوآشا واج پتر جیے یگھینگ سواہا۔ ادم واچے نواجائے۔ اِدن مم (یجروید ادھیائے ۱۸ منتر ۳۳)

ارتھ :۔ ودوان لوگوں نے دیوتی والی بانی (زبان) کو پیدا کیا ہے اُس بانی کو کئی طرح کے اگیانی (جاہل) لوگ بولتے ہیں۔ ہم سب سے تعریف کے قابل وہ بانی ہمارے لئے خوشی کا باعث ہوتی ہوئی ..... پیدا ہونے والے بل اور رس کو دینے والی گائے کی طرح ہم سب کو ہدایت ہو (یعنی ودوانوں سے اصلاح شدہ (شُدھ کی ہوئی) آنند دینے والی سنسکرت زبان ایشور کرے کہ ہمیں حاصل ہو)

اناج ہمارے لئے دان شکتی کو پیدا کرتا ہے۔ موسم کے رتوؤں کے ساتھ ودوانوں کو اناج ہی سمرتھ بناتا ہے۔ اناج ہی مجھے ویرسنتان والا کرے۔ جس سے کہ میں اناج کا ادھیکس (مالک) ہو کر ایشور کرے

ل مزید تشریح :۔ اس سنسکار کا مطلب جہاں بچے کو اناج کھانا سکھلاتا ہے وہاں بولنا سکھاتا بھی ہے۔ کیونکہ اس سنسکار کے وقت تک بچہ کوئی کوئی لفظ بولنے لگ جاتا ہے۔ چونکہ آریہ لوگ سنسکرت زبان بولتے تھے۔ اسلئے بچے کو درست سنسکرت الفاظ بولنے کا ہیتو پیش کیا گیا ہے۔ دوسرے منتر میں اناج کی ضرورت اور اُس کے دان دینے کی فضیلت پیش کرکے بتلایا گیا ہے کہ وہی عقلمند شخص ہے جو ہمیشہ کم از کم سال بھر کے لئے اناج جمع کر لیتا ہے۔ فاقہ کش لوگ ویرسنتان کیسے پیدا کر سکتے ہیں۔ جس کے پاس سال بھر کا اناج جمع ہو وہ اطمینان سے زندگی بسر کرتا ہے۔ سونا، چاندی، ہیرے جواہرات اناج حاصل کرنیکا ذریعہ ہے۔ اگر اناج نہیں تو کوئی سونا چاندی کھا کر زندہ نہیں رہ سکتا۔

کہ سب اطراف کو جیتوں"

اس کے بعد اُسی بھارت میں اور گھی ڈال کر مندرجہ ذیل منتروں سے چار آہوتی دیوں -

ओं प्राणेनान्नमशीय स्वाहा । इदं प्राणाय इदन्न मम ॥१॥ ओं अपानेन गन्धान शीय स्वाहा । इदमपानाय इदन्न मम ॥ २ ॥ ओं चक्षुषारूपाण्यशीय स्वाहा । इदं चक्षुषे । इदन्न मम ॥ ३ ॥ ओं श्रोत्रेण यशोऽशीय स्वाहा । इदं श्रोत्राय । इदन्न मम ॥ ४ ॥ पार० कां० १ । कं० १९ ॥

(۱) اوم پرانے نان مشنیہ سواہا - اِدم پرانائے اِدن مم (۲) اوم اپانین گنندھانم شنیہ سواہا - اِدم اپانائے اِدن مم (۳) اوم چکھشو شارو پانیہ شنیہ سواہا - ادم چکھشوشے اِدن مم (۴) اُدم شرو تزین یشواشنیہ سواہا - ادم شروتزائے اِدن مم (پارسکر گرہیہ سوتر ۱ - ۱۹ - ۴)

ارتھ - پران وایو سے اناج کا اُپ بھوگ کروں (۲) اپان وایو

ف مزید تشریح : - پران وایو سے اناج کے اُپ بھوگ (درست استعمال) کرنے سے مراد یہ ہے - کہ بھوک لگنے پر اناج کھایا جاوے (۲) اپان وایو کے اُپ بھوگ کا یہ مطلب ہے کہ اناج کے علاوہ دیگر ضروری خوشبودار اشیاء زیرہ - الائچی - دارچینی وغیرہ کا استعمال کریں کہ اپان وایو خراب نہ کرے (۳) آنکھ سے ہمیشہ اپنا گیان (علم) بڑھاتے رہنا چاہیئے تاکہ جہاں اناج سے جسمانی ترقی ہوتی رہے وہاں علم کی ترقی سے آتمک اُنتی بھی ہوتی رہے (۴) کان سے یش (نیکنامی) سننے سے مراد یہ ہے کہ ہمیشہ اپنا چلن دھرم کے مطابق بنایا جاوے - جو تمام سوسائٹی کے لئے مفید ہے اور ایسے آچرن رکھنے سے ہی نیک نامی اور یش سننے کا موقعہ ملتا ہے - اس سے ودیا کی ترقی کیساتھ ہی دھرم کی ترقی بھی لازمی قرار دی گئی ہے ❖

سے اناج وغیرہ اُپ بھوگ کروں (۳) آنکھ سے روپوں کا (۴) اور کان سے یش کا اُپ بھوگ کروں

اس کے بعد ایک "سوشٹ کرت آہوتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) دیگر پھر چار دیا ہرتی آہوتی (سامانیہ پرکرن صفحہ ) اور "اشٹ آجیہ آہوتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کل بارہ آہوتی دیویں۔ اس کے بعد آہوتی سے بچے ہوئے بھات میں دہی۔ شہد اور گھی حسب ضرورت ملاویں اور کسی قدر اور خوشبودار چاول ملا کر بالک کی رغبت دیکھ کر تھوڑا سا بھات بالک کے منہ میں دیویں۔

ओं अन्नपतेऽन्नस्य नो देह्यनमीवस्य शुष्मिणः । प्रप्र-दातारं तारिष ऊर्जं नो धेहि द्विपदे चतुष्पदे ॥ १ ॥ य० अ० ११ । मं० ८३ ॥

اوم ان پتے اننسیہ نو دھیہ نمی وسیہ شُوشمنہ پر پر داتارم تارش اُورجم نو دھے ہی دو پدے چتش پدے (یجر وید ادھیائے ۱۱ منتر ۸۳)

ارتھ[1]۔ اے تمام اناجوں کے سوامی پرماتمن وِیادھی کے بغیر (یعنی صحت بخش جسمیں کوئی خرابی نہ ہو) بل دینے والے اناج کو ہمارے لئے دیجئے اور اناج کا دان کرنیوالے کو آسائش کے تمام سامان مہیا کیجئے ہمارے مزدوروں مویشیوں گائے وغیرہ کے لئے بھی طاقت دینے والے اناج کو دیجئے جب بالک خوشی سے تھوڑا بھات کھا چکے۔ تو بالک

[1] مزید تشریح۔ گلا سڑا۔ بدبودار۔ باسی اور بیماری پیدا کرنیوالا اناج استعمال نہیں کرنا چاہیئے۔ جو اناج استعمال کیا جاوے بڑا صاف اور صحت بخش ہو۔ اناج کی تاثیر وغیرہ کا بھی خیال رکھنا چاہیئے۔ اناج کا دان دینا گویا فاقہ کشوں کو موت کے منہ سے بچانا ہے۔ ایسا دانی کیوں سکھی نہ ہوگا۔ اناج پیدا کرنیکا ذریعہ زراعت کرنیوالے مزدور لوگ اور بیل وغیرہ ہیں۔ جو انکی حفاظت کرتا ہے وہ لازمی طور پر کافی اناج حاصل کریگا +

کا مُنہ اور اپنے ہاتھ وغیرہ دھو کر وام دیو گائن (سامانیہ پر کرن صفحہ ) کریں۔ ماتا پتا اور دوسرے بزرگ استری پُرس سنسکار میں آئے ہوں۔ پرماتما کی پرارتھنا کر کے مندرجۂ ذیل الفاظ سے بالک کو اشیرباد دیں

त्वमन्नपतिरन्नादो वर्धमानो भूयाः ।

تومن پتی رنادو وردھ مانو بھویا

ارتھ[۱] تو اناج کا سوامی - اناج کا ہی اُپ بھوگ کرنے والا ایشور کرے - کہ تیرا جسم بڑھے اور پھلے پھولے"

اس اشیرباد کے بعد بالک کا پتا اور ماتا سنسکار میں آئے ہوئے استری پُرشوں کو بڑی عزت اور مان سے رخصت کریں۔

[۱] مزید تشریح :- اس اشیرباد کا اصلی مطلب یہ ہے کہ بالک نہ صرف اناج کا مالک بنے یعنی کافی اناج والا ہو - بلکہ اس کا درست استعمال بھی کرنا جانے۔

# چُوڑاکرم سنسکار

یہ آٹھواں سنسکار چُوڑاکرم ہے۔ جیسے کیس چھیدن یعنی منڈن سنسکار بھی کہتے ہیں اس کے متعلق اشولائن گرہیہ سوتر کی یہ رائے ہے۔

तृतीये वर्षे चौलम् ॥ १ ॥ उत्तरतोऽग्नेर्व्रीहियवमाषतिलानां पृथक्पूर्ण शरावाणि निदधाति ॥ २ ॥

(۱) ترتییئے ورشا چَولم (۲) اُترتواگنیری ہی یومانش۔ تلانام پرتھک پورن شراوانی ندھاتی (اشولائن ۱-۱۷-سوتر ۱-۲)

اسی طرح پاراسکر گرہیہ سوتر میں بھی ہے

सांवत्सरिकस्य चूडाकरणम् ॥

سام وتس رِکستیہ چوڑاکرنم (پارسکر ۲-۱-۱)

اور گوبھلیہ گرہیہ سوتر کا بھی اس سے اتفاق ہے۔ کہ یہ چُوڑاکرم یعنی منڈن بالک کے جنم سے تیسرے برس یا ایک برس بعد اُترائن کال شکل پکش میں جس دن سب طرح سے آنند اور خوشی ہو یہ سنسکار کریں۔ اس کی کارروائی حسب ذیل ہے:۔

سب سے پہلے ایشور اوپاسنا۔ سرسوتی واچن۔ شانتی پرکرن اور سامانیہ پرکرن (صفحہ تا ) تک کرکے چار شراوے (سامگری

ف بچہ کو دانت نکالتے وقت جو سر میں پھنسیاں دانہ۔ خارش وغیرہ کی قسم کی جلدی بیماریاں ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔ اس سے بچہ کو بچانے کے لئے یہ سنسکار کیا جاتا ہے۔ چونکہ دانت نکالنے والے بچہ کو خاص کر موقعوں پر ہی زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔

رکھنے کا برتن ) لے - ایک میں چاول دوسرے میں جو - تیسرے میں اُرد - اور چوتھے میں تِل بھر کر ویدی کے شمال میں دھر دیویں - پھر "ویدی کے چاروں طرف جل چھڑکنا" سامانیہ پرکرن صفحہ ) "اگنی آدہان" "سوادہان" "اگنی پردیپ" سامانیہ پرکرن صفحہ ) کر کے جلتی ہوئی لکڑیوں پر چار "آگھاراواجیہ بھاگ آہوتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) اور چار "ویاہرتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) آہوتی اور اشٹ آجیہ آہوتی (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کل سولہ آہوتی دیکر پھر "چوڑاکرم سماورتن وغیرہ سنسکاروں کی مخصوص آہوتیاں" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کے مطابق چار آہوتی پردھان ہوم کی دیویں - پھر چار ویاہرتی آہوتی (سامانیہ پرکرن صفحہ ) اور ایک "سوشٹکرت ہوم آہوتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کل مل کر پانچ آہوتی گھی کی دیویں اتنی کارروائی کر کے یگیہ کرنیوالا پرماتما کا دھیان کر کے نائی (حجام) کی طرف دیکھ کر

**ओं आयमगन्त्सविता क्षुरेणोष्णेन वाय उदकेनेहि । आदित्या रुद्रा वसव उन्दन्तु सचेतसः सोमस्य राज्ञो वपत प्रचेतसः ॥ १ ॥ अथर्व० कां० ६ । सू० ६८ ॥**

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ ) اوّل جب پہلی داڑھیں نکلتی ہیں اور پھر جب اندر کی داڑھیں نکلتی ہیں - پہلی بارھویں اور چودھویں ماہ تک اور سب سے آخری داڑھیں بیسویں مہینے سے شروع ہو کر چھتیسویں ماہ تک نکل آتی ہیں (دیکھو ڈاکٹر میور فیملی ڈاکٹر صفحہ )

پس پہلے سال کے اندر منڈن کرانے سے پہلی ڈاڑھوں کی تکلیف سے بچنے اور تیسرے سال کے اندر آخری داڑھوں کی تکلیف سے بچنے کے لئے اس سنسکار کا یہ وقت مقرر کیا گیا ہے ⁘

اوم آ۔یہ مگنت سوتا کھشُر ینوشنین وایُ اُدکے نے ہی۔آدیتا رُدروسوا اُندنتو سچیتسہ سومسیہ راجیو وپت پرچیتہ سا (اتھرو وید کانڈ ۶۔ سوکت ۶۸ منتر ۱)

ارتھ[ا]۔ اے ناپتی (نائی) مونڈتے کے کام کو اچھی طرح جاننے والے آپ چھرے (استرے) کو حاصل کئے ہوئے یہاں آئے ہو۔ سوائے بال کاٹنے کے کام کے ماہر گرم پانی کیساتھ آؤ۔یعنی گرم پانی لے آؤ۔ اس کے بعد بالک کا پتا بچے کی پیٹھ کی طرف بیٹھ کر کچھ ٹھنڈا اور کچھ گرم پانی دو برتنوں میں لے کر

उष्णेन वाय उदकेनेहि ।

اُشنین جایا ادکے نئے ودھی پار کانڈ ۲ کانڈا

اس منتر کو بول کر دونوں برتنوں کے پانی کو ملا دیوے۔اور پھر تھوڑا پانی مکھن یا دہی کی بالائی لے کر مندرجہ ذیل منتر بول کر

ओं अदितिः श्मश्रु वपत्वाप उन्दन्तु वर्चसा । चिकित्सतु प्रजापतिर्दीर्घायुत्वाय चक्षसे ॥१॥ अथर्व० कां० ६।

---

[ا] سمپادک سنسکار چندر کی رائے میں منتر کا اس سے اگلا حصہ غیر ضروری ہے۔ لہٰذا کاٹ دینا چاہیئے۔ [۲] گرم پانی سے ہر ایک قسم کے جرم مر جاتے ہیں خارش وغیرہ کئی قسم کی بیماریاں حجامت بناتے وقت نائی کے استرے قینچی سے ایک دوسرے میں چلی جاتی ہیں۔ اس وشئہ میں پراچین آریہ لوگ بڑے محتاط تھے وہ ایسے نائی سے منڈن سنسکار کراتے تھے۔ جو بڑا ہوشیار اور صفائی پسند ہوتا تھا۔ نائی کو چاہیئے کہ وہ پہلے کھولتے ہوئے پانی میں سب اوزار ڈال دے۔ اور پھر پونچھ کر اچھی طرح صاف کر رکھے۔ اور جب نہی یگیہ کرنیوالا اس کی طرف نظر ڈالے وہ اپنا سامان سنبھال کر تیار ہو جاوے

ओं सवित्रा प्रसूता दैव्या आप उन्दन्तु । ते तनूं दीर्घायुत्वाय वर्चसे ॥२॥ पारस्कर० कां० २ कं० १ ॥

(۱) اوم ادیتیہ شمشرو وپنتو اپ اُندنتو ورچسا۔ چکتستو پرجاپتر دیرگھایوتوائے چکچھشے (اتھرووید ۶-۶۸-۲) (اشولائن ۱۷-۷)

(۲) اوم سوِترا پرسوتا دیویا آپ اُندنتو۔ تے تنوُ دیرگھایوتوائے ورچسے (پارسکر ۲-۱-۹)

ارتھ - جو کھنڈت (خراب) نہ ہو ایسا چھرا (اُسترا) اور اپنی سوچھتا (صفائی) کو لئے ہوئے جل سے بالک کے سر کے بالوں کو گیلا کریں۔ انسانوں کا محافظ پرماتما اس بالک کے روگوں کو دور کرے۔ بڑی عمر کے لئے اور اتم گیان کے لئے (۲) اے بالک سورج سے اور ایشور سے (سمپادت) صاف پانی تیرے مستک کو بھی عمر کے لئے اور تیج کے لئے بالک کے سر کے بالوں میں تین بار ہاتھ پھیر کر اچھی طرح بھگو دے اور کنگھا پھیر کر اچھی طرح سنوار کر اکٹھا کر لے یعنی بکھرے نہ رہیں۔ اس کے بعد مندرجہ ذیل منتر بول کر

ओं शिवो नामासि स्वधितिस्ते पिता नमस्ते अस्तु मा मा हिंसीः य० अं० ३ । मं० ६३ ॥

لہ موسم کے مطابق جیسے پانی کی ضرورت ہو تیار کر لینا چاہیئے۔

لہ مزید تشریح:- اسمیں تاکید کی گئی ہے۔ کہ نائی کا اُسترا صاف اور تیز ہو۔ کند یا خراب نہ ہو۔ پانی مصفا اور اچھی طرح گرم کر کے چھان بنا کر صاف کیا ہو۔ تاکہ اسمیں کسی قسم کے کرم وغیرہ نہ رہنے پائیں۔ ایسی گہری احتیاط کا نتیجہ لازمی طور پر تندرستی اور بڑی عمر ہوگا +

اوم شِیو ناماسی سودھی تِستے پِتا نمستے مامامہنسی یجروید
ادھیائے ۳ منتر ۶۳ - پارسکر ۲-۱-۱۱)

ارتھ - اے بیماریوں کو دور کرنیوالے تس (ایک قسم کی گھاس)
اس بالک کی رکھشا کر اس بالک تکلیف مت پہنچا"۔
تین تنکے کُشا (گھاس) کے لے کر دائیں طرف کے بالوں کے
گچھے کو ہاتھ سے دبا کر

ओं स्वधिते मैनꣳहिꣳसीः ॥ य अ० ४ । मं० १ ॥

اوم سودھتے مینگمنگ ہنگسی یجروید ادھیائے ۶ منتر ۱۵-
سام براہمن ۱-۶-۶)

ارتھ - "اے کھشر (اُسترا) تو پرویش کرنیوالے پدارتھ کو کاٹنے کا
شستر (ہتھیار) ہے"۔

یہ الفاظ بول کر استرے کی طرف دیکھئے[۱] اور مندرجہ ذیل منتر بول کر

ओं निवर्त्तयाम्यायुषेऽन्नाद्याय प्रजननायरायस्पोषाय
सुप्रजास्त्वाय सुवीर्याय ॥ य० अ० । मं० ६३ ॥

(۲) اوم نِورتیا میایوشے انادیائے پرجن نائے رائے سپوشائے
سپرجاستوائے سوویریائے یجروید ادھیائے ۳ منتر ۶۳-
پارسکر ۲-۱-۱۱)

ارتھ - اے[۲] اُسترے! تو سندر روپ ہے۔ تیرا اپنا دک فولاد کی طرح

---

[۱] - اس سے یہی مراد ہے۔ کہ پِتا استرے کو اچھی طرح دیکھ لے کہ اس کی دھار
تو ٹھیک ہے۔ کوئی نقص تو نہیں۔

[۲] مزید تشریح :- اس منتر کا بھاؤ یہ ہے کہ اچھے لوہے کا بنا ہُوا جس سے تکلیف
نہ ہو۔ ایسا استرا لینا چاہیئے۔ اس کے علاوہ بعض اصحاب ایک جڑ (بیجان چیز)
کو مخاطب کرنے پر معترض ہونگے اور اسے ایک مہمل بات بتاوینگے۔ اسکے متعلق

لوہا ہے۔تیرے لئے ہم آدر (قدر) کرتے ہیں۔ ایشور کرے کہ تو تکلیف نہ دے" نائی کو کہے کہ وہ استرے کو دائیں ہاتھ میں لے لے پھر مندرجہ ذیل منتر بول کر

ओं येनावपत्सविता क्षुरेण सोमस्य राज्ञो वरुणस्य विद्वान्। तेन ब्रह्माणो वपतेदमस्य गोमानश्ववानयमस्तु प्रजावान् ॥ अथर्व० कां ६। सू० ६८॥

اوم ییناوپتّ سوتیا کھشرین سومسیہ راجیو ورونسیہ وِدوان تین براہمنو وپتےدمسیہ گومانشووانیہ مستو پرجاوان (اتھروید کانڈ ۶۔سوکت ۶۸ منتر ۳۔ پارسکر ۲-۱-۱۱)

ارتھ۔ اے سخت لوہے والے استرے! ایشور کرے کہ تو اس

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) ہمارا مختصر جواب یہ ہے کہ جب ایک شخص یہ الفاظ کہے مادر وطن بھارت تو دھنیہ ہے میں تجھے نمسکار کرتا ہوں۔ سر بلند ہمالہ! مقدس گنگا! تم بھارت کی عظمت کے محافظ ہو۔ تمہاری گود میں گوتم۔کناد۔سوامی دیانند جیسے سپوت کھیل چکے ہیں۔میرے دل میں تمہارے لئے انتہائی پریم ہے۔تیری رفعت کے سامنے تمام دنیا کی سائنس سر بجود ہے تو کیا یہ جملے مہمل سمجھے جائینگے۔ایسے طریقہ کلام سے صرف یہ مراد لینی چاہیئے کہ جس چیز کو مخاطب کیا گیا ہے۔وہ کارآمد چیز ہونیسے قدر کے قابل ہے۔جب ایک شخص ایک گھر میں رہتا ہے اور اُسے مفید بتلاتا ہے تو اس سے یہی مراد ہے کہ اسکے کارآمد ہونے سے اس کے دل میں اس کی قدر کا بھاؤ موجود ہے ۔

ٹ مزید تشریح:۔ (۱) "کھٹن لوہے" کے الفاظ سے ظاہر ہے کہ اچھا اُسترا فولاد کا ہونا چاہیئے۔ (۲) دنیا کی تمام قسم کی حکمت ڈاکٹری ویدک میں منڈن کی جو خوبیاں پیش کی گئی ہیں۔اُن سب کو اس ایک چھوٹے سے منتر میں (دریا بکوزہ) جمع کر دیا گیاہے۔منڈن سے مندرجہ ذیل فائدے ہوتے ہیں (۱) طویل عمر ہونا (۲) قوتِ ہاضمہ اور حرارت غریزی کا بڑھنا (۳) قوتِ تولید کی قائمی اچھا بل جسکے ذریعے ہر طرح کا سکھ (دھن۔تندرست اور نیک سنتان) حاصل ہو سکتا ہے۔

بالک کو تکلیف نہ پہنچاوے (۲) اے بالک جیون کے لئے اناج کے ٹھیک کھانے کے لئے اتپاون شکتی کے لئے دھن کی افزائش کے لئے پترتا سعادت مت۔ اولاد کے لئے۔ اچھے بل (طاقت) کے لئے میں تیرا منڈن کرتا ہوں ۔۔

**دائیں طرف کے بال کاٹنا**

اس استرے کو اُن کُشا کے تنکوں سے باندھے ہوئے بالوں کے پاس لے جا کر مندرجہ ذیل منتر بولے :-

ओं येन धाता बृहस्पतेरग्नेरिन्द्रस्य चायुषेऽवपत् तेन त आयुषे वपामि सुश्लोक्याय स्वस्तये ॥

اوم یین دھاتا برہسپتے رگنے رندرسیہ چایوشے وپت تین تہ آیوشے وپامی سُشلوکیائے سوستیئے (اشولائن ۱-۱۷-۱۲)

**ارتھ** - ایشور کا اُپدیش ہے کہ اے برہمنو! جیسے اُسترے سے منڈن کرنے کے قابل (بال کاٹنے کا ماہر) اور سمجھدار یہ نائی شانتی وغیرہ اوصاف والے راجاؤں کا اور دوسرے نامور لوگوں کا منڈن (حجامت) کرتا ہے۔ ویسے ہی استرے سے اس بالک کے اس سر کو منڈاؤ۔ اور اسے اس قابل بناؤ۔ کہ یہ بالک گئووں والا۔ گھوڑوں والا اور پتروالا ہو۔

اور پھر کُشا سمیت دائیں طرف کے بالوں کو کاٹنے[1] کے لئے نائی کو کہے پھر جب بال کٹ چکیں۔ تو وہ کاٹے ہوئے بال اور کُشا شمی (جنڈ) کے درخت کے پتوں کے ساتھ اس موقعہ پر جنڈ کے پتے بھی پہلے سے موجود رکھنے

[1] نوٹ از سوامی جی - بال اس طرح کاٹنے چاہئیں۔ کشا اور بال دونوں اچھی طرح دونوں طرف سے پکڑ کر بیچ میں سے بالوں کو استرے سے کاٹے اگر استرے کی بجائے قینچی استعمال کی جاوے تو بھی ٹھیک ہے ۔۔

چاہئیں، لڑکے کا باپ اور ماں ان سب چیزوں کو ایک شراوا (چنگیر) میں رکھے۔ اور اگر بال کاٹتے وقت کچھ بال ادھر ادھر اُڑے ہوں۔ تو اُن کو گوبر سے اُٹھا کر شراوا میں یا اسکے پاس رکھیں

بائیں طرف کے بال کاٹنا

اور پھر مندرجہ ذیل منتر بول کر

ओं येन भूयश्चरात्यं ज्योक् च पश्याति सूर्यम् । तेन त आयुषे वपामि सुश्लोक्याय स्वस्तये ॥

ادم یین بھُویشچ راتیُم جیوک چہ پشیاتی سُوریم۔ تین تہ آیوُشے وپامی۔ شلوُکیائے سوستئیے (اتھرو ۶-۱۷-۱۲)

ارتھ۔ جس سمرتھ سے سب جگت کے دھارن کرنیوالے پرماتما نے آگ۔ ہوا۔ بجلی اور دیگر چیزوں کے قیام کے لئے دھارن کر رکھا ہے اُسی شکتی سے تیری زندگی کے بڑھنے کے لئے اچھے یش کے لئے اور کلیان کے لئے میں تیرے بالوں کو کاٹ کر رکھتا ہوں"

بائیں طرف کے بال کٹوا کر اُسی سراوا میں رکھے

پچھلی طرف کے بال کاٹنا

اور مندرجہ ذیل منتر بول کر

येन पूषा बृहस्पतेर्वायोरिन्द्रस्य चापवत् । तेन ते वपामि ब्रह्मणा जीवातवे जीवनाय दीर्घायुष्ट्वाय वर्चसे ॥

[1] یہاں سوامی جی نے لفظ لڑکا سادھارن طور سے "بالک" شبد کی بجائے لکھ دیا ہے۔ اس سے (جیساکہ آجکل بعض صوبہ جات میں صرف لڑکوں کا ہی منڈن سنسکار کیا جاتا ہے) یہ نہ سمجھ لینا چاہیئے کہ یہ سنسکار صرف لڑکے کا ہی کرنا چاہیئے۔ پراچین ویدک سدھانت کے مطابق ہر آریہ سنتان کا یہ سنسکار ہونا چاہیئے۔ اور یہ لڑکا لڑکی دونوں کے لئے یکساں طور پر ضروری اور مفید ہے

یین پوشا برہسپتیر وایو رندرسیہ چاپوت - تین تے وپامی برہمنا جیو اتوے دیرگھایوشٹوائے (سام منتر براہمن ۱-۶-۷)

**ارتھ** - جس ایشور کی دی ہوئی شکتی سے پھر بھی بار بار رات میں قائم پدارتھوں کا اور سورج لوگ (دیگر نظام شمسی) وغیرہ کو بڑے تک تمام جاندار دیکھتے رہتے ہیں (باقی کا ارتھ اس سے پہلے منتر کے آخری حصہ میں آچکا ہے)

تیسری بار پتا نائی کو پچھلی طرف کے بال کاٹنے کو کہے ۔
آگے کی طرف کے بال کاٹنا - پھر مندرجہ بالا
اور مندرجہ ذیل ایک منتر کل چار منتروں کو بول کر

ओं येन भूरिष्चरादिवं ज्योक् च पश्चाद्धि सूर्यम् । तेन ते वपामि ब्रह्मणा जीवातवे जीवनाय सुश्लोक्याय स्वस्तये ॥

ادم یین بھوریشچرادوم جیوک چہ پشچادھی سوریم - تین تے وپامی - براہمنا جیوات وے جیونائے سُشلوکیائے سوستیئے (پارسکر ۲-۱-۱۶)

**ارتھ** - سورج کی طرح پرکاشمان (روشنی والا) پرماتما (وغیرہ کا ارتھ اوپر کی طرح سمجھنا چاہیئے) کے سمرتھ سے تپ کیساتھ جیون کے ہیتو بھوت دھرم کرنے کو جینے کے لئے بڑی عمر ہونے کیلئے (باقی تین منتروں کا ارتھ اوپر آچکا ہے)

چوتھی بار اگلی طرف کے بال کٹوائے

| پیچھے کے نچلے حصے کے بال کاٹنا | پھر مندرجہ ذیل منتر کو بول کر |

ओं त्र्यायुषं जमदग्नेः कश्यपस्य त्र्यायुषम् । यद्देवेषु त्र्यायुषं तन्नो अस्तु त्र्यायुषम् ॥१॥ य० अ० ३ । मं० ६२ ॥

اوم تریایُوشم جمدگنے کشیہ پسیہ تریایُوشم یدے ویشوتریایُوشم تنواستو تریایُوشم یجر وید ادھیائے ۳ منتر ۶۲ - پارسکر ۲ - ۱ - ۱۵)

**ارتھ** - جس ایشور کی شکتی سے یہ بہت گھومنے والا وایو دیولوک کو اور اس کے پیچھے ہی سورج آدمی لوکوں کو پرے تک گھومتا رہتا ہے درا تنا زیادہ ہے اس کے بعد " وغیرہ کا ارتھ اوپر آچکا ہے)

| سر پر ہاتھ پھیرنا | سر کے بیچھے کے بال یکدم کاٹ ڈالیں۔ |
|---|---|

یہ اشیرواد کا منتر ہے) اس منتر کو بولتے جاویں - اور ساتھ ساتھ اودھیا ہاتھ نیچے کے سر پر پھیرتے جاویں (تاکہ موٹے موٹے بال نیچے گر جائیں) اور جب پورا منتر بولا جاچکے تو بالک کا پتا استرا نائی کے ہاتھ میں دیوے (اس وقت پتا کو چاہئے کہ استرے کو اچھی طرح دیکھ لے کہ وہ ہر طرح سے درست ہے یا نہیں)

**ओं यत्क्षुरेण मर्चयता सुपेशसा वप्ता वपसि केशान्। शुन्धि शिरो मास्यायुः प्रमोषीः ॥ अथर्व० कां० ८। सू०**

اوم یت کھشترین مرچیتا سپیشسا وپتا وپسی کیشان - شندھی رشر ماسیایُوہ پرموشی (اتھرو وید کانڈ ۸ نوواک ۱ سوکت ۴ منتر ۱۷)

**ارتھ** - اے نایپتی (نائی) ، بالوں کو کاٹنے والا تو چلنے والے - کام دینے والے - اعلیٰ چمک والے جس استرے سے بالوں کو کاٹتا ہے - اسی استرے سے اس بالک کے سر کو اچھی طرح صاف کر - اے پرماتمن ! اس بالک کی عمر کو کرپا کر کے کم مت کیجئے ۔

مندرجہ بالا منتر کو بول کر نائی سے پتھری پر استرے کی دھار تیز کرا کے بالک کا پتا نائی کو کہے کہ اس شیر گرم پانی سے بالک کا سر اچھی طرح آہستہ آہستہ نرم ہاتھ سے بھگو بڑی احتیاط سے بال مونڈو کہیں استرا لگنے نہ پاوے اس کے بعد کنڈ کے شمال میں نائی کو لے جا کر اس کے سامنے بالک کو مشرق کی طرف

منہ کر کے بٹھا کر جتنے بال رکھنے ہوں اتنے ہی بال رکھے یا پانچوں طرف تھوڑے
تھوڑے بال رکھیں یا کسی ایک طرف رکھے یا ایک بار سب کٹوا دیوے - اور پھر
دوسری دفعہ (بال اگنے پر) سے کے بال رکھنے اچھے ہوتے[۱] ہیں جب بال مونڈے جا
چکیں - تب کنڈ کے پاس جو اشیاء دینے کے لئے رکھی ہوں - وہ نائی کو دیویں -
اور ساتھ ہی کٹے ہوئے سب بال گھاس جنڈ کے پتے اور گوبر بھی نائی کو دیویں -
اور حتی المقدور دھن اور کپڑے بھی نائی کو دیویں - نائی ان تمام بالوں گوبر اور
پتوں وغیرہ کو جنگل میں دور لے جا کر یا کسی ندی یا تالاب کے کنارے گڑھا کھود
کر زمین میں گاڑ دیوے - اور اوپر اچھی طرح مٹی ڈال دے - نائی کو ایسا کرنے
کی خاص طور سے تاکید کر دینی چاہیئے - یا کسی کو ساتھ بھیج دیویں - کہ وہ اپنے
سامنے سب کچھ زمین میں دفن کرا دے - جب بالک کا سر منڈ چکے تو اس
کے سر پر مکھن یا دہی کی ملائی لگا کر نہلائیں اور خوب اچھی طرح بدن کو
پونچھ صاف ستھرے کپڑے پہنا پتا بالک کو اپنی گود میں لے کر یگیہ کی جگہ میں
مشرق کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور وام دیو گان (سامانیہ پرکرن صفحہ )
کریں - پھر بالک کی ماتا استریوں اور پتا پرشوں کا اچھی طرح سنکار کر کے رخصت
کریں - اور جاتی دفعہ سب لوگ اور بالک کے ماتا پتا پرماتما کا دھیان کر کے

اوم توم جیو شردہ شتم وردھمانہ **ओं त्वं जीव शरदः शतं वर्धमानः ।।**

اس منتر کو بول بالک کو آشیرواد دیویں - اور پھر اپنے اپنے گھر کو رخصت
ہوں اور بالک کے ماتا پتا خوش و خرم ہو کر بچے کو پرسن رکھیں +

---

[۱] سمباودک سنسکار چندرکا نے سوامی جی کے اس جملہ کے آخری الفاظ سے یہ مراد لی ہے کہ منڈن
سنسکار کے موقعہ پر تو ایک دفعہ تمام سر منڈا ڈالنا چاہیئے - اور اس کے بعد جس طرف کے
دل چاہے بال رکھیں - اس بارے میں منو مہاراج اور دوسرے سوتر کار بھی متفق الرائے ہیں -
اور انہی کے آدھار پر سوامی جی نے بھی ستیارتھ پرکاش میں لکھا ہے - کہ بال رکھنا انسان کی اپنی مرضی
پر منحصر ہے - جو فیشن کوئی پسند کرے ویسے ہی رکھ سکتا ہے +

# کرن ویدھ سنسکار

**कर्णवेधो वर्षे तृतीये पञ्चमे वा ॥१॥**

کرن بیدھو ورشے ترتیئے پنچمے وا۔

یہ آشولائن گرہیہ سوتر کا قول ہے۔ بالک کے کان اور ناک کے ویدھنے (سوراخ کرنے) کا وقت جنم کے بعد تیسرے یا پانچویں سال کا مناسب ہے جس دن یہ سنسکار کرنا ہو۔ اُسی دن علے الصبح بچے کو صاف ستھرے پانی سے نہلا صاف اور سادہ اچھے کپڑے پہنا کر ماتا بگیہ شالا میں لاوے اور پہلے ایشور اُستتی۔ سوستی واچن۔ شانتی پر کرن سامانیہ پر کرن ر ۔ ۔ ا کی تمام کارروائی کر کے بالک کے سامنے کھلونا یا کوئی کھانے کی چیز رکھ کر ۔

**ओं भद्रं कर्णेभिः शृणुयाम देवा भद्रं पश्येमाक्षभिर्यजत्राः । स्थिरैरंगैस्तुष्टुवांसस्तनूभिर्व्यशेमहि देवहितं यदायुः ॥ ऋ० मं० १ । सू० ८९ ॥**

---

لہ دیباچہ میں ہمارے ودوان بھائی پروفیسر تاراچند جی نے مختصراً مگر نہایت واضح طور پر ایک واقعہ پیش کرتے ہوئے بتلایا ہے کہ یہ سنسکار (HERINCO) فتق وغیرہ بیماریوں کو روکنے کی غرض سے کیا جاتا ہے۔ ناظرین پوری تفصیل کے لئے سُشرت چکست استھان ادھیائے ۱۹ و ۲۱ کا ملاحظہ کریں۔ اس کے آخری حصہ کے ان الفاظ سے یہ بات بالکل صاف ہو جاتی ہے "کنپٹی سے اوپر کان کے آخیر میں سیون کو چھوڑ کر سوراخ کرنے سے "آنت ورِدھی (ہرنیا) کی تکلیف دُور ہو جاتی ہے۔ اگر داہنی طرف کا نل اترا ہو تو بائیں کان میں۔ اور اگر بائیں طرف کا ہو تو داہنے کان کی نس میں سوراخ کریں" ÷

اوم بھدرم کرنے بھی شرنویام دیوا بھدرم پشیئے ماکھشبھر یجترا استھرئ رنگئی ستشٹوا گھنگ سستنو بھر وبیشئے ماہی دیو ہتم بیدایُو اِرگوید منڈل ۱ سوکت ۸۹ یجروید ادھیائے ۲۵ منتر ۲۱)

ارتھ - جذبات نفسانی کی ترغیبوں سے بچو یعنی کانوں سے نیک باتیں سنو - آنکھوں سے نیک نظاروں کو دیکھو - جس کے کان اور آنکھیں بس میں ہیں وہ کبھی جذباتِ نفسانی کا غلام نہیں بنتا - کمزور نہ ہو اور تمام جسم اور اعضائے کو مناسب خوراک اور صحت بخش طرزِ عمل سے تنومند بنائے رکھو - اور ہمیشہ نیک کام کرتے رہو - تاکہ کمزوری اور جذبات نفسانی کی سیری کا خیال تمہارے نزدیک نہ آنے پائے

اس منتر کو پڑھ کر جرک سُشرت وغیرہ ویدک گرنتھوں کو جاننے والے لائق اور تجربہ کار وید (ڈاکٹر) کے ہاتھ سے کان اور ناک[ا] میں سوراخ کرا دیں - کہ جو نس ناڑی کو بچا کر اچھی طرح سوراخ کر سکے - مندرجہ بالا منتر سے داہنا کان اور مندرجہ ذیل منتر کو پڑھ کر بائیں کان میں سوراخ کرے ؛

वक्ष्यन्तीवेदा गनीगन्ति कर्णं प्रियं सखायं परिषस्व-जाना । योषेव शिङ्क्ते वितताधि धन्वञ्ज्याइयं समने पारयन्ति ॥ ऋ० मं० ६ । सू० ७५ ॥

وکھشینتی ویدا گنی گنتی کرنم پریہ گھنگ سکھایم پرش سو جانا ہ یوشیو سِنکتے وِتتا دِھنو نجیا اِیگنگ سمنے پارینتی (یجروید ادھیائے ۲۹ منتر ۴۰)

[ا] ناک میں سوراخ کرنے کا ذکر کسی سوتر گرنتھ میں نہیں ہے - اس لئے سمپادک سنسکار چندرکا کی رائے ہے کہ آجکل جو ناک میں سوراخ کرنے کا رواج ہے (خاصکر لڑکیوں کے لئے) اسے فوراً روک دینا چاہیئے - کیونکہ یہ نہ تو کسی بیماری کو روکنے اور نہ ہی کسی اور مفید خیال سے کیا جاتا ہے بلکہ محض سنگار (آرائش) کے لئے سنسکار ودھی میں دو تین جگہ سنہری عبارت میں کان کے ساتھ ناک لفظ بھی لکھا ہوا ہے - مگر سوامی جی نے اس سنسکار کے شروع میں جو سنسکرت کا پرمان دیا ہے - "اسیمبس ناسکا" یا کوئی اور ایسا شبد نہیں جسکے ارتھ "ناک" کے ہوں - ہماری رائے میں

ارتھ۔ اے بہادر انسانو! دھنش میں پھیلی ہوئی۔ جنگ میں فتح حاصل کرنیوالی یہ دھنش (کمان) کی ڈوری کچھ کہتی ہوئی جیسے ہو ویسے تیرانداز کے کرن پرویش (کانوں کو چھوتے ہوئے آشلیش کرکے پراپت ہوتی ہے۔ اور پیارے پتی کی آگیا کو نہ پالنے والی استری کی طرح بان کے اولنگھن (خطا کرنے) سے کچھ اویکت آواز نکالتی ہے اُسے تم سمجھو۔ یعنی ویر پُرشوں کو چاہیئے۔ کہ کمان اور کوچ (زرہ بکتر) کی طرح کمان کی ڈوری سے بھی اپنی پیاری محرم پتنی کی طرح پریم رکھیں۔ کیونکہ یہ فتح حاصل کرانیوالی اور روگوں سے بچانے والی ہے“ ÷

اس کے بعد وہی وید اُن سوراخوں میں کوئی سلائی وغیرہ رکھ دے تاکہ سوراخ ملنے نہ پاویں اور کوئی ایسی دوائی لگاوے جس سے کان پک نہ جاویں اور جلدی اچھے ہو جاویں ÷

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) جب کا تیاین گرہیہ سوتر سشرت یا کسی بھی اور سوتر گرنتھ میں اس کا ذکر نہیں اور سوامی جی کے اصل سنسکرت پرمان میں بھی کوئی شبد ایسا نہیں۔ تو تاوقتیکہ اس پر کوئی مزید روشنی نہ ڈالی جائے۔ اور صاف طور پر اس کا مفید اور ضروری ہونا ثابت نہ ہو محض سنگار کے خیال سے اسے جاری رکھنا فضول ہے (معلوم ہوتا ہے یہاں ”ناک“ کا لفظ کا ایزاد ہونا سنسکار ودھی کے ہندی لیکھ کی اصلاح کرنیوالے کسی مہاشہ کی جولانیٔ طبع یا کم نظری کا نتیجہ ہے ÷

لے مزید تشریح۔ ہرنیا جیسی بیماری کئی اسباب سے ہو جاتی ہے۔ مثلاً کھانے پینے کی بے قاعدگی۔ زیادہ بیٹھنا۔ حد سے زیادہ چلنا وغیرہ۔ مگر سب سے بڑا سبب بے لگام شہوانی جذبات کی غلامی ہے۔ اس سے بچنے کے لیے یہ منتر بتلاتا ہے کہ اپنے تیر و کمان (ہتھیار وغیرہ) سے بڑا گہرا پریم رکھو۔ کیونکہ اس سے تمہاری قوت مردمی قائم رہے گی۔ اپنے ہتھیاروں کی مشق کرنیوالے اور باقاعدہ ورزش کے شیدائی ویریہ رکھشا کا بھی بہت خیال رکھتے ہیں۔ اور جو ویریہ رکھشا کرتے ہیں۔ اُنہیں ہرنیا جیسی بیماریاں نہیں ہوتی ہیں۔ مختصر یہ کہ صرف کرن وید سنسکار سے ہی ہمیشہ کے لیے ہرنیا جیسی بیماری سے چھٹکارا ہو جاوے یہ سمجھ لینا غلطی ہے۔ بلکہ اس سنسکار کو اس کے اُدیش میں مکمل طور سے کامیاب بنانے کے لیے ہمیں اپنی حیوانی طاقت کو قائم رکھنے کا پورا پورا خیال رکھنا چاہیئے اور عیاشی وغیرہ میں نہ پھنس کر باقاعدہ ورزش کرتے ہوئے پوری احتیاط سے ویریہ رکھشا کرنی چاہیئے ÷

# اُپنین سنسکار[ل]

अत्र प्रमाणानि—अष्टमे वर्षे ब्राह्मणमुपनयेत् ॥ १ ॥ गर्भाष्टमे वा ॥ २ ॥ एकादशे क्षत्रियम् ॥ ३ ॥ द्वादशे वैश्यम् ॥ ४ ॥ आषोडशाद् ब्राह्मणस्यानतीतः कालः ॥ ५ ॥ आद्वाविंशात्क्षत्रियस्य, आचतुर्विंशाद्वैश्यस्य, अत ऊर्ध्वं पतितसावित्रीका भवन्ति ॥ ६ ॥

(۱) اشٹمے ورشے براہمن مُپ نییت (۲) گربھاشٹمے وا (۳) ایکادشے کھشترِیم

[ل] اُپ کے معنی نزدیک "نین" حاصل کرنا یعنی ودھی سے آچاریہ اور اگنی کی نزدیکی حاصل کرنا۔ یہ اسکے لفظی معنی ہیں جو سوامی جی نے سنسکار ودھی کے فٹ نوٹ میں دئیے ہیں (مزید تشریح:- اُپنین در اصل تعلیم حاصل کرنیکے لیے درسگاہ میں داخل ہونیکا دوسرا نام ہے۔ مگر آجکل کے سکول طریقۂ تعلیم مدرس و طالب علم کے تعلقات اور پراچین آریوں کے اپنین (یعنی بچے کا سکھشا کے لئے آچاریہ کے پاس جانا) میں زمین آسمان کا فرق ہے خاصکر بھارت ورش کے موجودہ نظام تعلیم میں۔ کیونکہ یورپ اور امریکہ میں ماہران تعلیم نے بہت سے نقائص کو معلوم کر کے بہت کچھ سُدھار کر لیا ہے۔ اور وہ پراچین ویدک سدھانتوں کے بہت قریب تر آتے جاتے ہیں۔ مگر بھارت ورش کے بچے سکول کے نام سے تھرا اٹھتے ہیں۔ پراچین آریہ بالک گورو کل میں جانیکے لیے (جہاں انہیں کئی برسوں تک الدین سے جدا ہو کر رہنا ہوتا تھا کیونکہ اُس وقت اُنکی تعلیم اور رہائش کا پربندھ ایک ہی جگہ ہوتا تھا جیسے آجکل یورپ میں جو بورڈنگ سکول کھل رہے ہیں۔ یہ پراچین گورو کل آشرموں کے اصولوں کا ایک نامکمل چربہ ہے) کئی روز پہلے بیقرار ہوتے تھے۔ مثل طالب علم کا اگر بس چلے تو سکول ماسٹر کو جلاوطن کر دے اور ماسٹر صاحب کے اگر اختیار میں ہو تو روزانہ ایک نیا ہنٹر تیار کرانا پڑے۔ مگر گورو کل کا برہمچاری اپنے آچاریہ کو پتا سے بھی زیادہ پیار کرتا تھا اور آچاریہ کے پریم اور تعلیم کے لئے دلی توجہ کا تو ذکر ہی کیا ہے۔ آج بچے سکول کے گھنٹوں کو اسطرح گزارتے ہیں جیسے کوئی مصیبت کا مارا بیگاری اور ماسٹر صاحب اسطرح گھڑیاں گنتے ہیں جیسے کرایہ کا ٹٹو۔ مگر آریہ گورو اور آریہ بالک کو یہ کبھی خیال بھی نہ ہوتا تھا کہ اس آشرم کے سوائے کوئی ان کا دوسرا گھر بھی ہے جہاں انہیں جانا ہے بچے اپنے آپکو سارے قوم کے بچے اور آچاریہ سارے قومی بچوں کو اپنا بچہ سمجھتا تھا اور عملی طور پر اسکے مطابق اُنکی

پرورش کرتا تھا۔

(۴) ونادشئے ویشیم (۵) آشوڑشاد براہمنسیاں نیتہ کالہ (۶) آدِوالشات کھشتربیہ آچترُ ولنشاد ویئیشو آت اُدھردم۔پتت ساوتری کابھونتی۔

یہ آشولاین گرہیہ کا قول ہے۔ اس طرح پاراسکر وغیرہ گرہیہ سوتروں میں بھی لکھا ہے۔

**ارتھ** ۔جس دن جنم ہوا ہو یا جسدن گربھ قرار پایا ہو۔ اور اُس سے آٹھویں برس میں برہمن کے جنم یا گربھ کے گیارھویں برس کھشتری کے جنم یا گربھ سے بارھویں سال ویش کے بالک کا یگیوپویت کریں یا براہمن کا سولھویں کھشتری کے بائیسویں اور ویش کے چوبیسویں سال سے پہلے یگیوپویت ضروری طور پر کرنا چاہیئے۔ اگر اس وقت تک ان کا یگیوپویت نہ کیا جاوے تو وہ پتت[1] (اپنے دھرم سے گرے ہوئے) مانے جاویں۔

ब्रह्मवर्चसकामस्य कार्यं विप्रस्य पञ्चमे ।

राज्ञो बलार्थिनः षष्ठे वैश्यस्येहार्थिनोऽष्टमे ॥

برہم ورچس کامسیہ کاریم وپرسیہ پنچمے راجیو بلارتھنہ ششٹھے ویشیہ سیے ہار تھنو اشٹمے۔

یہ منوسمرتی کا قول ہے کہ جس کو جلدی وڈیا بل اور وداہ کرنے کی خواہش ہو اور بالک بھی پڑھنے کے قابل پائے جائیں تو برہمن کے لڑکے کا جنم یا گربھ سے پانچویں

---

[1] آجکل قریباً تمام آزاد ملکوں میں جہاں تعلیم مفت ہے۔ وہاں لازمی بھی ہے یعنی ایک خاص عمر تک کے لڑکوں کو لازمی طور پر کسی نہ کسی سکول میں تعلیم حاصل کرنے کے لئے جانا ہوتا ہے۔ ورنہ وہ قانون کی نظروں میں مجرم ہیں۔ پراچین آریہ لوگ نہ صرف مفت تعلیم کے عالمگیر اصول کو ماننے والے تھے۔ بلکہ وہ مفت تعلیم۔ مفت رہائش بمعہ خوراک اور لازمی تعلیم کے اصولوں کے موجد تھے۔جب بھارت ورش میں ویدک اصول مروج تھے اُس وقت گورنمنٹ کی طاقت سے سماج کی طاقت بہت زیادہ سمجھی جاتی تھی۔ اور جو یہ منو وغیرہ رشیوں نے "پتت ہونے" کے تعزیری الفاظ پیش کئے ہیں اُسے ایک معمولی بات نہ سمجھا جا سکتا تھا۔ کسے ہمت تھی جو "پتت ہونے" کے جرم کا ارتکاب کرنے کی جرأت کرتا۔

سال کھشتری کا چھٹے اور ویش کا آٹھویں برس میں یگیوپویت کریں۔ لیکن
یہ بات تب ممکن ہوسکتی ہے۔ کہ جب بالک کے ماتا اور پتا کا وواہ مکمل برہمچریہ کے
بعد ہوا ہو۔ ایسے والدین کے بچے ہی ایسے ذہین اور ہونہار ہوتے ہیں۔ جب
بالک کا جسم اور دماغ پڑھنے کے قابل ہو۔ تب ہی یگیوپویت[1] کر دیویں ÷
یگیوپویت کا وقت اترائن سورج اور

**वसन्ते ब्राह्मणमुपनयेत् । ग्रीष्मे राजन्यम् । शरदि वैश्यम् सर्वकालमेके ॥**

وسنتے براہمن مپ نیت۔ گریشمے راجنیم۔ شردی ویشیم سروکال میکے
یہ شت پتھ براہمن کا بچن ہے ÷

**ارتھ**۔ برہمن کا بسنت کھشتری کا گریشم (گرما) اور ویش کا
موسم سرما میں یگیوپویت کریں یا سب موسموں میں اپنین سنسکار ہوسکتا ہے۔
مگر اس کے لیے وقت صبح کا ہی موزوں ہے۔

**पयोव्रतो ब्राह्मणो यवागूव्रतो राजन्य आमिक्षाव्रतो वैश्यः ॥**

پیوبرتو براہمنو یواگو برتو راجنیہ آمکھشا برتو ویشہ

لہ یگیوپویت نہ صرف ودیا حاصل کرنے کا نشان ہے بلکہ بل اور سداچار حاصل کرنیکا بھی کیونکہ ودیا
حاصل کرنیوالا برہمچاری کہلاتا ہے۔ اور برہمچاری کیلئے بل اور سداچار کی سب سے بڑی ضرورت ہے۔ اس
کے علاوہ منو وغیرہ رشیوں نے جو برہمن کھشتری لڑکوں میں عمر کا امتیاز رکھا ہے۔ یہ بالکل سائنٹیفک
اصولوں پر مبنی ہے۔ جو گن۔ کرم۔ سبھاؤ سے برہمن۔ کھشتری اور ویش ہونگے۔ تو ان کے گن
کرم۔ سبھاؤ کا اثر لازمی طور پر ان کی سنتان پر پڑے گا۔ (مفصل ہم گربھادھان
سنسکار میں بتلا چکے ہیں۔ برہمن کا لڑکا یقیناً اس بچے سے جس
کا پتا گن کرم سے بھاؤ سے سچے معنوں میں کھشتری سے زیادہ
ذہین ہوگا ÷

یہ شت پتھ برہمن کا قول ہے

جسدن بالک کا یگیوپویت کرنا ہو اُس سے تین دن یا ایک دن پہلے تین یا ایک برت بالک کو کرانا چاہیئے - اُن برتوں میں برہمن کا بالک ایک بار یا کئی دفعہ دودھ پیئے - کھشتری کا بالک جو کا دلیا پتلا جیسے کہ کڑہی ہوتی ہے گڑ ڈال کر پیئے - اور ویش کا بالک "آمکھشا" جسے شری کھنڈ یا سکھنڈ بھی کہتے ہیں، یہ چار حصّے یعنی ایک حصّہ دودھ اور حسب ضرورت کھانڈ اور کیسر ڈالکر کپڑے میں چھان کر بنایا جاتا ہے) پی کر برت کرے۔ یعنی جسوقت ان بالکوں کو بھوک لگے اُس وقت اُن چیزوں کے سوائے جو اوپر اُن کے لئے مخصوص کی گئی ہیں اور کچھ نہ کھاویں ۔ا۔

**طریق سنسکار** جس دن اُپنین کرنا ہو اُس سے پیشتر دن کے وقت سب سامگری اکھٹی کر حسب طریقہ اُسے صاف کر لیویں - سامانیہ پرکرن میں مندرج تمام سامگری یگیہ کنڈ کے نزدیک رکھ کر پراتا کال بالک کے بال وغیرہ کٹوا اور حجامت بنوا کر صاف پانی سے غسل کرائیں - اور صاف ستھرے کپڑے پہنا کر پتا اور آچاریہ (گورو) بالک کو میٹھا بھوجن کھلا کر ویدی کے مغرب میں خوبصورت آسن پر مشرق کی طرف منہ کرا کے بٹھائیں - اور بالک کا پتا اور رتوج (باہر سے آئے ہوئے لوگ) بھی پہلے لکھی ہدایت کے بموجب حسب طریقہ اپنی اپنی جگہ پر بیٹھ جائیں اور آچمن اور انگ سپرش وغیرہ ضروری کریائیں کریں - پھر سنسکار کرانیوالا بالک کے مُنہ سے یہ الفاظ کہلائے

ब्रह्मचर्यमागाम्, ब्रह्मचार्यसानि ॥पार०कां २ कं० २ ॥

برہمچریہ ماگام - برہمچریہ سانی (پارسکر گرہیہ سوتر ۲-۲-۶)

**ارتھ**:- "برہمچریہ برت (وید پڑھنے کے لئے جو خاص نیم کیا جاوے) اُس کو میں حاصل کروں اور برہمچاری بنوں"۔

اس کے بعد آچاریہ مندرجہ ذیل منتر بول کر خوبصورت صاف اور سادہ کپڑے پہنا وے۔

**ओं येनेन्द्राय बृहस्पतिर्वासः पर्यदधादमृतम्। तेन त्वा परिधधाम्यायुषे दीर्घायुत्वाय बलाय वर्चसे ॥१॥ पार० कां० १। कं० २**

اوم ییے نیندرائے برہسپتر واسہ پریہ ودھا دمرتم تین توا پری ودھامیاشے یودیر گھایتوائے بلائے ورچسے (پارسکر ۲-۲-۷)

ارتھ - اے بالک جس طریقہ سے گورو (آچاریہ) نے اپنے شش (شاگرد) کے لئے جو جلا - پھٹا - کم چلنے والا نہ ہو - ایسے مضبوط کپڑوں کو پہنانا ہے - اس طریقہ سے ہی تجھے میں سندر کپڑے پہناتا ہوں - تندرستی کے لئے اور بڑی عمر کے لئے جسم میں طاقت آنے کے لئے اندریوں کے تیج کے لئے اور دھن کے لئے"

اس کے بعد بالک آچاریہ کے سامنے بیٹھے اور آچاریہ یگیوپویت (جنیو) ہاتھ میں لے کر

**ओं यज्ञोपवीतं परमं पवित्रं प्रजापतेर्यत्सहजं पुरस्तात्। आयुष्यमग्र्यं प्रतिमुञ्च शुभ्रं यज्ञोपवीतं बलमस्तु तेजः ॥१॥ यज्ञोपवीतमसि यज्ञस्य त्वा यज्ञोपवीतेनोपनह्यामि ॥२॥**

لہ فٹ نوٹ از سوامی جی - آچاریہ اس کو کہتے ہیں جو سانگ اپانگ ویدوں کے شبد معہ ارتھ اور کرمیا کا جاننے والا - مکر و فریب نہ کرنیوالا - نہایت پریم سے سب کو یکساں ودیا پڑھانے والا - پر اپکاری - تن من - دھن سے سب کا سکھ چاہنے والا - اور ہر ایک کی سہایتا کرنیوالا اعلےٰ خیالات - جذبات کا مالک آزاد منش کسی کی رعایت اور کسی سے تعصب نہ رکھنے والا - سچائی - سچائی کا پرچار کرنیوالا - ہمدردی - بنی نوع انسان - نفس کش اور دھرماتما ہو وے۔

(۱) اوم یگیوپویتم پرمم پوترم پرجاپتریت سہجم پرستات آیوشیہ مگریم پرتی منچ شبھرم یگیوپویتم بل مستو تیجہ

(۲) یگیوپویت مسی یگیہ تو ایگیوپویتے نوپن ہیامی رپار سکر ۲ - ۱۱)

**ارتھ** - اے بالک وید وکت (ویدوں کے مطابق) کرم میں ادھیکاری بننے کے لئے جو کندھے کے اوپر رکھا جائے - اس برھم سوتر کا جو پرماتما کا گیان حاصل کرانیوالا ہے - شدھی کے گیان کی سوچنا کرنیوالا ہے - جما گیا سے ہے بہت پہلے زمانہ سے چلا آتا ہے - جیون کے لئے ہتکاری اور مقدم ہے - ایسے اس برہم سوتر کو میں آج باندھتا ہوں - یہ نیم لتا کا گیان کرانیوالا یگیوپویت بل دینے والا اور تیج دینے والا ایشور کرے کہ ہووے - اے برہم سوتر! تو یگیوپویت ہے - یگیہ کاریہ کے لئے ہی اور میں خود آج یگیہ پویت سے بندھتا ہوں۔

مندرجہ بالا منتر بول کر بائیں کندھے کے اوپر گردن کے پاس سے سر بیچ میں نکال دائیں ہاتھ کے نیچے بغل میں نکلا ہوا ناف تک دھارن کرا دیں - اس کے بعد بالک کو اپنی دائیں طرف ساتھ بیٹھا کر ایشور استتی - اپاسنا پرارتھنا سوستی واچن - شانتی پرکرن (صفحہ ) اور سمدادھان اگنیا دھان وغیرہ (ساما نیہ پرکرن صفحہ ) ویدی کے چاروں طرف جل چھڑکنا (ساما نیہ پرکرن صفحہ ) وغیرہ تمام کارروائی کر کے جلتی ہوئی لکڑیوں کو ویدی کے عین درمیان رکھ کر چمچہ میں گھی اجیہ استھالی سے گھی لے کر چار "آگھا را واجیہ آہوتی" اور چار "ویاہرتی آہوتی" (ساما نیہ پرکرن صفحہ ) اور "اشٹ آجیہ آہوتی" (ساما نیہ پرکرن صفحہ ) کل ۱۶ گھی کی آہوتی دے کر پھر بالک کے ہاتھ سے چوڑا کرم سماورتن وغیرہ سنسکاروں کی مخصوص آہوتیاں" (ساما نیہ پرکرن صفحہ ۱۸۰) چار آجیہ آہوتی دے کر اس شاکلیہ (سامگری) سے جو خاص طرز سے تیار کیا گیا ہو - پردھان ہوم مندرجہ ذیل منتروں سے کریں +

(۱) اوم اگنے برت پتے برتم چرشیامی تنتے پر برویمی تچھ کے یم تے نر دھیا سمدھیم نر نا نستیہ میتیمی سماہا - اوم اگنے ادن مم -

(۲) اُوم وایو برت پتے - باقی بشرح صدر ...... اوم وایوے ادن مم

(۳) اُوم سوریہ برت پتے ...... اوم سوریائے ادن مم

(۴) اُوم چندر برت پتے ...... اوم چندرائے ادن مم

(۵) اُوم برتانام برت پتے ... - اوم اندرائے برت پتے ادن مم

ارتھ - اعلٰے اُپنین وغیرہ برتوں کے ادھیشور اگنی! قابل پرستش پرماتمن! میں برہمچریہ برت کا پالن کروں گا - اس لئے آپ کے سامنے نویدن کرتا ہوں (پرارتھنا کرتا ہوں کہ آپ کی کرپا سے) اس برت (عہد) کا پالن کرنے کے میں قابل ہوں - اس برت کے پھل سے میں سمپتی دھن دولت وغیرہ حاصل کروں - اور میں جھوٹے کاموں کو چھوڑ کر اس ہردیہ میں تو اس کرنے والے ستیہ برہم (سچائی) کو حاصل کروں - گیان سوروپ سورج کی طرح پرکاش والا - چاند کی طرح شانتی اور خوشی دینے والا برتوں میں سب برتوں کے ادھیکش (باقی بشرح صدر)

مندرجہ بالا پانچ منتروں سے گھی کی پانچ آہوتی نیز "چار دیاہرتی آہوتی" اور "سوشٹ کرت" (ساماںیہ پرکرن صفحہ ۱۸۰) اور ایک پرجاپتیہ آہوتی (ساماںیہ پرکرن صفحہ ۱۸۱) کل چھ آہوتی گھی کی دیویں - اس طرح کل

لہ مزید تشریح - بالک جہاں اپنے عہد کو پورا کرنے کیلئے ایشور پرارتھنا کرتا ہے - وہاں وہ خود اعتمادی اپنے اوپر آپ بھروسہ کرنیکا بھی اعلٰے آدرش پیش کرتا ہے اور کہتا ہے کہ یہ عہد تشکیہ نہیں ہے - بلکہ یہ لازمی طور پر پورا ہوگا - اور سب سے آخیر اُس نے جھوٹ کو تیاگنے اور سچائی کو گرہن کرنے کی پرتگیا کی ہے - سچا ودیارتھی وہ ہے جو سچائی کا شیدا ہو -

اس کے آگے اوم راپو برت پتے وغیرہ پورا منتر بولنا چاہیئے ۔

حل کر پندرہ آہوتی بالک کے ہاتھ سے دلانی چاہئیں ۔ اس کے بعد آچاریہ
یگیہ کنڈ کے شمال کی طرف مشرق کو منہ کر کے بیٹھے اور بالک آچاریہ کے سامنے مغرب
کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور پھر آچاریہ بالک کی طرف دیکھ کر مندرجہ ذیل منتر کا جاپ کرے ۔

ओं आगन्त्रा समगन्महि प्रसुमर्त्यं युयोतन । अरिष्टाः
संचरेमहि स्वस्ति चरतादयम् ॥१॥ मं० ब्रा० १।६।१४॥

اوم آگنترا سمگنہی پرسُو مرتیم یُویوتن ۔ ارشٹاہ سنچرے مہی سوستی چرتادیم
(منتر برہمن ۱ - ۶ - ۱۴)

**ارتھ** ۔ اے[1] اگنی (پرماتمن) برہمچریہ برت میں آنیوالے اس بالک کے
ساتھ ہم سب میل کر چکے ہیں ۔ آپ کرپا کر اس بالک کو اچھے منشوں کی صحبت میں
اچھی طرح رکھئے ۔ اس بالک کے نقصوں کو ہم سب اپنے اوپر لیتے ہیں ۔ آپ
کی کرپا سے یہ بالک (اچھی طرح اپنے فرائض ادا کرنیوالا ہو) کلیان پوروک رہے ۔

माणवकवाक्यम्—
اس کے بعد بالک کہتا ہے :-

"ओं ब्रह्मचर्यमागामुपमानयस्व" । اوم برہمچریہ ما گام اپ مانسو

**ارتھ** اے گورو ! میں برہمچریہ کا عہد کر چکا ہوں ۔ اب آپ مجھے اپنے
نزدیک ودھی پوروک (باطریقہ) پراپت کیجئے (رکھئے)

आचार्योक्तिः—"को नामासि"
کو ناماسی

آچاریہ :- تیرا کیا نام ہے ؟

बालकोक्तिः "एतन्नामास्मि"
ایت ناماسی

بالک :- "میرا یہ (یہاں بالک اپنا نام لے) نام ہے"

[1] مزید تشریح ۔ آچاریہ اپنی اہم ذمہ داری کو دل سے محسوس کر کے ایشور سے پرارتھنا کرتا ہے ۔ کہ وہ اُسے اس ذمہ داری کو نبھانے کی شکتی دیں ۔ وہ بالک کے تمام نقائص اپنے سر لیتا ہے یعنی اُن کو دور کرنا اپنا فرض قرار دیتا ہے ۔ آہا کیسا اُونچا آدرش ہے ✣

ओं आपो हिष्ठा मयोभुवस्तान ऊर्जे दधातन । महेरणाय चक्षसे ॥१॥ यो वः शिवतमो रसस्तस्य भाजयतेह नः । उशतारिव मातरः ॥२॥ तस्मा अरं गमाम वो यस्य क्षयाय जिन्वथ । आपो जन यथा च नः ॥ ३ ॥ ऋ० मं० १० ।

(۱) اوم آپو ہشٹھا میو بھُوستانہ اُورجے ددھاتن ۔ میہرنائے چکھشے
(۲) یو وہ شوتمو رس ستسیہ بھاجیہ تے ہہ نہ اُشتی رِوماترہ
(۳) تسما ارم گمام وُو دیسہ کھشیائے جنوتھ آپوجن یتھاچہ نہ

یجروید ادھیائے ۱۱ منتر ۵۰ لغایت نمبر ۵۲

**ارتھ** ۔ اے جلو[۱]! جس سے کہ تم سُکھ دینے والے ہوتے ہو۔ ویسے تم ہم کو اناج کے لئے دھارن کرو۔ اور بڑے سُندر درشن کے لئے ہمیں دھارن کرو۔ اے جلو! تمہارا جو بہت ہی کلیان دینے والا رس ہے۔ اُسے ہمیں اس لوک میں

---

[۱] پراچین زمانہ میں جب ویدک عظمت کا آفتاب نصف النہار پر تھا۔ بھارت ورش کا تعلیمی آدرش (معیار) کتنا اونچا تھا۔ جونہی بالک ودیا حاصل کرنے کے قابل ہوا ۔ والدین اُسے آچاریہ کے سپرد کر دیتے تھے ۔ جب بچہ ایک دفعہ گوروکل پہنچ گیا۔ اُس کے ودیا حاصل کرنے کے متعلق والدین کی ساری چنتا جاتی رہی ۔ انہیں یہ فکر نہ تھا کہ "آج فیس نہیں ہے تو کل سٹیشنری کی مانگ ہے ۔ ابھی کتابیں خرید کر دی ہیں ۔ اُدھر فیس کا تقاضا شروع ہو گیا ہے"۔ آجکل غریب والدین بچے کی تعلیم میں اپنا گھر بار اور سارا اثاث البیت اسی دھن میں ختم کر دیتے ہیں۔ کہ جب لڑکا تعلیم ختم کر لیگا۔ لکھشمی دیوی اُس کے قدم چومنے لگیگی ۔ اور ساری کسر چند مہینوں میں نکل جائیگی ۔ مگر جب تعلیم ختم ہو چکی اور اُس کے پھل بھوگنے کا وقت (اُن کے خیال کے مطابق) آیا تو "گئے وہ نوجواں ..... والا معاملہ نظر آنے لگا۔ اُمید مایوسی سے بدل گئی ۔ نہ ہی تو اعلیٰ تعلیم نے کسی غیر معمولی کیریکٹر ۔ لیاقت ۔ علمیت اور کسی خاص بزرگی کی مثال پیش کی اور نہ ہی روپے کی جھنکار ۔ ملازمت کا دروازہ ہر طرف سے بند ۔ وکالت پاس کریں ۔ تو پریکٹس کے لئے گنجائش کا سوال ۔ کسی اچھے روزگار کی کوئی صورت نہیں ۔

حاصل کراؤ - پُتر کے کلیان کو چاہنے والی ماتائیں جیسے اپنے ستھنوں (پستان) کے رس کو سیون کراتی ہیں - ویسے ہی اے جلو! جس اناج کے

ادھر بڑھتی ہوئی ضروریاتِ زندگی کا سوال کھانے کو دوڑتا ہے - برہمچاریوں کی انتہائی مایوسی کا اندازہ کرنا مشکل ہے - اس کے مقابل آریہ لوگ جب بچے کو آچاریہ کے سپرد کرتے تو اُسے ایک خاص میعاد (یعنی کم از کم ۲۵ سال کی عمر تک دن رات آچاریہ کے پاس رہنا ہوتا تھا - والدین کی جگہ آچاریہ لوگ ہی اُن کی ہر قسم کی ذمہ داری کو اپنے سر لیتے تھے - دیکھئے جب آچاریہ بالک کا نام پوچھ چکا - تو ایک فوراً ہی اُسے اس بات کا خیال پیدا ہوا - کہ اس بالک کی زندگی کے نرباہ (گزارہ) کے لئے جیسے اس گوروکل روپی ماتا کی گود میں لیا گیا ہے - بھوجن اور دوسری (مختصر اور نہایت سادہ) ضروریاتِ زندگی کپڑے وغیرہ درکار ہیں - انکے لئے وہ ایشور سے پرارتھنا کرتا ہے - مگر آچاریہ کو اس کے متعلق عملی طور پر کسی فکر و اندیشہ کی ضرورت نہیں ہوتی تھی - جس طرح والدین کو کامل طور پر وشواس ہوتا تھا کہ اچاریہ کے پاس ان کے بچے اسی طرح ہیں - جس طرح اُن کے اپنے پاس - اسی طرح آچاریہ بھی بالکل بیفکری سے کام کرتے تھے - ہر ایک گرہستی کا دھرم تھا - کہ جب برہمچاری گاؤں میں آدیں جو کچھ بھوجن وغیرہ وہ اپنی توفیق کے مطابق دے سکیں تیار رکھیں اور فوراً برہمچاریوں کے ارپن کردیں - اسی طرح گرہستی بلا لحاظ اس امر کے کہ اُن کا اپنا بالک گوروکل میں ہے یا نہیں - موقعہ بموقعہ گوروکلوں کی دوسری ضروریات کے لئے دان دیتے تھے اور تمام کام پورن وشواس سے چلتا تھا - دونوں وشواس اور بھروسہ کی زنجیر میں جکڑے ہوئے تھے ہاں آچاریہ کو اگر چنتا ہوتی تھی - تو یہ کہ سارا ملک خوشحال ہو - قحط نہ پڑنے پائے اور موقعہ پر بارش ہوجائے - دیکھئے ان منتروں میں جن میں جل (پانی) کی عظمت پیش کی گئی ہے - کس صدقِ دلی سے آچاریہ پانی کو اناج پیدا کرنیوالا اور پھل وغیرہ اعلیٰ انسانی خوراک کی پیدائش کا سب سے بڑا سبب جانتے ہوئے کیسے موثر اور دلکش الفاظ میں جل کو مخاطب کرتا ہے - " اے جل! ہم کو اناج دینے کا ذریعہ بنو - اے جل! تیری برکتوں سے ہم مستفید ہوں - اے جل تو

لئے تم ادشدھیوں (جڑی بوٹیاں) ترپت کرتے ہو۔ اُسی اناج کے لئے ہم اچھی طرح تمہیں حاصل کرتے ہیں) اور تم ہم کو لڑکے پوتے وغیرہ والا بناؤ۔ (ان تینوں منتروں کا اختصار یہ ہے کہ انسانوں کو مختلف خاصیتوں والے جلوں (رس) سے حسب ضرورت استعمال کرکے مستفید ہونا چاہیئے) آچاریہ بالک کی دائیں ہتھیلی شدھ جل سے بھر دے۔ پھر آچاریہ اپنی ہتھیلی پانی سے بھر کر مندرجہ ذیل منتر پڑھ کر

ओं तत्सवितुर्वृणीमहे वयं देवस्य भोजनम् । श्रेष्ठं सर्वधातमम् । तुरं भगस्य धीमहि ॥ १ ॥ ऋ० मं० ५ । सू० ८२ ॥

ادم تت سوتیر ورنی مہے دیم دیوسیہ بھوجنم سریشٹھم سرودھاتمم۔ تُرم بھگسیہ دھی مہی (رگوید منڈل ۵ ادھیائے ۶ سوکت نمبر ۸۲ منتر ۱)

ارتھ۔ ہم سب سرو اُتپادک پرماتما کی اُس پرسدھ تعریف کے قابل چیزوں کو چاہتے ہیں اور پرارتھنا کرتے ہیں۔ کہ اس سیون کرنے یوگیہ پرماتما کے سب استعمال کے قابل پدارتھوں کو دینے والے شتروں (دشمنوں)

---

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) اناج کو بڑھانے والا ہے۔ ہم تمہیں حاصل کریں" اس کے بعد فوراً آچاریہ بالک کی ہتھیلی پانی سے بھر کر گویا بزبان حال یہ کہہ رہا ہے" اے بچے جس طرح میں تیری ہتھیلی کو تمام رسوں (مائعات) میں اعلیٰ پانی سے بھر رہا ہوں پرماتما کرے کہ کبھی تیرا ہاتھ اناج وغیرہ کھانے پینے کی چیزوں سے خالی نہ رہے۔ اسی طرح پھر وہ اپنی ہتھیلی پانی سے بھر کر اپنے لئے یہی بھاؤ ظاہر کرتا ہے۔ "اسو" اور "اہم" ان دونوں ان دونوں الفاظ کی جگہ بالک کا نام بولنا چاہیئے۔

۵۱ مزید تشریح۔ اس منتر کا بھاؤ یہ ہے کہ جس طرح یہ پانی اپنے سوابھاوک گن سے نیچے کی طرف گرتا ہے۔ اسی طرح آچاریہ کہتا ہے۔ میں اپنے ہاتھ میں آیا ہوا اناج وغیرہ نہایت خوشی اور پریم سے اپنا دھرم سمجھ کر تجھے دوں گا۔

مارنے والے نیم روپ بھوگیہ کو ایشور کرے کہ دھارن کریں یعنی بھوگیں یا استعمال میں لادیں"

اپنی ہتھیلی کا جل بالک کی ہتھیلی میں چھوڑ دے اور پھر بالک کی ہتھیلی بمعہ انگوٹھا پکڑ کر مندرجہ ذیل منتر کو بولے۔

**ओं देवस्य त्वा सवितुः प्रसवेऽश्विनोर्बाहुभ्यां पूष्णो हस्ताभ्यां हस्तं गृह्णाम्यसौ ॥ १ ॥ य० अ० ५ । मं० २६ ॥**

اوم دیوسیہ توا سوتو پرسوے اشونور باہو بھیام پوشنو ہستا بھیام ہستم گرنامیہ سو (یجروید ادھیائے ۵ منتر ۲۶)

ارتھ :- اے فلاں نام کے بالک۔ جگت کے پیدا کرنیوالے پرماتما کے ایشوریہ (دھن) کے لئے تجھے گرہن (قبول) کرتا ہوں۔ سورج اور چندرماں جیسے پراپکار کی طرح بل اور شارتھ کے لئے اور پران وایو کے گرہن اور تیاگ کے لئے تیرے ہاتھ کو گرہن کرتا ہوں"۔

اور بالک کی ہتھیلی کا جل نیچے برتن میں ڈلوا دے۔ اسی طرح دوسری بار یعنی پہلے آچاریہ اپنی ہتھیلی پانی سے بھر کر بالک کی ہتھیلی میں ڈال دے۔ اور انگوٹھے سمیت بالک کا ہاتھ پکڑ کر

**ओं सविता ते हस्तमग्रभीत्. असौ ॥ मं० ब्रा० १।६।१५ ॥**

اوم سوتا تے ہستم گربھیت اسو (مانو گریہہ سوتر پیرش اکھنڈ ۲۲ سوتر ۵)

ارتھ :- اے بالک ! تیرے ہاتھ کو پرماتمانے گرہن کر لیا ہے"۔

۔ ان منتروں میں پرماتما سے پرارتھنا کی گئی ہے۔ کہ وہ ہمارے اہم اور بڑی ذمہ داری کے عہد کو پورا کرنے میں سہایتا دے۔ اور ساتھ ہی آچاریہ اور شش کے تعلق کا ایک نہایت اعلیٰ آدرش (پراپکار" یعنی دوسروں کے لئے اپنے مفاد کو قربان کردینا پیش کیا گیا ہے ÷

اس منتر سے برتن میں پانی ڈلوا دے۔ پھر اسی طرح تیسری بار آچاریہ اپنے ہاتھ میں جل لے کر اور بالک کی ہتھیلی میں ڈال اس کا ہاتھ معہ انگوٹھا پکڑ لے۔

اوم اگنر اچاریہ ستو۔ اسو (سام منتر برہمن پاٹھک اکھنڈ ۶ منتر ۱۵)

**ارتھ** - اے بالک ایشور ہی تیرا آچاریہ (کیرکٹر) ٹھیک کرنیوالا ہے" اور اس منتر سے بالک کی ہتھیلی کا جل چھڑوا دے۔ اور باہر آکر سورج کے سامنے کھڑے ہوکر اور سورج کی طرف دیکھ کر آچاریہ مندرجہ ذیل منتر

**ओं देव सवितरेषु ते ब्रह्मचारी ते गोपाय समामृत ॥२॥**

اوم دیو سوتریش تے برہمچاری تے گوپائے سمامرت

**ارتھ** - اے سورج کے پیدا کرنیوالے پرمیشور دیو! یہ تیرا برہمچاری ہے۔ تو اسکی رکشا کر۔ جس سے کہ یہ میرے ساتھ اچھا برتاؤ کرے"۔

ل ہتھیلی میں جل ڈالنا اور تین بار منتر پڑھ کر اس کو پاک کرنیکا یہی مطلب معلوم ہوتا ہے۔ کہ جو ذمہ واری ایک دوسرے نے لی ہے۔ وہ خود بخود اپنی خوشی سے لی ہے۔ کسی دباؤ یا بذریعہ غیب سے نہیں وہ اپنے ارادے کی مضبوطی کو پیش کرتے ہیں۔

ل یہ بڑے مطلب کا کام ہے اس سے بچے پر نہایت اعلیٰ اثر ڈالا جاتا ہے (۱) جو لوگ سورج سیون کرتے ہیں وہ تندرست رہتے ہیں اور برہمچاری کیلئے سب سے ضروری ہے۔ کہ وہ کامل طور پر صحت ور اور تندرست ہو (۲) پھر آچاریہ پرارتھنا کرتا ہے کہ ہے ایشور یہ تیرا برہمچاری ہے۔ میں اس کی کیا رکشا کر سکتا ہوں۔ تو ہی اس کا سچا محافظ ہے (۳) جسطرح سورج تیج والا ہے اسی طرح ودیا حاصل کر کے اے برہمچاری تو بھی بڑے تیج والا ہو۔ اور اپنے تیج سے اندھکار کو دور کرتا ہے تو بھی تمام جگت کے اندھکار وجہالت کو اپنے ودیا روپی سورج سے روشن کر۔

ان پراشن سنسکار میں (صفحہ ) سورج درشن کرانے کی کارروائی لکھی گئی ہے - وہاں لکھے اس منتر کو پڑھ کر بالک کو سورج کے درشن کرائیں اور پھر بالک کو ساتھ لیکر آچاریہ سبھا منڈپ میں آوے اور یگیہ کنڈ کے شمال رُخ بیٹھ کر

**ओं युवा सुवासाः परिवीत आगात स उ श्रेयान्-भवति जायमानः । ओं सूर्यस्यावृतमन्वावर्त्तस्व, असौ ॥१॥ ऋ० मं० ३ । सू० ८ ॥**

اوم یوا سُوواساہ پری ویت آگات سہ اُو سریے یاں بھوتی جائے مانہ - اوم سوریسیہ آبرت منو اورتسو اسؤ رگوید منڈل ۳ - ادھیائے ۱ - سوکت ۸ منتر ۴)

ارتھ - مضبوط جسم والا صاف کپڑوں کو پہننے والا - یگیوپویت اور میکھلا وغیرہ کو پہن کر جب برہمچاری سامنے آتا ہے - ایسا برہمچاری ہی لوگوں کا کلیان کرنیوالا ہوتا ہے - "اے بالک سورج کی طرح پرکاش والا اس

اس منتر میں بتلایا گیا ہے کہ جو جسمانی اور دماغی طور پر اعلیٰ تندرستی کے اصولوں کی پیروی کرتے ہوئے سادہ زندگی بسر کرنیوالا - ودیا رستیہ) کا متلاشی مضبوط ارادہ والا پورن برہمچاری ہو - اُسی سے دیش - جاتی - سوسایٹی اور سنسار کا کلیان (بھلائی) ہونے کی اُمید ہو سکتی ہے - پردکھشنا سے مراد کامل پیروی ہے (یعنی) سوتنتر برہمچاری اپنے آچاریہ کی دکھشنا (گرد گھومنا) کرکے یہ ظاہر کرتا ہے کہ میں نے جس کام کو شروع کیا ہے اسے انتہا تک پہنچاؤں گا - اور ہمیشہ اپنے آچاریہ کو اپنے سامنے نمونہ رکھ کر اس کے آچار (کیریکٹر) ویوہار (طرزِ عمل) آگیا (احکام) کی پورے طور پر پیروی کرونگا - اس سے ظاہر ہے کہ آچاریہ کو کتنا شدھ آچار اور اعلےٰ خیالات کا مالک ہونا چاہیئے - جس کے ماڈل (نمونہ) پر کسی دیش و جاتی کے بچوں کو ڈھالا جاتا ہے +

اچاریہ کی پردکھشنا (طواف) کو پوری مطابقت سے کر"

اس منتر کو پڑھے اور بالک اُٹھ کر آچاریہ کی پردکھشنا کر کے پھر آچاریہ کے سامنے آ کر اپنی جگہ پر بیٹھ جاوے۔ اور پھر آچاریہ بالک کے دائیں کندھے پر اپنا دایاں ہاتھ چھوئے۔ اور پھر اپنے ہاتھ کو کپڑے سے ڈھانک کر

**ओं प्राणानां ग्रन्थिरसि माविस्रसोऽन्तक इदं ते परिददामि, अमुम् ॥ १ ॥ मं० ब्रा० १ । ६ । २० ॥**

اوم پراناںام گرنتھی رسی ماوِسرسوٗ انتک ادم تے پری ددامی اُمم

ارتھ - اے نابھی (ناف) تو پران آدی وایو کی گانٹھ (مرکز) ہے۔ اے پرماتمن اس نابھی کو اپنی جگہ سے مت ڈگاؤ (نہ گرنے دو) اس بالک کے شریر کو تیرے ہی آدھین کرتا ہوں۔ یعنی آپ ہی اس کے محافظ ہو دیں۔ اس نام کے مالک کو مخاطب کر کے میں یہ کہتا ہوں"

مندرجہ بالا منتر بول کر

**ओं अहुर इदं ते परिददामि अमुम् ॥ २ ॥**

اوم اُہر ادم تے پری ددامی اُمم

ارتھ - اے وایو کو پریرنا کرنے والے پرماتمن! باقی بشرح صدر

**ओं कृशन इदं ते परिददामि अमुम् ॥ ३ ॥** اس منتر سے پیٹ پر۔

اوم کرشن ادم تے پری ددامی امم

ارتھ - اے اگنی کے پریوجک ایشور! باقی بشرح صدر

**ओं प्रजापतये त्वा परिददामि असौ ।** اس منتر سے ہردیہ پر

اوم پرجاپتئے توا پری ددامی۔ اسو

ارتھ - "اے فلاں نام کے بالک تجھے ایشور کی آگیا پالنے کے لئے ایشور کے ہی سپرد کرتا ہوں"۔

ओं देवाय त्वा सवित्रे परिददामि असौ

اس منتر کو بول کر داہنے کندھے پر

اوم دیوائے توا سوترے پری ددامی اسو

ارتھ "سروا اُتپادک دویہ گن والے پرماتما کے لئے! باقی بشرح صدر

اس منتر کو بول کر بائیں ہاتھ سے بائیں کندھے کو چھو کر بالک کے ہردیہ پر ہاتھ دھر کے

ओं तं धीरासः कवय उन्नयन्ति स्वाध्योमनसा देवयन्तः ॥ ६ ॥ ऋ० मं० ३ । सू० ८ ॥

اوم تم دھیراسہ کویہ اُنینتی سوادھیو ۳ منسا دیویئنتہ (رگوید منڈل ۳ - ادھیائے ۱ سوکت ۸ منتر ۴)

ارتھ - اپنی عقل سے سوچ سمجھ کر کام کرنیوالے اچھے دھیان والے - دل سے نیک کاموں کے کرنے کی خواہش کرنیوالے ودوان لوگ اس مضبوط اعضاء والے برہمچاری کو ہی نیک اوصاف رکھنے والا بنا کر اُنت کرتے ہیں -

آچاریہ اس منتر کو بولے اور پھر ایک دوسرے کے آمنے سامنے ہو کر بالک کے ہردیہ پر دائیں طرف ہاتھ رکھ کر

ओं मम व्रते ते हृदयं दधामि मम चित्त मनुचित्तं ते अस्तु । मम वाचमेकमनाजुषस्व बृहस्पतिष्ट्वा नियुनक्तु मह्यम् ॥ १ ॥ पार०

اوم مم پرتے تے ہردیم ددھامی مم چِت منوُچتم تے استو - مم واچ میک مناجُوشسو برہسپتی شٹوا نیونکتو مہیم (پارسکر ۲-۲-۱۶)

آچاریہ اس پرتگیا منتر کو بول کر " اے شِشیہ! (بالک) تیرے ہردیہ کو میں اپنے آدھین کرتا ہوں - تیرا من ہمیشہ میرے من کے مطابق ہے

اور تو میری بانی (کلام) کو دل کو یکسو کر کے غور سے سُن اور اُس کا مطلب سمجھ کر اُس کی تعمیل کیا کر۔ اور آج سے تیری پرتگیا (عہد) کے مطابق برہسپتی پرماتما تجھ کو مجھ سے یُکت کرے (یعنی تو میری مطابقت میں ہو)" ایسی پرتگیا برہمچاری سے کرا دے۔ اور اسی طرح شش (شاگرد) بھی آچاریہ سے پرتگیا کرا دے کہ "آچاریہ آپ کے ہردیہ کو میں اپنی اچھی سکھشا اور ودیا کی اُنتی کے لئے اپنے میں دھارن کرتا ہوں (یعنی مطابق ہوتا ہوں) ہمیشہ میرے من کے مطابق آپ کا من رہے۔ آپ میری بانی کو دل لگا کر غور سے سنیئے۔ اور پرماتما میرے لئے آپ کو سدا قائم رکھے۔ اس طرح دونوں گورو ششش پرتگیا کریں۔ اور پھر دونوں میں مندرجہ ذیل مکالمہ ہو۔

آچار आचार्योक्तिः کو ماناسی- تیرا کیا نام ہے؟
بالک —को नामाऽसि بالکوتی اہم بھوہ- میرا یہ نام ہے۔
آچار کस्य ब्रह्मचार्य्यसि کیسہ برہمچاری سی "تو کس کا برہمچاری ہے"؟
بالک भवतः ॥ بھوتہ "آپ کا"

پھر آچاریہ بالک کی رکشا کے لئے مندرجہ ذیل منتر بولے

इन्द्रस्य ब्रह्मचार्य्यस्याग्नि राचार्य स्तवाहमाचार्यस्तव असौ ॥ पार० का० २ । कं० २ ॥

اندر سیہ برہمچاریسیہ اگنر اچاریہ ستوا ہماچاریہ ستوا سئو اسنَو۔ اے بالک تو پرمیشور کا برہمچاری ہے۔ تیرا پوجنیہ ایشور ہی آچاریہ (شدھ آچرنوں کا سمپادک) اور اس کے بعد میں بھی تیرا آچاریہ ہوں"

اس کے بعد مندرجہ ذیل منتروں کو بول کر بالک کو اُپدیش دے کہ وہ پران آدی ودیا کے حاصل کرنے کے لئے کوشش کرے۔

ओं कस्य ब्रह्मचार्यसि प्राणस्य ब्रह्मचार्यसि कस्त्वा कमुपनयते काय त्वा परिददामि ॥१॥ ओं प्रजापतये त्वा परिददामि । देवाय त्वा सवित्रे परिददामि । अद्भ्यस्त्वौ-षधीभ्यः परिददामि । द्यावापृथिवीभ्यां त्वा परिददामि । विश्वेभ्यस्त्वा देवेभ्यः परिददामि । सर्वेभ्यस्त्वा भूतेभ्यः परिददाम्यरिष्टयै ॥ पार० कां० २ ॥

اوم کیسہ برہمچاریہ سی پرانسیہ برہمچاریہ سی کستوا کمُپ نینئیے کائے توا پری ددامی (مانوگرہیہ سوترا - ۲۱ - ۵)

اوم پرجاپتئے توا پری ددامی - دیواسئے توا سوترے پری ددامی - ادبھیہ ستوؤ شدھی بھیہ پری ددامی - دھیاواپرتھوی بھیام توا پری ددامی وشوے بھیستوا دیوے بھیہ پری ددامی - سروے بھیستوا بھوتے بھیہ پری ددامیہ رشٹئی ؛

ارتھ۔[1] اے بالک تو کس لئے برہمچاری بنا ہے؟ تو پران ودیا (آیوروید) کے لئے برہمچاری ہوا ہے؟ تجھے کون سکھ پہنچاتا ہے؟ صرف کرموں کے مطابق پھل دینے والا ایشور۔ ایشور کے احکام پر چلنے کے لئے تجھے سمرپن کرتا ہوں۔

(۱) ایشور کی آگیا پالنے کے لئے تجھے سمرپن کرتا ہوں۔

(۲) سرو اتپادک ایشور کا اصلی روپ جاننے کے لئے تجھے سمرپن کرتا ہوں۔

(۳) جل ودیا کے لئے اور اوشدھیوں (میڈیسن) کے

[1] اس سنسکار کو بڑی تفصیل کے ساتھ دیباچہ میں بیان کیا گیا ہے۔ اُسے نہایت غور سے مطالعہ کیجئے ان منتروں کی تشریح بھی وہاں دیکھئے

گیان کے لئے تجھے سمرپن کرتا ہوں ۔

(۴) نظام شمسی کے تمام سیارگان اور زمین میں پیدا ہونے والی تمام اشیاء کے گیان کے لئے تجھے سمرپن کرتا ہوں ۔

(۵) سب اگنی وغیرہ دیوتاؤں کے جاننے کے لئے تجھے سمرپن کرتا ہوں

(۶) تمام ذی روحوں کی مکمل شانتی کے لئے تجھے سمرپن کرتا ہوں"۔

اس طرح یہ اپنین سنسکار سماپت (ختم) ہوتا ہے ۔ اس کے بعد اگر اسی دن ویدآرنبھ سنسکار کرنے کا وچار ہو تو اسی دن کرلینا چاہیئے اور اگر دوسرے دن کرنے کا خیال ہو تو وام دیوگائن (ساما نیہ پرکرن صفحہ ) کرکے سنسکار میں آئے ہوئے استری پُرشوں کو بالک کے ماتا پتا بڑے ستکار اور مان سے رخصت کریں اور ماتا پتا گیے آچاریہ اور رشتہ دار منتر وغیرہ مل کر

ओं त्वं जीव शरदः शतं वर्द्धमानः आयुष्मान् तेजस्वी

اوم توم جیو شردہ شتم وردھ مانہ ۔ آیشمان تیجسوی ورچسوی

वर्चस्वी भूयाः ॥

بھُویاہ ۔

(اس کا ارتھ پہلے سنسکاروں میں آچکا ہے)

مندرجہ بالا منتر سے اشیرباد دیں ۔

---

# ویدآرنبھ سنسکار[1]

ویدآرنبھ

گائیتری منتر سے لے کر سانگ اپانگ[2] چاروں ویدوں کے مطالعہ کرنے کیلئے عہد کرنا ویدآرنبھ کہلاتا ہے[1]۔

شودروں کو سنسکار کرنے کا ادھکار

[1] ہم کئی جگہ پہلے بھی اشارتاً بتلا آئے ہیں۔ کہ سنسکار لڑکا لڑکی اور شودر سب منش ماتر کے لئے ہیں۔ اکثر لوگ سوال کیا کرتے ہیں کہ یگیو پویت اور ویدآرنبھ سنسکار لڑکیوں اور شودروں کے لئے بھی ہیں یا نہیں۔ ہم یہاں یہ عرض کئے بغیر نہیں رہ سکتے کہ جن لوگوں کا یہ خیال ہے کہ شودروں کو سولہ سنسکار نہیں کرنے چاہئیں وہ سخت غلطی پر ہیں۔ ویدک دھرم ہر ایک انسان کو ترقی کرنے کی اجازت دیتا ہے دائمی غلامی ویدک دھرم میں نہیں ہے۔ جب شودروں کو وواہ کرنے اور سنتان پیدا کرنیکا حق ہے تو پھر اچھی سنتان اتپن کرنے اور اُنہیں اونچے پدوی پر پہنچانیکا کیوں حق نہیں۔ جب ایک دوائی راجہ استعمال کرے تو اُسے مفید ہوتی ہے۔ کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی کہ جب اُسے شودر استعمال کریگا تو اُسے کیوں مفید نہ ہوگی۔ سوامی دشیشورانند اور سورگباشی سوامی نتیانند جی نے اپنی پستک پُرشارتھ پرکاش میں بہت سے حوالہ جات دیتے ہوئے لکھا ہے کہ جان شرتی شودر کو رشی نے ایک نامعلوم خاندان کے شودر بالک کو گوتم رشی نے یگیو پویت سنسکار کرا کے تعلیم دی۔ اور کگشی وان جو رگوید منڈل ایک انوواک ۱۷ سوکت ۱۱۶ لغایت ۱۲۶ آنک کا اشاعت کنندہ ہوا ہے۔ انگ دیش نامی ملک کی ایک خادمہ کا لڑکا تھا۔ پھر کس قدر رنج کی بات ہے۔ کہ جن شودروں کے بزرگ اعلیٰ نے ویدوں کو سنسار میں پھیلایا۔ اور جن کی کرپا سے ویدوں کو دنیا میں اشاعت کا موقعہ ملا ہم اُنہیں وید پڑھنے بچیہ کرنے اور سنسکار کرنے کا حق عطا نہ کریں۔

**وقت** جو دن اُپنین سنسکار کا ہے وہی وید آرنبھ سنسکار کا ہے۔ اگر اُس دن نہ ہو سکے یا کرنے کی خواہش نہ ہو تو دوسرے دن کر سکتے ہیں۔ اگر دوسرا دن بھی مطابق نہ بیٹھے۔ تو ایک سال کے اندر کسی دن کر سکتے ہیں۔

**طریق** جو وید آرنبھ کا دن مقرر کیا ہو۔ اس دن برہمچاری کو صاف پانی سے نہلا کر سُتھرے کپڑے پہنا کر یہ کرنیوالا پتا اگر پتا نہ ہو تو آچاریہ بالک کو لے کر ویدی کے مغرب میں مشرق کی طرف منہ کر کے بیٹھے۔ پھر ایشور اُستتی پرارتھنا۔ اُپاسنا۔ سوستی واچن۔ شانتی پرکرن[١] (صفحہ ) پھر اگنے آدھان تا ویدی کے گرد جل چھڑکنا (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کی کل کارروائی کر کے جلتی ہوئی لکڑیوں پر چار "آگھاراواجیہ بھاگ۔ آہوتی" چار "ویاہرتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ $\frac{177}{178}$) کر کے "اشٹ آجیہ آہوتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کل سولہ آہوتی دینے کے بعد پردہان ہوم[٢] آہوتی دیکر چار "ویاہرتی آہوتی" ایک "سوشٹ کرت"

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) یہ سراسر ظلم ہے تحقیق بین بھائی پُرشارتھ پرکاش کا خود مطالعہ کریں جسمیں بیشمار شاستروں کے پرمان دیئے گئے ہیں اور سوامی جی کی ستیارتھ پرکاش کے تیسرے سملاس پر نظر ڈالیں جہاں سوامی جی نے لاجواب دلائل سے یہ ثابت کیا ہے کہ ویدوں کے پڑھنے اور سننے کا حق تمام بنی نوع انسان کو یکساں ہے۔ (نوٹ ۲ صفحہ گزشتہ):۔ (انگ) سکھشا۔ کلپ۔ ویاکرن۔ نرکت۔ چھند۔ جیوتش (اُپ انگ) پوروو میمانسا۔ ویشیشک۔ نیائے۔ یوگ۔ سانکھیہ اور ویدانت (اُپ وید) آیوروید دھنروید۔ گاندھروید اور ارتھ وید یعنی شلپ شاستر (حکمت وطب۔ ودیا فن جنگ) علم موسیقی اور علم تمدن) (براہمن) ایتریہ۔ شت پتھ۔ سام اور گوپتھ (وید) رگ۔ یجر۔ سام اور گوپتھ (وید) رگ۔ یجر۔ سام اور اتھرو۔ ان سب کو بالترتیب پڑھے۔

[١] اگر اپنین سنسکار ہو چکنے کے بعد اُسی روز وید آرنبھ کیا جاوے۔ تو دوبارہ ایشور اُستتی سوستی واچن وغیرہ کرنے کی ضرورت نہیں۔

[٢] پردھان ہوم کا مطلب سنسکار سمبندھی مخصوص ہوم ہے۔

ایک پر جلپتیئے" (ساما نیہ پر کرن صفحہ ) کل چھ آجیہ آہوتی بالک[1] کے ہاتھ سے دلانی چاہیئے۔ اس کے بعد مندرجہ ذیل منتر بول کر

ادم اگنئے سُشرود سُشرو سم کرد۔ اُوم یتھا تو مگنے سُشرود سُشرو داسی۔ ادم ایوم مام سُشرود سَو شرو سم کرد۔ ادم یتھا تو مگنے دیوانام یجنیہ ندھی پا اسی۔ ادم ایوھم منشیانام ویدسیہ ندھی بُو بھویا سم (پارسکر ۲-۴-۲)

ارتھ۔ اے[2] اگنی (پرمیشور) تو بڑا یش والا ہے۔ اس لئے مجھے بھی بڑے یش والا کر۔ اے اچھے یش والے ایشور جیسے تو بڑے یش والا ہے۔ اے قابل ستائش یش والے! ایسا ہی مجھے بڑے یش والا کر۔

---

[1] سنسکار ودھی میں کہیں کہیں بالک شبد (جس کے ارتھ لڑکا یا لڑکی دونوں ہوسکتے ہیں) کی بجائے "لڑکا" ہی لکھا ہے۔ پاٹھک اسے غور سے دیکھ کر پڑھیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ جہاں لڑکی کا سنسکار ہونا ہو وہاں اچاریہ کی بجائے آچاریانی (استری گورد) ہی ہوم وغیرہ کراوے ۔۰

[2] اپنی نیکنامی سُنکر خوش ہونے کی خواہش انسان کے اندر قدرتی ہے۔ بالکوں کو تو اچھا کام کرکے اپنی تعریف سننے کی بیحد خواہش ہوتی ہے آچاریہ کا فرض ہے کہ وہ بالک کو یہ واضح طور پر سمجھادے کہ نیکنامی سننے کی خواہش بُری اچھی ہے۔ اور اس سے انسان کے اندر پر اُپکار وغیرہ کاموں کے کرنے کی بڑی زوردار تحریک پیدا ہوتی ہے۔ مگر اتنا خیال رہے کہ جس طرح اپنا یش سنکر انسان خوش ہوتا ہے۔ اُسی طرح دوسروں کی نیکنامی سنکر بھی خوش ہونا چاہیئے اور حسد اور دویش کے نزدیک نہ آنا چاہیئے ۔۰

اے بھونتک اگنے! جل وغیرہ دیوتاؤں کے بیچ میں تو یگیہ ہون وغیرہ کاموں اور شلپ ودیا وغیرہ ودیاؤں کے بھنڈار کا محافظ ہے۔ ایسے ہی میں انسانوں میں ویدودیا (انگیان سمیندھی سب ودیاؤں) کے کوش کا سوامی ایشور کرے کہ ہوؤں (یعنی مجھے سب ودیاؤں پر کامل عبور حاصل ہو)

ویدی کی آگ کو اکٹھا کریں۔ پھر بالک یگیہ کنڈ کی پردکھشنا کرکے رسامانیہ

---

آگ اکٹھا کرنا۔ کنڈ کے گرد گھومنا یعنی پردکھشنا کرنا۔ جل چھڑک کر گھی کی بھگوئی لکڑی ہون میں ڈالنا یہ تمام کارروائی جہاں پہلی تشریح کے مطابق ہون کے لئے ضروری ہے تاکہ آگ شعلہ زن رہے ادھر اُدھر نہ بکھرے کیڑے وغیرہ کنڈ میں نہ آویں وغیرہ وہاں اس موقعہ پر یہ ایک طرح سے درشٹانت کے طور پر برہمچاری کیلئے نہایت اُتم سکھشا دینے والی کریائیں (کارروائی) ہیں مثلاً آگ کا اکٹھا کرنا بتلاتا ہے کہ من جو آگ سے بھی جلدی بھڑکنے والا اور چنچل ہے برہمچاری کو اس پر قابو حاصل کرکے ایکاگرتا (دلی یکسوئی) سے ودیا گرہن کرنا چاہیئے اور آچاریہ کو بھی ایسا ہی سبق ملتا ہے۔ پردکھشنا کرنے کا بھاؤ یہ ہے کہ ایک کام کو اگر شروع کیا جاوے تو اُسے اخیر تک پہنچانا ضروری ہے۔ ودیارتھی جب سبق وغیرہ یاد کرنے بیٹھتے ہیں تو پہلے تو خوش خوش کچھ دیر کام کرتے ہیں جہاں ذرا سی غلطی یا کوئی اور رکاوٹ ہوئی دل چھوڑ بیٹھے ایسے موقعہ پر برہمچاری کا دھرم ہے کہ حوصلہ نہ ہارے اور استقلال سے مسلسل اور کئی بار کی مشق سے شروع کئے کام کو کامیابی سے سرانجام دے۔ اسی طرح لکڑی ڈالنے کا درشٹانت اور ان منتروں کا بھاؤ یہ ہے کہ جیسے لکڑی آگ کو پرچنڈ (بڑھانیوالی) کرنیوالی چیز ہے اسی طرح برہمچاری کو کسی قسم کا خوف نہ دلا کر (جیسا کہ آجکل گمراہ۔ ماسٹر۔ ڈنڈا۔ گھونسا۔ لات طمانچہ اپنی تعلیمی کامیابی کا گر سمجھتے ہیں) بلکہ بڑے پریم اور باقاعدہ مشق سے اسکی ودیا حاصل کرنے کی خواہش کو بڑھایا جاوے۔ اس کے علاوہ ہاتھوں کو جل لگا کر تپانا اور منہ پر پھیرنا یہ بھی درشٹانت روپ سے بتلاتا ہے کہ بالک تپسوی یعنی سردی۔ گرمی۔ دکھ تکلیف سب کچھ برداشت کرنے کی طاقت اپنے اندر پیدا کرے۔ اس کے علاوہ سشرت اور ویدک گرنتھوں کی رائے کے مطابق گھی کی بھاپ زہر اتارنیوالی ہے اور ہون کا گھی جسمیں نہایت اعلیٰ

پر کرن صفحہ ۱۷۶) کے منتروں سے ویدی کے گرد جل چھڑکے اور پھر بالک کنڈ کی دائیں طرف شمال کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو کر گھی سے بھیگوئی ہوئی ایک لکڑی ہاتھ میں لے کر مندرجہ ذیل منتر پڑھ کر

ओं अग्नये समिधमाहार्षं बृहते जातवेदसे । यथा त्वमग्ने समिधा समिध्यस एवमहमायुषा मेधया वर्चसा प्रजया पशुभिर्ब्रह्मवर्चसेन समिन्धे जीवपुत्रो ममाचार्यो मेधाऽव्यहमसान्यनिराकारिष्णुर्यशस्वी तेजस्वी ब्रह्मवर्चस्व्यन्नादो भूयासꣳ स्वाहा ॥ १ ॥ पार० कां० २ । कं० ४ । ३ ॥

اوم اگنئے سمدھ ماہارشم برہتے جات ویدسے۔ یتھا تو مگنے سمدھا سمدھیس ایو مہمایوشا میدھیا ورچسا پرجیا پشوبھر برہم ورچ سین سمندھے جیو پترو مماچاریو میدھا دیہ مسانیہ نراکرشنر یششوی تیجسوی برہم ورچسیہ انادو بھویاس گھنگ سواہا (پارسکر ۲-۴-۳)

ارتھ - اے بڑے گیان دینے والے ایشور اگنی کے لئے میں برہمچاری ہون کے لئے لکڑی کو لایا ہوں۔ اے بھوتک اگنی! جیسے تو لکڑی سے شعلہ زن

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) اشیاء دافع امراض ڈالی جاتی ہیں تو گویا سونے پر سہاگہ ہو جاتا ہے۔ جل لگا کر ہاتھ تپائے جاتے ہیں تو وہ پرمانو (بخارات) جو اس وقت ہون کنڈ سے اُٹھ رہے ہیں۔ بھاپ کی شکل اختیار کر لینگے اور اگر اس کو منہ پر لگاوے تو منہ پر کوئی پھوڑا پھنسی وغیرہ نہ ہو گا۔ اس کے بعد کے پرارتھنا منتر ہیں۔ ہم پہلے کئی جگہ بیان کر چکے ہیں۔ کہ پرارتھنا دوسرے لفظوں میں قوت ارادی کو مضبوط کرتا ہے۔ دنیا میں مضبوط ارادے والا شخص کبھی ناکامیاب نہیں ہوتا۔ ان منتروں میں بالک بڑی عمر۔ خوبصورتی۔ تیج جسمانی اور دماغی ترقی کے لئے پرارتھنا کرتا ہے۔ یہ سب باتیں باقاعدہ ورزش۔ شدت آچار۔ برہمچریہ قائم رکھنے اور کامل احتیاط سے اصول صحت کی پیروی کرنے سے حاصل ہو سکتی ہیں)

ہوتی ہے۔ ایسے ہی میں عمر سے۔ اچھی بدھی سے۔ تیج سے۔ پشوؤں (مویشی وغیرہ) سے برہم اُپاسنا سے تعلق رکھنے والے تیج سے بڑھوں (ترقی کروں) ہیرا آچاریہ جیتا رہے۔ پتر جس کا ایسا ہو اور میں سوجھ بدھی (اچھی عقل والا) ہوؤں اور کسی سے نفرت نہ کرنیوالا۔ یشں والا۔ تیج (رعب داب) والا۔ آتمک بل والا۔ اناج وغیرہ ضروری پدارتھوں کا درست استعمال کرنیوالا ایشور کرے کہ میں ہوؤں"

ویدی کی اگنی کے درمیان چھوڑ دے۔ اسی طرح دوسری اور تیسری لکڑی چھوڑ دے۔ اس کے بعد اوپر لکھے

اس منتر سے پھر ویدی میں آگ کو ایک جگہ اکٹھا کریں اور اس کے بعد ویدی کے چاروں طرف جل چھڑکنا (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کے منتروں کو پڑھ کر کنڈ کی چاروں طرف پھر جل چھڑک کر برہمچاری ویدی کے مغرب میں مشرق کی طرف منہ کرکے بیٹھ کر جلتی ہوئی آگ پر دونوں ہاتھوں کو تھوڑا ساتپا کر ہاتھ میں جل لگا مندرجہ ذیل منتروں سے

ओं तनूपा अग्नेऽसि तन्वं मे पाहि ॥१॥ ओं आयुर्दा अग्नेऽस्यायुर्मे देहि ॥२॥ ओं वर्चोदा अग्नेऽसि वर्चो मे देहि ॥३॥ ओं अग्ने यन्मे तन्वा ऊनं तन्म आपृण ॥४॥ ओं मेधां मे देवः सविता आदधातु ॥५॥ ओं मेधां मे देवी सरस्वती आदधातु ॥६॥ ओं मेधां मे अश्विनो देवावाधत्तां पुष्करस्रजौ ॥७॥ पार० कां० २ । कं० ४ ॥

(۱) اوم تنوپا اگنے سی تنوم مے پاہی (۲) اوم آیوردا اگنے سیا یورمے دیہی (۳) اوم ورچودا اگنے اسی ورچامے دیہی (۴) اوم اگنے ینمے تنوا اونم تنم آپرن (۵) اوم میدھام مے سوتا آدھاتو (۶) اوم میدھام

ے دیوی سرسوتی آدوا اُتو (۷) اوم میدھام مے اشونئو دیوا دھتام پُشکرسرجو (پارسکر ۲-۴-۸)

**ارتھ** - اے بھوتک اگنی! تو جسم کی محافظ ہے - میرے شریر کی بھی رکھشا کر۔ اے اگنی! تو آیو دینے والی ہے - اس لئے میرے لئے آیو کو دے - اے اگنی! تو تیج دینے والی ہے - مجھے بھی تیج دے - اے اگنی! میرے جسم کا جو اعضا کمزور اور ناقص ہے - میرے لئے اُسے درست کر - سروا اُپیادک ایشور! میرے لئے دھارناوتی بدھی (اعلےٰ ذہانت) کو اچھی طرح دیوے - گیان والی ایشوریہ شکتی (باقی اوپر کے مطابق) ادھیاپک اور اُپدیشک ودوان جو پوجا کے قابل یعنی تعریف کے لائق ہیں وہ میرے لئے تیز عقل کو دیویں"۔

سات بار ہاتھوں پر تھوڑا پانی لگا جلتی ہوئی ہون کی آگ پر تپا کر مُنہ پر پھیریں اسکے بعد اوم واک ما آپیا یتام

اس منتر سے مُنہ - اوم پرانشچ مہ آپیایتام

اس منتر سے ناک - اوم چکھشوشچ مہ آپیایتام

اس منتر سے دونوں آنکھیں - اوم شروترنچ مہ آپیایتام

اس منتر سے دونوں کان - اوم یشو بلنچ مہ آپیایتام

اس منتر سے بالک دونوں بازو چھوئے - اور[1]

ओं वाक् च म आप्यायताम्

ओं प्राणश्च म आप्यायताम्

ओं चक्षुश्च म आप्यायताम्

ओं श्रोत्रञ्च म आप्यायताम्

ओं यशो बलञ्च म आप्यायताम्

---

[1] یہ بھی سب پرارتھنا منتر ہیں - انگ سپرش کے منتر عالمگیر اصول اخلاق سکھلانیوالے اور قوتِ ارادی کو بڑھانے والے ہیں - اگلے منتروں میں بالک ودیا حاصل کرنے سے پہلے ایشور سے خاص طور پر تین چیزوں کے لئے پرارتھنا کرتا ہے ÷

(۱) میدھا (ذہانت) ودیا حاصل کرنے کا سادھن ہے - (۲) پرجا (کٹمب سے لے کر تمام بنی نوع انسان کی ترقی کا خیال) (۳) تیج جسمانی ترقی کا نشان کانتی (چمک جلال) گویا جسمانی روحانی اور مجلسی ترقی کا راز ان چند الفاظ میں نہایت خوبصورتی سے بیان کیا گیا ہے ÷

ओं मयि मेधां मयि प्रजां मय्यग्निस्तेजो दधातु। मयि मेधां मयि प्रजां मयीन्द्र इन्द्रियं दधातु। मयि मेधां मयि प्रजां मयि सूर्यो भ्राजो दधातु। यत्ते अग्ने तेजस्तेनाहं तेजस्वी भूयासम्। यत्ते अग्ने वर्चस्तेनाहं वर्चस्वी भूयासम् यत्ते अग्ने हरस्तेनाहं हरस्वी भूयासम् ॥ तैत्तिरी० आर०

ادم مئی میدھام مئی پرجام مئی اگنس تیجو ددھاتو۔ مئی میدھام مئی پرجام مئی اِندر اِندریَم ددھاتو مئی میدھام مئی پرجام سُوریو بھراجو ددھاتو یتّے اگنے تیجستے ناہم تیجسوی بھویاسم۔ یتّے اگنے ورچستے ناہم ورچسوی بھویاسم یتّے اگنے ہرستے ناہم ہرسوی بھوُیاسم (اشولائن ۱-۲۱-۴)

ارتھ۔ پرماتما مجھ میں یہ تین اوصاف (۱) دھارناوتی بُدھی (۲) کنٹب ورگ اور (۳) تیج کو دھارن کریں (تین جگہ मयि اس شبد کا تین وستوؤں کے ساتھ سلسلہ وار تعلق قائم کر لینا چاہیئے) سب قسم کے دھن دولت کے سوامی پرماتما گیان دینے والی شکتی کو (باقی انشرح صدر) پوجا کے قابل پرماتما! جو تیرا تیج ہے۔ اس تیج سے میں۔ تیج حاصل کروں سمر تھیہ (شکتی والا) (باقی لیشرح صدر) اُپ ہرن کرنے (لگاڑنے) کی شکتی یا کرودھ (غصہ) کی شکتی (باقی لیشرح صدر) (یعنی دُشٹوں پر قابو حاصل کرنے اور ان کو ڈنڈ دینے کی جو شکتی ہے میں ایسی شکتی والا بنوں)

ان منتروں سے پرارتھنا کرکے بالک یگیہ کنڈ کے شمال کی طرف جاکر مشرق کی طرف مُنہ کرکے دو تانو ہو (مئودبانہ) بیٹھ جاوے اور آچاریہ بالک کے سامنے مغرب کی طرف منہ کرکے بیٹھے

**बालकोक्तिः—अधीहि भूः सवित्रीम् भो अनुब्रूहि ॥**

ادھی ہی بھُوساوِتریم بھو انو بروہی (اشولائن ۱-۲۱-۴)

ارتھ - اے آچاریہ اس وقت صرف گائتری منتر کا ہی اُپدیش کیجئے۔ اور کچھ نہیں"۔

مندرجہ بالا منتر بول کر بالک کہے - اے آچاریہ اس وقت پہلے ایک اونکار پھر تین مہاویاہرتی اور اس کے بعد ساوتری ان تینوں کے مجموعے (یہ پرماتما کے نام ہیں) کا مجھے اُپدیش کیجئے۔ اس کے بعد آچاریہ ایک کپڑا اپنے بالک کے کندھے پر ڈال کر اور اپنے ہاتھ سے بالک کے دونوں ہاتھ کی انگلیاں پکڑ کر مندرجہ ذیل طریقہ سے یا لکتین حصے کر کے گائتری منتر کا اُپدیش کرے +

ایک ایک پد کے اتنے حصے کا ٹھیک تلفظ بالک کے منہ سے کہلوائے

ओं भूर्भुवः स्वः । तत्सवितुर्वरेण्यम् । پھر دوسری بار

اوم بھور بھوہ سوہ تت سویتر ورنیم

ایک ایک پد کا آہستہ آہستہ تلفظ کرکے

ओं भूर्भुवः स्वः । तत्सवितुर्वरेण्यं भर्गो देवस्य धीम· हि

اوم بھور بھوہ سوہ تت سویتر ورنیم بھرگو دیوسیہ دھی مہی

ओं भूर्भुवः स्वः । तत्सवितुर्वरेण्यं भर्गो देवस्य धीम·
हि धियो यो नः प्रचोदयात् ॥

اوم بھور۔ بھوہ سوہ تت۔ سویتر ورنیم بھرگو دیوسیہ دھی مہی دھیو یونہ پرچودیات (یجر وید ادھیائے ۳۶ منتر ۳)

پھر اسی طریقہ سے منتر کو پورا کر کے نہایت صاف طور سے بالک سے کہلوا کر آچاریہ اختصار سے اس منتر کا مندرجہ ذیل لکھا ارتھ بھی بالک کو سنا دے۔

ارتھ :- (اوم) یہ مکھیہ نام پرمیشور کا ہے۔ جس نام کے ساتھ دوسرے سب نام لگ جاتے ہیں (بھو) جو پران کا بھی پران (بھوہ) سب قسم کے

دُکھوں سے نجات دلانے والا (سوہ) جو خود سُکھ سروپ اور اپنے اُپاسکوں کو ہر طرح کا سُکھ حاصل کرانے والا ہے۔ اس طرح سب جگت کی پیدائش کرنیوالے سورج وغیرہ پرکاش کرنیوالوں کے پرکاش کرنے والے۔ سب قسم کے دھن دولت دینے والے (دیوستیہ) خواہش کرنے کے قابل ہر جگہ فتح حاصل کرانے والے پرماتما کا جو (ورنیم) نہایت مقدس گرہن اور دھیان کرنے کے یوگیہ (بھرگو) سب دُکھوں کو تباہ کرنے والا پوتر اور پاکیزگی مجسم ہے (تت) اُس کو ہم لوگ دھارن کریں (یہ) یہ جو پرماتما (نہ) ہماری (دھئیہ) بُدھیوں کو اعلیٰ گُن کرم سبھاؤ میں (پرچودیات) پریرنا کریں۔ اسی مطلب کے لئے اس جگدیشور کی اُستتی پرارتھنا۔ اُپاسنا کرنا اور اس سے علاوہ کسی اور کو اس کے برابر یا اس سے زیادہ پرستش نہیں ماننا چاہیئے"۔ اس کے بعد

ओं मम व्रते ते हृदयं दधामि मम चित्तमनु चित्तं ते अस्तु । मम वाचमेकमना जुषस्व बृहस्पतिष्ट्वा नियुनक्तु मह्यम् ॥ १ ॥ पार० कां० २ । कं० २ ॥

اوم مم برتے ہردیم تے ددھامی۔ مم چیتم نوچتم تے استو۔ مم واچ میک منا جشسو برہسپتشٹوا نیونکتو مہیم

اس منتر سے بالک اور آچاریہ پہلے کی طرح دونوں پرتگیا (پکا عہد) کرکے

ओं इयं दुरुक्तं परिब्राश्माना वर्णं पवित्रं पुनती म आगात् । प्राणापानाभ्यां बलमादधाना स्वसा देवी सुभगा मेखलेयम् ॥ १ ॥ मं० ब्रा० १ । १ । ७ ॥

اوم ایم دُرکتم پری وادھمانا ورنم پوترم نُپتی م آگات۔ پرانا پانا بھیام بلما ودھانا سَوَسا دیوی شبھ گامے کھلے بیم ر پار سکرہ ۲-۲-۸ سام منتر براہمن ۲۷۶)

**ارتھ** - یہ میکھلا بھگنی کی طرح سوبھاگیہ وتی اور سندر چمکنے والی ہے اور نندا والی باتوں کو سب طرف سے ہٹاتی ہوئی اور ورن بھاؤ کو پوتر کرتی ہوئی اور پران اور اُپان وایو کو ٹھیک رکھنے کے سبب سے بل دینے والی ہو۔ یہ میکھلا مجھے اچھی طرح حاصل ہوئی ہے"

اس منتر سے آچاریہ سُندر۔ چکنی پہلے بنا کر تیار رکھ کے میکھلا[۲] کو بالک کی کمر میں باندھ کر

[۱] اس منتر کا ارتھ اُپنین سنسکار میں آچکا ہے۔ اس منتر سے دونوں آچاریہ اور برہمچاری مصمم عہد کرتے ہیں کہ وہ پرتگیا پالن میں ایک دوسرے کے معاون ہونگے [۲] یہ منتر برہمچاری کو ہی بولنا چاہیئے۔ ایسی کئی سوتر کاروں کی رائے ہے۔ میکھلا ایک قسم کی تڑاگی جو پراچین زمانہ میں برہمچاری کو کمر کے گرد باندھنی پڑتی تھی یہ مونج سن وغیرہ کی ایک صاف خوبصورت اور چکنی موٹی سی رسی کی طرح ہوتی تھی یہ آنتوں کی کئی قسم کی بیماریوں سے بچانیوالی تمام دنیا کی قوموں میں اب بھی کہیں میکھلا۔ کہیں کمر بند۔ کہیں پیٹی۔ کسی نہ کسی شکل میں پایا جاتا ہے۔ مگر برہمچاری کو اس وقت اس میکھلا کا دیا جانا سب سے زیادہ ویریہ رکھشا کے خیال سے ہے۔ آجکل بھی کئی یورپین ڈاکٹروں (جیسا کہ دیباچہ میں ہمارے یوگیہ بھائی شری تاراچند جی نے ڈاکٹر سٹال وغیرہ کی رائے سے بتلایا ہے) کی رائے ہے کہ کمر کے گرد کوئی گانٹھ والی چیز (پیٹی وغیرہ) باندھنا اخراج ویریہ کو روکتا ہے اور برہمچریہ برت رکھنے والوں کے لیئے اس کا استعمال نہایت مفید ہے +

[۲] (نوٹ از سوامی جی) برہمن کو مونج (دربھ ددوب) کی کھشتری کو دھنش بام والے ترن (گھاس) یا چھال کی اور ویش کو اون یا سن کی میکھلا پہننی چاہیئے (میکھلا دھارن منتر میں جو ورن بھاؤ کو ظاہر کرنا۔ میکھلا کا ایک گُن ظاہر کیا گیا ہے۔ یہ مونج۔ سن۔ اون وغیرہ کی میکھلا اسی لیئے تجویز کی گئی ہے کہ اس سے ہر ایک علیحدہ علیحدہ نشان معلوم ہوتا ہے (سمپادک)

ओं युवा सुवासाः परिवीत आगात। स उ श्रेयान् भवति जायमानः। तं धीरासः कवय उन्नयन्ति स्वाध्यो मनसा देवयन्तः॥ ॥ ऋ० मं० ३। सू० ८॥

اوم یُوا سُواساہ پریویت آگات - سااُو شریےیاں بھوتی جائے مانہ تم دھیراسہ کوّیہ اُنیسنتی سوادھیو منسا دیویئنتہ (رگوید منڈل ۳- ادھیائے ا - سوکت ۸ منتر ۴)

اس منتر کو بول کر دو صاف ستھرے کو پین دو انگوچھے ایک اوپر اوڑھنے والا کپڑا اور دو کمر پوش اور ایک ہاتھ میں رکھنے کا کپڑا (پرنا) آچاریہ بالک کو دیکر ان میں سے ایک ایک کپڑا برہمچاری کو پہنا دے - آچاریہ[2] ڈنڈا ہاتھ میں لے کر بالک کے سامنے کھڑا رہے اور بالک بھی آچاریہ کے سامنے ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہو -

---

[1] اس منتر کا ارتھ اپنین سنسکار میں دیا جا چکا ہے جس کا اختصار یہ ہے کہ برہمچاری جہاں یگیو پویت دھارن کرنیوالا ہو وہاں جسم کی رکھشا کرنیوالے - صاف ستھرے - اچھے کپڑے پہننے والا بھی ہو

[2] (نوٹ از سوامی جی) برہمن کے بالک کو کھڑا رکھ کر زمین سے لیکر سر کے بالوں تک پلاش یا بیل کے درخت کا کھشتری کو بڑھیا کھدر کا پیشانی تک ویش پیلو یا بڑ کے درخت کا ناک کے اگلے حصہ تک لمبا ڈنڈا دینا چاہیئے - اور یہ ڈنڈے چکنے سیدھے اور صاف ہوں جلے ہوئے اور ٹیڑھے کرم خوردہ نہ ہوں اور ایک ایک مرگ چھالا ان کے بیٹھنے کے لئے اور ایک ایک جل پاتر (پانی کے لئے برتن) ایک اُپ پاتر اور ایک ایک آچمنی تمام برہمچاریوں کو دینی چاہیئے (ڈنڈا کا پیشانی سر یا ناک مستک لمبا ہونا بہت مفید ہے - کیونکہ اس سے کمر بالکل سیدھی رہتی ہے اور بدن کی ایک طرح سے چستی اور پھرتی قائم رہتی ہے - جن لکڑیوں کے ڈنڈے دینا تجویز کیا گیا - یہ تمام بروئے حکمت مفید ہیں - ان میں کوئی ایسی لکڑی نہیں جس سے کسی قسم کی جلدی بیماری کا احتمال ہو جیسا کہ بہت سی پہاڑی بوٹیوں اور لکڑیوں سے فوراً جلدی بیماریاں ہو جاتی ہیں (سمپادک)

ओं यो मे दण्डः परापतद्वैहायसोऽधिभूम्याम् । तमहं पुनरादद आयुषे ब्रह्मणे ब्रह्मवर्चसाय ॥ १ ॥ पार० कां०

اوم یو مے ڈنڈہ پراپت دوئی ہائی سوادھی بھو بھیام ۔ تم ہم پنرا دد آیوشے برہمنے برہم ورچسائے (پارسکر ۲-۲-۱۲)

**ارتھ** :- جو ڈنڈ (ڈنڈا - لاٹھی) میرے برہمچاری کے سامنے موجود ہے اور جو کہ آکاش (خلا) میں سامنے اونچا کھڑا ہوا ہے اور زمین میں قائم ہے ۔ اس ڈنڈ کو وشیش روپ سے گرہن کرتا ہوں ۔ کس لئے ؟ جیون رکھشا کے لئے وید گرہن کے لئے ۔ وید کے پرچار سے پیدا ہوئے تیج اور عروج کے لئے ۔"

اور اس منتر کو بول کر بالک آچاریہ کے ہاتھ سے ڈنڈا لے لیوے ۔ اس کے بعد پتا برہمچاری کو یہ سچیہ آشرم کا اس طرح سادھارن اپدیش کرے

ف (مزید تشریح) ڈنڈا جو برہمچاری کو اپنی حفاظت کے لئے دیا جاتا ہے ۔ اس کا سامنے کھڑے ہونے سے صاف ظاہر ہے کہ اس کو دیکھ بھال لیا جاوے ۔ اسمیں کوئی نقص تو نہیں ۔ یہ برہمچاری کو کیوں دیا جاتا ہے ؟ اس کا جواب منتر میں ہی دیا گیا ہے یعنی جیون رکھشا ۔ ویدوں کا علم حاصل کرنا اور تیج کے لئے جس کا بلا واسطہ یا واسطہ طور پر یہی مطلب ہو سکتا ہے کہ جسمانی رکھشا سے ہی انسانی ۔ روحانی (آتمک) ترقی کر سکتا ہے ۔ جس کا جسم تندرست اور دماغ صحیح حالت میں ہوگا وہی وید کے گہرے مسائل (علم الہیئت) کو سمجھنے کے قابل ہوا اور ویدوں کا عالم ہی سچا تیج (تبسّم) یعنی سداچار حاصل کر سکتا ہے ۔ کیرکٹر انسان کو صاف گو اور بیخوف بنا دیتا ہے ۔ سداچاری اپنی طاقت کا ہمیشہ درست استعمال کرتا ہے طاقت کا درست استعمال زبردستوں کی حفاظت اور ظالم اور ضرر پہنچانے والوں کو سزا دیتا ہے ۔ جو بے ضرر ۔ مفید اور کمزور آتما پر ہاتھ اٹھاتا ہے ۔ وہ سداچاری اور بلوان نہیں بلکہ نیچ ۔ بزدل اور دشٹ ہے ۔ پس آریہ رشی برہمچاری کے ہاتھ میں جب یہ ڈنڈا دیتے ہیں ۔ تو ساتھ ہی اسے اپدیش کرتے ہیں ۔ کہ "اے بالک تو اس کے استعمال میں سداچاریوں کی طرح کام لینا یعنی اسے جب اٹھاؤ ۔ حفاظت خود اختیاری میں سکتے ۔ بھیڑیئے ۔ شیر یا کسی بدچلن ۔ کمزوروں کو بلا وجہ دکھ دینے والے انسان پر محض اپنے بچاؤ (سیلف ڈیفنس) کے لئے ۔

اے فلاں نام والے (یہاں بالک کا نام لینا چاہیئے) پیارے بچے!

ब्रह्मचार्यसि असौ* ॥१॥ अपो अशान ॥२॥ कर्म कुरु ॥ ३ ॥ दिवा मा स्वाप्सीः ॥ ४ ॥ आचार्याधीनो वेदमधीष्व ॥ ५ ॥ द्वादश वर्षाणि प्रतिवेदं ब्रह्मचर्यं गृहाण वा ब्रह्मचर्यं चर ॥ ६ ॥ आचार्याधीनो भवान्यत्राधर्माचरणात् ॥ ७ ॥ क्रोधानृते वर्जय ॥ ८ ॥ मैथुनं वर्जय ॥९॥ उपरि शय्यां वर्जय ॥ १० ॥ कौशीलवगन्धाञ्जनानि वर्जय ॥ ११ ॥ अत्यन्तं स्नानं भोजनं निद्रां जागरणं निन्दां लोभमोहभयशोकान् वर्जय ॥ १२ ॥ प्रतिदिनं रात्रेः पश्चिमे यामे चोत्थायावश्यकं कृत्वा दन्तधावनस्नानसन्ध्योपासनेश्वरस्तुतिप्रार्थनोपासनायोगाभ्यासान्नित्यमाचर ॥१३॥ क्षुरकृत्यं वर्जय ॥ १४ ॥ मांसरूक्षाहारं मद्यादिपानं च वर्जय ॥ १५ ॥ गवाश्व हस्त्युष्ट्रादियानं वर्जय ॥ १६ ॥ अन्तर्ग्रामनिवासोपानच्छत्रधारणं वर्जय ॥ १७ ॥ अकामतः स्वयमिन्द्रियस्पर्शेन वीर्यस्खलनं विहाय वीर्यं शरीरे संरक्ष्योर्ध्वरेताः सततं भव ॥ १८ ॥ तैलाभ्यङ्गमर्दनात्यम्लातितिक्तकषायक्षाररेचन द्रव्याणि मा सेवस्व ॥ १९ ॥ नित्यं युक्ताहारविहारवान् विद्योपार्जने च यत्नवान् भव ॥ २० ॥ सुशीलो मितभाषी सभ्यो भव ॥ २१॥ मेखलादण्डधारण-

भैक्ष्यचर्यसमिदाधानोदकस्पर्शनाचार्यप्रियाचरणप्रातःसाय-
मभिवादनविद्यासंचयाजितेन्द्रियत्वादीन्येते ते नित्यधर्माः ॥

(۱) برہمچاریہ سی اسئو (۲) اپواشان (۳) کرم کرو (۴) دِوا ما سواپسیہ
(۵) آچاریہ دھینو ویہ مدھییشو (۶) دوادش ورشانی پرتی ویدم برہمچریہ
گرہاں دا برہمچریم چر (۷) اچاریہ دھینو بھوانیہ ترادھرماچرنات (۸)
کرودھانرِتے ورجیہ (۹) میتھونم ورجیہ (۱۰) اپری شئیام ورجیہ
(۱۱) کوشل دگندھا نجنانی ورجیہ۔ (۱۲) اتینتم سنانم بھوجنم نِندرا جاگرنم
نندام لوبھ موہ بھےشوکان ورجیہ (۱۳) پرتی دِنم راتر یہ پشچیمے یامے
چوتتھایا وشنیہ کم کرتوا دنت دھاون سنان سندھیوا پاسنے شتوبر ستتی پراتھنو
اپاسنا یوگا بھیاسا نتیہ ماچر (۱۴) کھشُر کرتیم ورجیہ (۱۵) مانس روکھش
اہارم مدیہ آدی پانم چہ ورجیہ (۱۶) گوا شوہست بُشٹرادیانم ورجیہ (۱۷)
انتر گرام تواسو پان چھتر دھارنم ورجیہ (۱۸) کامتہ سوئیم اندریہ سپرشین
دیریہ سکھلنم دھاسئے دیریم شریرے سنرکھیشو ردھو رتیاہ سنتتم بھو (۱۹)
تیُلا بھ انگ مردنا تیہ ملاتی تتکشائے کھشار ریچن درویانی ماسیو سو (۲۰)
ہنیتم یُگت اہار دھاروان ودیوا پارجنے چہ تتپین وان بھو (۲۱) سوشیلو ہت
بھاشی سبھیو بھو (۲۲) میکھلا دنڈ دھارن بھئکشیہ چریہ سمدھادھا نودک
سپرشن آچاریہ پرچا چرن پراتہ سائم بھوادن ودیا سنچے جتیندریہ توادینتے
تے نتیہ دھرماہ۔

**ارتھ** (۱) تو آج سے برہمچاری ہے! (۲) ہر روز سندھیا
اپاسنا اور بھوجن کھانے سے پہلے آچمن کیا کر (۳) برُے کاموں کو چھوڑ
کر نیک کام کیا کر (۴) دن کے وقت کبھی نہ سو (۵) آچاریہ کے حکم کی
تعمیل کرتے ہوئے ہر روز سانگ اپانگ وید پڑھنے میں بڑی سرگرمی

سے مشغول رہا کرو (۶) ایک ایک سانگ اپانگ وید کے لئے بارہ بارہ سال تک برہمچریہ یعنی ۴۸ سال تک یا جب تک سانگ اپانگ چاروں ویدوں کی تعلیم مکمل ہو۔ تب تک کامل طور پر برہمچاری رہو (۷) آچاریہ کا اطاعت گزار ہو کر ہمیشہ دھرم کے مطابق اپنا چلن رکھ۔ لیکن اگر کبھی آچاریہ دھرم کے خلاف بُرے کاموں کے کرنے کا اپدیش کرے۔ اس کی تعمیل تو ہرگز نہ کر اور نہ ہی ایسے بُرے آچاریہ کی پیروی کر (۸) غصہ اور جھوٹ بولنا ترک کر دے (۹) آٹھ طرح[۱] کا میتھن کرنا چھوڑ دے (۱۰) زمین پر سونا پلنگ پر کبھی نہ سونا (۱۱) گانا۔ بجانا۔ ناچ رنگ۔ خوشبویات کا استعمال۔ کاجل لگانا۔ یہ سب باتیں تمہارے لئے منع ہیں (۱۲) حد سے زیادہ نہانا۔ زیادہ کھانا۔ زیادہ سونا۔ زیادہ جاگنا۔ نندا (کسی کی برائی کرنا) لالچ۔ موہ۔ خوف۔ غم وغیرہ ان سب باتوں کو ترک کر (۱۳) رات کے چوتھے پہر یعنی پہر رات ہو تب جاگو۔ حاجات ضروری سے فارغ ہو۔ داتن وغیرہ کو اچھی طرح منہ کو صاف کر کے نہا دھو کر سندھیا اُپاسنا۔ ایشور کی اُستتی پرارتھنا اُپاسنا اور یوگ ابھیاس بلا ناغہ ہر روز کیا کرو (۱۴) استرے سے (آرائش کے لئے) خط مت بنوا (۱۵) گوشت روکھا۔ خشک اناج۔ اور شراب وغیرہ منشیات کا استعمال ہرگز نہ کر (۱۶) بیل۔ گھوڑا۔ ہاتھی اونٹ وغیرہ کی سواری مت کر (۱۷) سوائے پیشاب وغیرہ کرنے کے خاص موقعوں کے (اعضائے پیدائش) کو چھو کر کبھی ویریہ ضائع نہ کر۔ ویریہ کو ہمیشہ اپنے جسم میں بڑی احتیاط اور حفاظت سے قائم رکھ اور بڑی کوشش اور خیال سے اپنا ایسا طرز عمل رکھ کہ تمہارا ویریہ کبھی ضائع نہ ہو (۱۸) گاؤں میں نواس۔ جوتا اور چھاتا کا استعمال منع ہے (۱۹) تیل

[۱] (نوٹ از سوامی جی) استری کا دھیان۔ کتھا (ذکر) سپرش۔ کریڑا۔ درشن۔ آلنگن۔ ایکانت میں رہنا اور سماگم یہ آٹھ قسم کا میتھن کہلاتا ہے جو ان کو چھوڑ دیتا ہے وہ برہمچاری کہلاتا ہے

کی مالش (حد سے زیادہ) رٹنا - نہایت ترش (املی وغیرہ) نہایت تیز لال مرچ وغیرہ کڑوا اور بدذائقہ - کھاری اور دست آور جمال گوٹہ وغیرہ اور کسی کی محرک اشیاء کا استعمال ہرگز نہ کر (۲۰) کھانے پینے میں باقاعدہ رہکر ہمیشہ باقاعدگی کی زندگی گزارتے ہوئے ودیا حاصل کرنے میں ہمہ تن مصروف و سرگرم رہو (۲۱) سوشیل (نرم مزاج) کم گو - قواعد مجلس سے واقف ہو - اپنے آپ کو عالم اور نیک لوگوں کی صحبت میں بیٹھنے کے قابل بنا - (۲۲) میکھلا کو ہمیشہ پہننا - ڈنڈا (لاٹھی) ہاتھ میں رکھنا - بھکشا چرن - اگنی ہوتر - اشنان - سندھیا - اپاسنا باقاعدہ کرنا - آچاریہ کی مطابقت حاصل کرکے اس کا پیارا ہونا - ہر روز صبح و شام آچاریہ کو نمسکار کرکے ودیا حاصل کرنے میں من لگا کر مشغول رہنا - اور جیتیندری (جذبات پر قابو یافتہ) ہونا وغیرہ یہ تیرے ہر روز کرنے کے کام ہیں - اور جن باتوں کی ممانعت کی گئی ہے - اُن سے ہمیشہ پرہیز کرنا تیرا روزانہ کرتویہ (فرض)[1] ہے

[1] دیباچہ میں اس کی بڑی مفصل تشریح و توضیح کی گئی ہے - چودھویں اُتر کا مطلب یہ ہے کہ برہمچاریوں کو سنگار کے خیال سے استرے وغیرہ سے خط نہ بنوانا چاہیئے - اس کا یہ مطلب نہ سمجھنا چاہیئے کہ وہ مہینے دو مہینے کے بعد معمولی طور پر قینچی سے بھی بال نہ کٹالے - اٹھارویں سوتر میں جو گاؤں میں نواس (رہائش) جوتا اور چھاتا کی ممانعت ہی اس سے یہ مطلب ہے کہ برہمچاری سوائے دو وقت بھکشا کیلئے (جیسا کہ پراچین گورو کلوں میں دستور تھا) گاؤں میں جانے کے آبادی سے الگ گاؤں کے باہر ہی رہیں تاکہ وہ اُن خاص اثرات دنیاوی سے بچکر جن میں گرہستی لوگ اپنی زندگی کی جد و جہد میں مشغول ہوتے ہیں - ایکانت میں صرف ودیا پڑھنے کے کام میں ہمہ تن مصروف رہ سکیں - گاؤں میں چھاتا اور جوتا کا استعمال بھی نہ کریں اس کے متعلق سمپادک سنسکار چندر کی رائے ہے کہ یہ عام طور پر برہمچاریوں کو سختی برداشت کرنیوالا بنانے کیلئے ہے - لیکن دوپہر کی گرمی اور کانٹوں دار رستوں سے گزرنے پر خاص ضرورت کے وقت انکے استعمال کا نشیدہ (ممانعت) نہیں ہے اور عام طور پر گورکلوں میں کھڑاؤں کو تو استعمال کیا ہی جاتا ہے

جب پتا بالک کو مندرجہ بالا اُپدیش کر چکے تو بالک پتا کو نمسکار کر ہاتھ جوڑ کر کہے کہ "جیسے آپ نے اُپدیش کیا۔ میں اس کی بسروچشم تعمیل کروں گا۔ اس کے بعد برہمچاری یگیہ کنڈ پر دکھشنا (گرد گھومنا) کر کے کنڈ کے مغربی جانب کھڑا ہو کر ماتا۔ پتا۔ بہن۔ بھائی۔ ماموں۔ ماسی۔ چچا وغیرہ نزدیکی سمبندھیوں اور ایسے لوگوں سے[1] بھکشا مانگے جو انکار نہ کرنیوالے ہوں اور حسبقدر بھکشا ملے۔ وہ آچاریہ کے سامنے لاکر رکھ دے۔ آچاریہ اس بھکشا میں سے تھوڑا حصہ اُٹھا کر باقی سب برہمچاری کو واپس کر دے۔ بالک اس بھکشا میں مانگے ہوئے (اناج پھل وغیرہ) اشیاء کو اپنے بھوجن کے لئے رکھ چھوڑے۔ اس کے بعد بالک کو اچھی جگہ بٹھا کر دیو گائن (ساما نیہ پرکرن صفحہ ) کریں۔ اس سے فارغ ہو کر بالک پہلے سے رکھی ہوئی بھکشا سے ملی چیزوں کا بھوجن کرے۔ پھر شام تک آرام کریں اور آچاریہ بالک سے گرہ آشرم سنسکار میں لکھے کے مطابق سندھیا اُپاسنا کرا دے۔ اس کے بعد آچاریہ برہمچاری کو لے کر کنڈ کی مغربی جانب آسن پر بیٹھ کر مشرق کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور ساما نیہ پرکرن میں لکھے کے مطابق سنفالی پاک یعنی بھات بنا اس میں گھی ڈال برتن میں رکھیں اور سمدا دھان" اور سمدا ہا پر دیپ" (ساما نیہ پرکرن صفحہ ) کر کے چار "آگھارا واجیہ بھاگ آہوتی" چار "دیا ہرتی" (ساما نیہ پرکرن صفحہ ) کل آٹھ آہوتی دیں۔ پھر برہمچاری کھڑا ہو کر اسی سنسکار کے آغاز صفحہ میں لکھے "اوم اسگنے سستشر وا" منتر

[1] نوٹ از سوامی جی: "اگر برہمن کا بالک پرش سے بھکشا مانگے تو بھوان (معزز آدمی) بھکشام (بھکشا) دداتو (دیجئے) اور جو استری سے مانگے تو بھوتی (معززاستری) بھکشام دداتو" کھشتری کا بالک بھکشام بھوان "دداتو" اور استری سے بھکشام بھوتی دداتو" اور ویش کا بالک" بھکشام دداتو بھوان" اور استری سے" بھکشام دداتو بھوتی" ایسے الفاظ بولیں (یہ انعامی ترتیب بھی ورن بھاؤ یعنی اپنے ورن کو ظاہر کرنے کے لئے رکھی گئی ہے۔ یعنی برہمچاری یہ الفاظ بولے معلوم ہو جاوے کہ اس کا فلاں ورن ہے۔)

سے تین لکڑیوں کی آہوتی دیوے۔ پھر بالک بیٹھ کر یگیہ کنڈ کی آگ سے اپنا ہاتھ تپا کر پہلے ذکر کئے کے مطابق منہ اور پھر انگ سپرش (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کرے اس کے بعد بالک پہلے تیار کیا بھات آچاریہ کو ہوم اور بھوجن کے لئے دیوے اور آچاریہ اس میں سے گھی ملا کر بھات سے

ओं सदसस्पतिमद्भुतं प्रियामिन्द्रस्य काम्यम्। सनिं-मेधामयासिष ॐ स्वाहा। इदं सदसस्पतये-इदन्न मम ॥१॥

ओं भूर्भुवः स्वः। तत्सवितुर्वरेण्यं भर्गो देवस्य धीमहि धियो यो नः प्रचोदयात् ॥ १॥ इदं सवित्रे-इदं न मम।

ओं ऋषिभ्यः स्वाहा-इदं ऋषिभ्यः-इदन्नमम।

(۱) اوم سدس سپتمدبھُتم پریہ مندرسیہ کامیم۔ سنیم میدھامیاشِشگنگ سواہا۔ اِدم سدس پتئے اِدن مم (یجروید ۲-۳-۱۳)

(۲) تت سوِیتر ورینیم بھرگو دیوسیہ دھی مہی۔ دھیو یونہ پرچودیات۔ اِدم سوِترے اِدن مم (یجروید ادھیائے ۲۲ منتر ۹)

(۳) اوم رشی بھیہ سواہا۔ اِدم رشی بھیہ اِدن مم۔

ان تین منتروں سے تین آہوتی دے اور ایک سوشٹ کرت ہوم آہوتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) دے پھر چار" دیا ہرتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) اور" اشٹ آجیہ آہوتی" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کل بارہ آجیہ آہوتیاں دیکر برہمچاری شبھ آسن پر پورب کی طرف منہ کرکے آچاریہ کے ساتھ مل کر وام دیوگائن (سامانیہ پرکرن صفحہ ) کرکے مندرجہ ذیل

---

لے یہ منتر میدھا ذہانت کی ترقی اور رشیوں کی عزت اور مان کا بھاؤ ظاہر کرتے ہیں یعنی عالم باعمل سداچاری رشیوں کی سیوا کرنے اور انکی صحبت سے فیضیاب ہو کر اعلیٰ ودیا حاصل ہو سکتی ہے

سنسکرت الفاظ بول کر آچاریہ کو پرنام کرے۔

अमुक- गोत्रोसन्नोऽहं भोभवन्तमभिवादये ।

اُمک گوترو پنّنو اہم بھو بھونتم بھواد یے

ارتھ۔ اے آچاریہ! فلاں گوتر میں پیدا ہوا میں آپ کو پرنام (نمسکار) کرتا ہوں"

اس کے بعد آچاریہ اپنے شِشّ (شاگرد) کو مندرجہ ذیل اشیرباد دے

आयुष्मान् विद्यावान् भव सौम्य ॥ آیُشمان ودیاوان بھوسومیہ

ارتھ۔ اے شانتی والے برہمچاری ایشور کرے کہ تو پوری عمر (سو سال) والا اور اُتم ودیا والا ہو"۔

پھر آچاریہ اور برہمچاری ہوم سے بچے ہوئے کھانے کی چیز اور کچھ دوسرا عمدہ میٹھا بھوجن علیحدہ علیحدہ بیٹھ کر بڑی محبّت اور آنند سے کھاویں۔ اور اسی طرح یگیہ میں آئے ہوئے استری۔ پرشوں کو حسب توفیق بڑے پریم سے بھوجن کھلا کر استریوں کو استری اور پرشوں کو پرش رخصت کریں۔ اور سب لوگ بالک کو مندرجہ ذیل اشیرباد دے کر اپنے اپنے گھروں کو سدھاریں

हे बालक! त्वमीश्वरकृपया विद्वान् शरीरात्मबलयुक्तः कुशली वीर्यवानरोगः सर्वा विद्या अधीत्याऽस्मान् दिदृक्षुः सन्नागम्याः ।

تومیشور کرپیا ودوان شریرآتم بل یُکتہ کشلی ویریہ وان روگہ سروا ودیا ادھیتیا اسمان ددرکھشوہ سنناگمیاہ

ارتھ۔ اے برہمچریہ کا برت دھارن کرنیوالے برہمچاری! تو ایشور کی کرپا سے جسمانی اور دماغی ترقی کئے ہوئے۔ خوش وخرم۔ بہادر۔ کامل

صحت کا مالک تمام ودیاؤں کو پڑھ اور عالم) بن کر ہم کو دیکھنے کی خواہش رکھتا ہُوا ایشور کرے کہ ہمیں پراپت ہو گورو کل سے ودیا سماپت کر کے ہمیں واپس آ کر ملے)۔

پھر برہمچاری تین دن تک زمین پر سوئے اور آچاریہ تین روز صبح وشام اسی سنسکار میں صفحہ پر پہلے لکھے "اوم اسگنے سُشرود" منتر سے تین لکڑیوں کی آہوتی "انگ سپرش" (سامانیہ پرکرن صفحہ ) اور اسی سنسکار صفحہ میں لکھے کے مطابق (سدس سپتی) منتر سے چار ستھالی پاک (بھات) کی آہوتی برہمچاری کے ہاتھ سے کرا دے اور برہمچاری تین روز تک بلا نمک چیزوں کا بھوجن کرے۔ جب تین روز اسی طرح گذر جاویں پھر پاٹھ شالہ میں گورو کے پاس جا کر ودیا پڑھنے کے وقت کی پرتگیا کرے۔ اور آچاریہ بھی ایسی ہی پرتگیا کرے۔

आचार्य उपनयमानो ब्रह्मचारिणं कृणुते गर्भमन्तः ॥ तंरात्रीस्तिस्र उदरे बिभर्त्ति तं जातं द्रष्टुमभिसंयन्ति देवाः ॥ १ ॥ इयं समित्पृथिवी द्यौर्द्वितीयोतान्तरिक्षं समिधा पृणाति । ब्रह्मचारी समिधा मेखलया श्रमेण लोकाँस्तपसा पिपर्त्ति ॥ २ ॥ ब्रह्मचार्य्येति समिधा समिद्धः कार्ष्णं वसानो दीक्षितो दीर्घश्मश्रुः ॥ स सद्य एति पूर्वस्मादुत्तरं समुद्रं लोकान्संगृभ्य मुहुराचरिक्रत् ॥ ३ ॥ ब्रह्मचर्येण तपसा राजा राष्ट्रं वि रक्षति । आचार्यो ब्रह्मचर्येण ब्रह्मचारिणमिच्छते ब्रह्मचर्येण कन्यायुवानं विन्दते पतिम् ॥४॥ ब्रह्मचारी ब्रह्म भ्राजद्बिभर्तितस्मिन्देवा अधि विश्वे समोताः

प्राणापानौ जनयन्नाद् व्यानं वाचं मनो हृदयं ब्रह्म मेधाम् ॥ ६ ॥ अथर्व० कां० ११ । सू० ५ ॥

(۱) آچاریہ اُپ نیئے مانو برہمچارینیم کرنوتے گربھ منتہہ۔ تم راتری ستیسترا اُدرے بھرتی تم جاتم درشٹم بھیسم نیتی دیوا۔

(۲) ایم سمت پرتھوی دیُوردوتی یوتا نترکھشم سمدھا پرناتی۔ برہمچاری سمدھا میکھلیا شرمین لوکانتپسا پپرتی۔

(۳) برہمچاربیتی سمدھا سمدھ کارشنم وسانو دیکشتو دیرگھ شمشرہ۔ سہ سدیہ ایتی پوردسماد اُترم سمدرم لوکان سنگرہ بھیہ مھورا چ رکرت

(۴) برہمچریین تپسیا راجا راشٹرم وی رکھشتی۔ آچاریو برہمچریین برہمچارنی مچھتے۔

(۵) برہمچریہ یین کنیا یوانم وندتے پتم۔

(۶) برہمچاری برہم بھراج دِب بھرتی تسمن دیوا ادھی وشوے موتاہ۔ پرانا پانو جنئن ناد دیان واچم منو ہردیم برہم میدھام

(اتھروید کانڈ ۱۱۔ انوواک ۳ سوکت ۵ منتر ۳-۴-۶-۱۷-۱۸-۲۴)

ارتھ۔ آچاریہ برہمچاری کو حسب وعدہ اپنے پاس رکھ کر تین رات تک گرہستھ آشرم پرکرن میں لکھے کے بموجب سندھیا اُپاسنا وغیرہ ست پرشوں کے آچار کی تعلیم دے۔ اور اس کے آتما کے اندر گربھ روپ سے ودیا ستھاپن کرنے کے لئے اس کو دھارن کرکے اس کو پورا عالم بنادے۔ اور جب وہ پورن برہمچریہ اور ودیا کو ختم کرکے گھر واپس آتا ہو۔ اس کو دیکھنے کے لئے سب ودوان لوگ سامنے جاکر بڑا مان کرتے ہیں۔

جو یہ برہمچاری ویدآرنبھ کے وقت تین لکڑیاں اگنی میں ہوم کرکے

برہمچریہ برت کا پالن کرتا ہے اور حصولِ تعلیم میں نہایت سرگرم اور کوشاں رہتا ہے۔ وہ گویا پرتھوی سورج اور آکاش کی طرح سب کا پالن کرتا ہے کیونکہ وہ سمدا دھان میکھلا وغیرہ نشانات کو دھارن کرکے اور کوشش سے تعلیم حاصل کرکے اس برہمچریہ انوشٹھان روپ تپ سے تمام لوگوں کو اپنے اچھے اوصاف اور آنند سے تربپت کر دیتا ہے۔

جب علم کے نور سے منور ہو اور مرگ چھال وغیرہ دھارن کر اور دیکھشت ہوکر چالیس سال تک ڈاڑھی مونچھ وغیرہ کو رکھ کر برہمچاری ہوتا ہے۔ وہ پہلے سمندر روپ برہمچریہ انوشٹھان کو پورا کرکے گوروکل سے اُتم سمندر یعنی گرہ آشرم کو جلدی حاصل کرتا ہے وہ سب لوگوں کو متحد کرکے ہمیشہ پرشارتھ سے اور جگت کو ست اُپدیشوں سے خوش کر دیتا ہے۔

وہی راجہ اعلیٰ ہوتا ہے۔ جو پورن برہمچریہ روپ تپ کے عمل سے پورا عالم۔ تعلیم یافتہ۔ نیک خو۔ نفس کش ہوکر مختلف طریقوں سے راج کرتا ہے۔ اور وہی ودوان برہمچاری کی خواہش کر سکتا ہے۔ اور آچاریہ بن سکتا ہے۔ جو قاعدہ کے مطابق برہمچریہ سے تمام علوم کو پڑھتا ہے۔

جس طرح لڑکے کامل برہمچریہ رکھ کر اور پورا علم حاصل کرکے عین عالم شباب میں اپنے جیسی کنیا سے شادی کریں۔ ویسے ہی لڑکیاں بھی کامل برہمچریہ سے پورا علم حاصل کرکے اور پورا جوان ہوکر اپنے جیسے جوان عمر والے پتی کو حاصل کریں۔

جب برہمچاری برہم یعنی سانگ اوپانگ چاروں ویدوں کو مکمل طور پر جان لیتا اور ان پر کامل عبور حاصل کر لیتا ہے۔ تبھی وہ منور ہوتا ہے اور تمام منور اوصاف اس میں جاگزین ہوتے ہیں۔

اور تمام علماء اُس سے پریم کرتے ہیں۔ ایسا برہمچاری برہمچریہ ہی سے (اعلیٰ جیون) طویل عمر دکھوں اور تکالیف کا ناش۔ تمام علوم میں کمال۔ فصیح۔ پوتر آتما۔ صاف دل۔ پرماتما اور اعلیٰ اوصاف کو حاصل کر کے تمام بنی نوع انسان کی بہبودی کے لئے تمام علوم کو ظاہر کرتا ہے (یعنی اُن کا پرچار کرتا ہے)

**برہمچریہ کا وقت** اس میں چھاندوگیہ اوپنشد کے تیسرے پرپاٹھک کے سولھویں کھنڈ کا یہ پرمان ہے۔

मातृमान् पितृमानाचार्य्यवान् पुरुषो वेद ॥१॥ पुरुषो वाव यज्ञस्तस्य यानि चतुर्विं शतिर्वर्षाणि तत् प्रातः सवनं चतुर्विंशत्यक्षरा गायत्री गायत्रं प्रातः सवनं तदस्य वसवोऽन्वायत्ताः प्राणा वाव वसव एते हीदं सर्वं वास-यन्ति ॥ २ ॥ तं चेदेतस्मिन् वयसि किञ्चिदुपतपेत् स ब्रूयात प्राणा वसव इदं मे प्रातःसवनं माध्यन्दिनं सवनमनुसन्तंनुतेति माहं प्राणानां वसूनां मध्ये यज्ञो विलोप्सीयेत्युद्धैव तत एत्यगदो हभवति ॥ ३ ॥ अथ यानि चतुश्चत्वारिंᳪशद्वर्षाणि तन्माध्यान्दिनं ᳪ सवनं चतुश्च-त्वारिंᳪशदक्षरा त्रिष्टुप् त्रैष्टुभंमाध्यान्दिन ᳪ सवनं तदस्य रुद्राः अन्वायत्ताः प्राणा वाव रुद्रा एते हीदं ᳪ सर्वं ᳪ रोदयन्ति ॥ ४ ॥ तं चेदेतस्मिन् वयसि क्रिञ्चिदुपतपेत स ब्रूयात्प्राणा रुद्रा इदं मे माध्यन्दिनं ᳪ सवनं तृतीय सवन मनुसन्तनुतेति माहम्प्राणानां ᳪ रुद्राणां मध्ये यज्ञो-विलोप्सीये त्युद्धैव तत एत्यगदोह भवति ॥ ५ ॥

एकं गोमिथुनं द्वे वा वरादादाय धर्मतः ।
कन्याप्रदान विधिवदार्षो धर्मः स उच्यते ॥ १२ ॥
सह नौ चरतां धर्ममिति वाचानुभाष्य च ।
कन्याप्रदानमभ्यर्च्य प्राजापत्यो विधिः स्मृतः ॥१३॥
ज्ञातिभ्यो द्रविणं दत्वा कन्यायै चैव शक्तितः ।
कन्याप्रदानं विधिवदासुरो धर्म उच्यते ॥ १४ ॥
इच्छयाऽन्योन्यसंयोगः कन्यायाश्च वरस्य च ।
गान्धर्वः स तु विज्ञेयो मैथुन्यः कामसम्भवः ॥१५।
हत्वा छित्त्वा च भित्वा च क्रोशन्तीं रुदतीं गृहात् ।
प्रसह्य कन्याहरणं राक्षसो विधिरुच्यते ॥ १६ ॥
सुप्तां मत्तां प्रमत्तां वा रहो यत्रोपगच्छति ।
स पापिष्ठो विवाहानां पैशाचश्चाष्टमोऽधमः ॥ १७ ॥
ब्राह्मादिषु विवाहेषु चतुर्ष्वेवानुपूर्वशः ।
ब्रह्मवर्चस्विनः पुत्रा जायन्ते शिष्टसंमताः ॥ १८ ॥
रूपसत्वगुणोपेता धनवन्तो यशस्विनः ।
पर्याप्तभोगा धर्मिष्ठा जीवन्ति च शतं समाः ॥ १९ ॥
इतरेषु तु शिष्टेषु नृशंसानृतवादिनः ।
जायन्ते दुर्विवाहेषु ब्रह्मधर्मद्विषः सुताः ॥ २० ॥
अनिन्दितैः स्त्रीविवाहैरनिन्द्या भवति प्रजा ।
निन्दितैर्निन्दिता नृणांतस्मान्निन्द्यान् विवर्जयेत्॥२१॥मनु०॥

**ارتھ** - برہمچریہ سے چار تینن دو یا ایک وید کو اچھی طرح پڑھ کامل طور پر برہمچاری رہ کر (یعنی جس نے کبھی برہمچریہ کے عہد کو نہ توڑا ہو۔) گرہست آشرم میں داخل ہو۔ (۲) کامل برہمچاری رہ کر اچھی طرح سے برہمچریہ اور ودیا کو حاصل کرکے گورو کی اجازت سے اشنان کرکے (یعنی سناتک بن کر) برہمن۔ کشتری اور ویش اپنے اپنے ورن کی نیک اوصاف والی استری سے شادی کرے۔ (۳) جو استری ماتا کی چھ پشت اور پتا کے گوتر (خاندان) کی چھ پشت سے نہ ہو۔ دوجوں کے لئے شادی کرنے کے لئے اُتم ہے۔ (۴) مندرجہ ذیل کس خاندانوں میں چاہے وہ گائے۔ مویشی۔ اناج روپیہ وغیرہ کے لحاظ سے کتنے ہی مالدار کیوں نہ ہوں کبھی شادی نہ کرنی چاہیئے۔ وہ خاندان یہ ہیں۔

(اول) جس خاندان کا معاشرت اچھا نہ ہو۔ جس کل میں کوئی نیک پُرش نہ ہو۔ جس خاندان میں کوئی ودوان لائق تعلیمیافتہ نہ ہو۔ جس خاندان کے آدمیوں کے جسم پر بڑے بڑے لمبے لمبے بال ہوں۔ جس خاندان میں بواسیر تپ دق۔ مرگی۔ کوڑھ۔ دمہ۔ کھانسی وغیرہ موروثی بیماریاں ہوں۔ ان خاندانوں کی لڑکی یا لڑکے سے کبھی شادی نہ کرنی چاہیئے۔

پیلے رنگ والی۔ ادھک انگ والی (یعنی مرد سے زیادہ لمبی چوڑی اور زیادہ اعضاء مثلاً چھنگی (چھ انگل والی) دائم المریضہ جس کے جسم پر بالکل ہی بال نہ ہوں۔ یا جس کے جسم پر بڑے بڑے بال ہوں۔ یا ہر وقت فضول طور پر بلا ضرورت بولتے رہنے والی اور بھوری ڈبلی جیسی) آنکھوں والی استری سے کبھی شادی نہیں کرنا چاہیئے۔ (۷)

جس کنیا کا (رکھش) نکھشتر پر نام ہو۔ جیسے روہنی۔ دیوتی وغیرہ (ندی) گنگا۔ جمنا وغیرہ (پربت) بندھیاچلہ وغیرہ نرپکشی، کوکلا۔ ہنسا وغیرہ (اہی) آرگا۔ بھوگنی وغیرہ (پریشر) داسی وغیرہ بھشین کا لکا چنڈکا وغیرہ یعنی جن کے ایسے خراب اثر پیدا کرنے والے نام ہوں) ایسی استری سے کبھی شادی نہیں کرنی چاہیئے۔ (۸) بلکہ جس کے سڈول اور خوبصورت اعضاء اچھا اثر پیدا کرنے والا باستی نام ہو۔ جو خوش رفتار۔ نرم بالوں والی اور اچھے خوشنما دانت رکھتی ہو جس کے تمام اعضاء ہر طرح مکمل تندرست اور نازک ہوں۔ اور شیریں کلام ہو۔ ایسی استری سے شادی کرنی چاہیئے۔ (۹) وواہ آٹھ قسم کے ہیں۔ "براہم"۔ "دیو آرش"۔ "پرجاپتیہ"۔ "آسر"۔ "گاندھرو"۔ "راکھسش" اور "پشاچ" براہم کنیا کے قابل سوشیل ودوان پرش کا سنسکار کر کے کنیا کو اچھے لباس وغیرہ سے آراستہ کر ایسے اُتم پرش کو بلا جس سے کنیا کی پوری مطابقت اور پرستا (خوشی) ہو۔ کنیا دینا یہ "براہم وواہ" کہلاتا ہے۔ (۱۱) ایک بڑے پیمانہ کے یگیہ میں بڑے بڑے عالم و فاضل لوگوں کو بلا کر اس میں کرم کرنے والے ودوان کو اچھے لباس وغیرہ سے آراستہ کر کے کنیا دینا یہ "دیو وواہ" کہلاتا ہے۔ ایک گائے بیل کے جوڑے یا دو جوڑے ور سے لے کر دھرم کے مطابق کنیا دان کرنا یہ "آرش وواہ" کہلاتا ہے۔ (۱۳) کنیا اور ور کو یگیہ شالا میں تمام کارروائی ودھی پوروک (باطریقہ) کر کے سب کے سامنے تم دونوں مل کر گرہست آشرم کے فرائض کو ٹھیک طور پر سر انجام دو"۔ یہ الفاظ کہہ کر دونوں کی رضا و رغبت اور پوری خوشی سے شادی کرنا یہ پرجاپتیہ وواہ ہے۔ یہ چار قسم کے وواہ اُتم اعلیٰ ہیں۔ (۱۴) ور کے خاندانوں کی حتی المقدور دھن وغیرہ دے کر ہوم وغیرہ کی کارروائی کر کے کنیا دینا یہ "آسر وواہ" ہے۔ (۱۵) ور اور کنیا کی

خواہش سے دونوں کا سمبندھ ہونا اور بہ خود ہی مان لینا۔ کہ ہم دونوں اب مرد عورت کے تعلق میں ہیں۔ یہ جذباتِ حیوانی سے متاثر ہو کر کیا جانے والا گاندھرو وواہ کہلاتا ہے۔ (۱۶) کنیا کو اس کی مرضی کے خلاف اور اس کی مدد کرنے والوں کو شکست دے کر روتے چلاتے کانپتے اور آہ و پکار کرتے جسمانی طاقت سے چھین لے جا کر شادی کرنا۔ یہ "راکھشش وواہ" کہلاتا ہے۔ (۱۷) اور سوتی ہوئی پاگل۔ بیہوش۔ نشہ میں سرشار ہو کر بدمست پڑی عورت کو علیحدہ پا کر اس کی عصمت دری کرنا یہ تمام قسم کے وواہ میں سب سے زیادہ قابل ملامت سخت گراہوا۔ نیچ سے نیچ اور نفرت کے قابل "پشاچ وواہ" کہلاتا ہے۔ (۱۸) "برہم" ۔ "دیو"۔ آرش اور "پرجاپتیہ" ان چار قسم کے وواہ میں شادی کئے استری پرش سے جو سنتان پیدا ہوتی ہے۔ وہ وید وغیرہ ودّیاؤں کو پڑھ کر بڑی تیجوی دیتہ جلال اور دھرماتما لوگوں کی نظر میں قابل ستائش ہوتی ہے۔ (۱۹) ایسے بالک یا کنیا خوبصورت بلوان۔ بہادر عقلمند۔ نیک اوصاف والے۔ دولتمند۔ نیک نام اور تمام قسم کے سکھوں کو حاصل کر کے دھرماتما بن کر سو سال تک جیتے ہیں۔ (۲۰) ان چار قسم کے برے وواہ سے جو اولاد پیدا ہوتی ہے۔ وہ جھوٹی۔ وید ودّیا کی مخالف۔ برے خیالات و جذبات رکھنے والی قابل نفرت اور بدنام ہوتی ہے۔ (۲۱) اس لئے تمام انسانوں کو واجب ہے۔ کہ جن بری قسم کی شادی سے انسانی سوسائٹی میں برے لوگوں کی تعداد بڑھتی ہے۔ (یعنی بری اولاد پیدا ہوتی ہے) ایسے چار قسم کے وواہ کو ترک کر دیں۔ اور جن پہلے چار قسم کے وواہ سے نیک بچے پیدا ہو کر سوسائٹی کا ایک اعلےٰ جزو بنتے ہیں۔ ایسے قابل تعریف وواہ کریں۔

उत्कृष्टायाभिरूपाय वराय सदृशायच ।
अप्राप्तामपि तां तस्मै कन्यां दद्याद्विचक्षणः ॥ १ ॥
काममामरणात्तिष्ठेद् गृहे कन्यर्तुमत्यपि ।
न चैवैनां प्रयच्छेत्तु गुणहीनाय कर्हिचित् ॥ २ ॥
त्रीणि वर्षाण्युदीक्षेत कुमार्यृतुमती सती ।
ऊर्ध्वन्तु कालादेतस्माद्विन्देत सदृशं पतिम् ॥ ३ ॥मनु०

(۱) اُت کرشٹا یا بھرو پائے ورائے سدرشائے چ ۔ اپراپت
میپی تام تسمئی کنیام دّیادوچکھشنہ (منو ۹ - ۸۸)
(۲) کام مامرناتشٹھید گرہے کنیرتُمتیئی ۔ نہ چیئی ونی نام پریہ چھیتو
گن ۔ ہینائے کرہچت ۔ (منو ۹ - ۸۹)
(۳) تری نی ورشانیو دیکھیشت کُماریہ رتومتی ستی ۔ اوردھ
ونتو کالا دیتسما دِوندیت سدرشم پتم (منو ۹ - ۹۰)
منوسمرتی کے ان تینوں منتروں سے یہ مُراد ہے ۔ کہ اگر ماتا
پتا کنیا کا وواہ کرنا چاہیں ۔ تو نہائت ترقی یافتہ اور اچھے گن ۔ کرم
سبھاؤ والے لڑکے کی طرح خوبصورت اور لائق ور سے ہی اس
کی شادی کریں ۔ خواہ لڑکی ماتا کی چھ پشت میں سے ہی ہو ۔ تو بھی ایسے
ور کو ہی کنیا بیاہنی چاہیئے ۔ کسی دُوسرے کے ساتھ ہرگز نہیں ۔ تاکہ
دونوں خوش وخورم رہ کر گرہست آشرم کو راحت اور خوشی کی جگہ
بنائیں ۔ اور نہائت اعلےٰ سنتان پیدا کریں ۔ خواہ لڑکی ساری عمر
پتا کے گھر کنواری بیٹھی رہے ۔ مگر بدچلن ۔ بیوقوف ۔ ایشوری نیموں
کے خلاف چلنے والے نالائق پُرش کے ساتھ کبھی اس کی شادی نہ

کریں۔ اور ور اور کنیا خود بھی ان باتوں کا خیال رکھ کر اپنے جیسے کے ساتھ ہی شادی کریں۔ جب لڑکی دواہ کرنے کی خواہش کرے۔ تب رجسولا ہونے کے دن سے تین سال کے بعد چوتھے سال میں (یعنی جب کم از کم ۳۶ بار ماہواری ایام ہو چکیں۔) شادی کریں"۔

اس کے بعد سوامی جی سوال وجواب کے طور پر کئی اعتراضات کا جواب مندرجہ ذیل طریقہ سے دیتے ہیں۔

**سوال :۔** انشٹ ورشا بھویدگوری نو ورشا چہ روہنی"۔ اس حالت میں ایسے شلوکوں کی کیا حالت ہوگی۔

**جواب :۔** ان شلوکوں اور ان کو ماننے والوں کی لازمی طور پر بُری حالت ہوگی۔ کیونکہ جو لوگ ان شلوکوں کی پیروی کرکے بچپن میں ہی اپنے بالکوں کی شادی کر دیتے ہیں۔ وہ اُن کی تباہی کا موجب خود بنتے ہیں۔ بچپن کی شادی کا نتیجہ بیماری۔ کمزوری۔ کم عمری اور کبھی ختم نہ ہونے والا دکھ ہوتا ہے۔ اس لئے اگر جلدی ہی بیاہ کرنا ہو۔ تو وید آرنبھ میں لکھے مطابق سولہ سال سے کم

---

سلے یہ وہی مشہور شلوک ہے۔ جس پر بھارت ورش میں کمسن عمر کی شادی کو جائز قرار دینے کی خوفناک بنیاد رکھی گئی۔ اس میں ۹ سال سے زیادہ عمر کی لڑکی کی شادی کرنا مہاپاپ قرار دیا گیا ہے۔ اس شلوک کی تاریخ بڑی رنجدہ ہے۔ بھارت نے اپنی زندگی میں کئی انقلاب دیکھے ہیں۔ ایک وہ وقت تھا۔ جب آریہ رشی تمام عالم کی رہنمائی انسانی زندگی کے گہرے سے گہرے مسائل کا آسان ترین حل سوچتے ہیں دن رات دماغ سوزی کرتے رہتے تھے۔ اور وہ علم کے بل سے دُنیا کے سامنے ہر روز کوئی نہ کوئی نیا سائنٹفک اصول (علمی صداقت) لے کر آتے تھے۔ ایک وہ زمانہ آیا۔ کہ بھارت ورش کے تدبروں کو یہ باتیں سوچنی پڑیں۔ کہ کوئی ایسا طریقہ نکالا جائے۔ دچاہے وہ اصولی طور پر کتنا غلط اور علمی

عمر کی لڑکی اور ۲۵ سال سے کم عمر کے لڑکے کی ہرگز شادی نہ کریں۔ اس سے بڑھ کر جتنا زیادہ برہمچریہ رکھیں گے۔ اتنا ہی زیادہ ان کو آنند حاصل ہوگا۔ اور وہ اپنے جیون کو شانتی اور سکھ دینے والا جیون بنا سکیں گے۔

**سوال** :۔ شادی نزدیک رہنے والوں میں ہونی چاہئے۔ یا دُور رہنے والوں میں؟

**جواب** :۔ दुहिता दुर्हिता दूरे हिता भवतीति ॥

دہتا دہتا دورے ہتا بھوتی ہوتی

یہ نرکت کا پرمان ہے۔ کہ جتنا دُور دیش میں وِواہ ہوگا۔ اتنا ہی اچھا ہوگا۔

**سوال** :۔ اپنے گوتر میں اور بھائی بہنوں کا آپس میں بیاہ کیوں نہیں کیا جاتا۔

**جواب** :۔ اس میں ایک نقص یہ ہے۔ کہ ایسے وِواہ میں کامل طور پر آپس میں پریم کبھی نہیں ہوتا۔ کیونکہ جتنی کشش کسی دور کی چیز کے لئے ہوتی ہے۔ اتنی نزدیک کی چیز (ہر وقت سامنے موجود) میں نہیں ہوتی۔ اس کے علاوہ بچپن کے نقائص اور کمزوریاں بھی ان کو معلوم ہوتی ہیں۔ جس سے وہ ایک دوسرے پر کوئی خاص اثر نہیں ڈال سکتے۔ اور نہ ہی کوئی باہمی دباؤ یا ڈر رہتا ہے۔ دوسرے جب تک دُور دراز مقامات اور دوسرے خاندانوں

---

صداقت کے خلاف ہی کیوں نہ ہو) جس سے بھارتی دیویوں کی عصمت کی حفاظت ہو سکے۔ آخر ان حملہ آوروں کی مذہبی روایات اور شرع کی آڑ پکڑ کر جس میں اس وقت بیاہتا استری سے جبر کرنا گناہِ عظیم اور کسی بھی کنواری لڑکی کیساتھ (اس کی مرضی کے خلاف) جبراً شادی کر لینا حق سمجھا جاتا تھا۔ یہ شلوک گھڑا گیا جس سے نہ معلوم اس وقت کی ضرورت کے مطابق کس قدر مفید اثر پڑا ہو۔ مگر آج ہم سب اس کے برے نتائج دلی رنج کیساتھ بھگت رہے ہیں

میں تعلق قایم نہیں ہوتا۔ تب تک جسم وغیرہ بھی کامل طور پر مضبوط نہیں ہوتے۔
تیسرا دور دیش میں تعلق ہونے سے باہمی پریم بڑھتا ہے۔ اور مالی طور پر
ترقی کرنے کا بھی موقعہ ملتا ہے۔ نزدیکی تعلقات میں نہیں۔
شادی عین جوانی کے عالم میں کرنی چاہیئے۔ اس کے لئے حسب ذیل
پرمان ہے۔

तमस्मेरा युवतयो युवानं मर्मृज्यमानाः परि यन्त्यापः। स शुक्रेभिः शिक्वभी रेवदस्मे दीदाया निध्मो घृतनिर्णिगप्सु ॥ १ ॥ अस्मै तिस्रो अव्यथ्याय नारीर्देवाय देवीर्दिधिषन्त्यन्नम्। कृता इवोप हि प्रसर्स्रे अप्सु स पीयूषं धयति पूर्वसूनाम् ॥ २ ॥ अश्वस्यात्र जनिमास्य च स्वर्द्रुहो रिषः सम्पृचः पाहि सूरीन्। आमासु पूर्षु परो अप्रमृष्यं नारातयो वि नशन्नानृतानि ॥ ३ ॥ ऋ० मं० २ । सू० ३२ । मं० ४—६ ॥ वधूरियं पतिमिच्छन्त्येति य ईं वहाते महिषीमिषिराम्। आस्य श्रवस्याद्रथ आ च घोषात्पुरू सहस्रा परि वर्त्तयाते ॥४॥ ऋ० मं० ५ । सू० ३७ । मं० ३ ॥

उप व एषे वन्द्येभिः शूषैः प्र यह्वी दिवश्चितयद्भिरर्कैः।
उषासानक्ता विदुषीव विश्वमा हा वहतो मर्त्याय यज्ञम् ॥५॥
ऋ० मं० ५ । सू० १४ । मं० ७ ॥

(۱) تمس میرا یو تو یوانم مرم رجیانا ہ پری نیتیاپہ۔ سہ شکرے بھی شکو بھی ریو
دسمے دی دایا ندھمو گھرت نرنگ پسو۔

(۲) اسمٹی تسِردادیہ بھضیائے ناریر دیوائے دیویردو ھشینننم۔ کرنا ادپ ہی
پمرسرسرے الپٹوسہ پی یہ شم دھنتی پورد سؤنام

(۳) اشر بھیا نرجیناسیہ چرسور درا ہورشہ سمرحِر پاہی سُرین۔ آماسو پُورشو
پرنہ اپرمرشیم نارا ئیتیو وِ نشانرِ تانی درگوید منڈل ۲ سوکت ۳۸ منتر ۴ لغایت ۶)

(۴) ودھور ئیم پتنی مچھنتے تی۔ یہ اِیم وہاتے ہی شی مِشیرام آسیہ شرو سیا
دَرکھ آچہ گھؤ شنت پروسہسر اپری ورت یاتے درگوید منڈل ۵ سوکت ۳۷
منتر ۳)

(۵) اُپ وا یسنے وندئے بھی شو شٹی پَریہوی دِوشچت یدبھر کٹی اُشانشا
بکنا وُدیشیو دشوماہا وہتو مرنیلئے یچیم (رگوید منڈل ۵ سوکت ۴۱ منتر ۷)

**ارتھ۔** جو اُتم برہمچریہ کے عہد اور ست ودیاؤں والی (پُوری
جوان) بیس برس سے چوبیس برس والی کنیا ہے۔ وہ جیسے جل اور ندی سمندر کو
پراپت ہوتے ہیں۔ (یعنی اس میں مل جاتے ہیں۔) ویسے ہم کو پراپت ہونے والی
اپنے اپنے پسند کردہ اپنے سے ڈیوڑھی یا دوگنی عمر والے برہمچریہ اور ودّیا
میں کامل نیک اوصاف والے جوان پتی کو اچھی طرح پراپت ہوتی ہے۔ وہ برہمچاری
نیک اوصاف اور دیریہ وان ہوکر ہمارے درمیان ایشوری نیموں کے مطابق
سب سے مقدّس کرم یعنی اپنے جیسی جوان استری کو حاصل کرے۔ جیسے
انترکش (اجرام فلکی) اور سمندر میں جل کو شدھ کرنیوالا آپ پرکاشنت دِویت
(بجلی) اگنی ہے۔ اسی طرح استری اور پرش کے ہردیہ میں باہر نہ روشن ہونے
والا (غیر نمائشی) اور اندر پوری طرح روشن (دلی پریم) ہو کر اُتم سنتان
اور کامل راحت کو دونوں استری پرش گرہست آشرم میں حاصل کریں۔ اے استری
پُرشو! جیسے اعلیٰ درمیانہ اور ادنےٰ سبھاؤ والے وِدوان لوگوں کی عالم استریاں
اس دُکھ سے مبرّا کام کے لئے آنند دینے والے اچھے پدارتھوں کو دھارن
کرتی ہیں۔ ویسے حاصل کردہ تعلیم کے مطابق پرانوں کی طرح پرنیتی (پریم) وغیرہ

دیوہاروں کو عمل میں لانے کے لئے جو استری سے پُرش اور پُرش سے استری نقص قایم کرتی ہے۔ وہی پُرش اور استری آنند کو حاصل کرتے ہیں۔ جیسے جلوں میں امرت رُوپ اس کو پہلی دفعہ پرسوت ہوئی استریوں کا بالک دُودھ پی کر بڑھتا ہے۔ ویسے ان برہمچاری اور برہمچارنی استری کی سنتان اچھی طرح بڑھتی ہے۔ جیسے راجہ وغیرہ سب لوگ اپنے شہروں اور اپنے گھر میں پیدا ہوئے۔ پتر اور کنیا رُوپ پرجاؤں (رعیت) میں اُتم سکھشاؤں کو اعلیٰ وِدوان۔ دشمنوں سے برداشت کئے جانے کے قابل برہمچریہ سے حاصل ہوئے جسمانی اور آتمک (رُوحانی) بل والے جسم کو دشمن لوگ تباہ نہیں کر سکتے۔ اور جھوٹ بولنا وغیرہ بُری عادات کو پراپت نہیں ہوتے۔ ویسے! اُتم استری پُرشوں کو مکر و فریب وغیرہ بد اوصاف اور جانداروں کو آزار دینا و ہنسا وغیرہ پاپ متاثر نہیں کرتے۔ پس جو جوانی کے عالم میں شادی کر کے خوشی اور آنند سے درست طریقہ پر اولاد پیدا کرتے ہیں۔ ان کے اس جہاں (برطے) گرہ آشرم میں نیک بچوں کا جنم ہوتا ہے۔ اس لئے اے استری اور پرُش تو وِدوانوں کی رکھشا کر۔ اور ایسے گرہستی گرہست آشرم میں ہمیشہ زیادہ سے زیادہ سکھ بھوگتے ہیں۔

اے منشو! جو مندرجہ بالا اوصاف والا مکمل طور پر جوان ہر طرح جانچ پڑتال کر کے اچھے خاندان میں پیدا ہوئی۔ ودیا وغیرہ نیک اوصاف والی سوشیل ورکی اچھیا کرنے والی دل سے پیاری استری اپنے جیسے دل سے پیارے پتی سے وِواہ کرتی ہے۔ وہ پُرش اور استری اس گرہست آشرم میں سب طرح وِدّیا دھن۔ دولت۔ سنتان وغیرہ کے سکھ کو حاصل کریں۔ اور وہ دونوں رتھ کی طرح باہمی میٹھے بچن بولنے والے گرہست آشرم کے بوجھ کو یکساں طور پر آسانی سے اُٹھا سکتے ہیں۔ اور وہ دونوں بے شمار اچھے کاموں کو پوری کامیابی سے سرانجام دے سکتے ہیں۔

(۴) اے منشو! اگر تم مکمل برہمچریہ سے اعلےٰ تعلیم یافتہ بنا کر اپنی سنتان کا سوئمبر وواہ کراؤ۔ تو وہ خواہش کے لائق تمام اچھی وِدّیاؤں کو جاننے والے قابل عزت جسمانی اور آتمک طور پر بلوان ہو کر تمہارے لئے ہر طرح کا سکھ حاصل کرانے کے قابل ہو ویں۔ اور وہ جیسے دن اور رات ہیں جیسے عالم استری اور ودّوان پُرش آشرم کی تمام ذمہ داری کو سب طرف سے مکمل طور پر نبھاتے ہیں۔ یعنے اپنے ضروری فرائض کو کامیابی سے ادا کرتے ہیں) ویسے ہی اس گرہ آشرم کے ان منتر کہ فرائض کو وہ استری پُرش سرانجام دے سکتے ہیں۔ اور منشوں کے لئے ایسا ہی مذکورہ بالا وواہ مکمل راحت دینے والا ہے۔ اور اسی طرح بڑے ہی شبھ گن کرم سبھاؤ والے استری پُرش دونوں اپنی خواہشات کو اچھی طرح پورا کر سکتے ہیں۔ دوسری طرح نہیں"۔

جیسے برہمچریہ میں کنیا کا برہمچریہ ویدوکت (ویدوں کے مطابق) ہے۔ ویسے ہی سب پُرشوں کو برہمچریہ سے وِدّیا حاصل کر۔ پورا جوان ہو۔ اچھی طرح سے ایک دوسرے کی پریکشا (امتحان) کر کے جس سے دونوں کو کامل محبت اور شادی کرنے کی دلی خواہش ہو۔ اسی سے اُس کا وواہ ہونا مناسب ہے۔ جو کوئی جوانی میں بیاہ کرنے کی بجائے بچپن میں ناپسند اور ناقابل لڑکے لڑکی کا بیاہ کرائیں گے۔ وہ ایشوری احکام کی خلاف ورزی کر کے مصیبت اور تباہی کی غار میں کیوں نہ گریں گے۔ اور جو لوگ متذکرہ بالا طریق سے بیاہ کراتے ہیں۔ وہ ایشوری احکام کی پیروی کرنے کی وجہ سے سچی خوشی کو حاصل کرتے ہیں۔

**سوال۔** وواہ اپنے ورن میں ہونا چاہئے۔ یا کسی دوسرے ورن میں بھی ہو سکتا ہے؟

**جواب۔** اپنے اپنے ورن میں۔ لیکن ورن یوگیتا گن کرم سبھاؤ کے مطابق ہونی چاہئے۔ جنم سے نہیں یعنی پورے عالم فاضل دھرماتما ودکار(؟)

نفس کش سچ بولنے والے ودّیا اور دھرم پرچار کے لئے تیار ایسے گن جس میں ہوں۔
وہ برہمن۔ برہمنی۔ ودّیا۔ بل۔ بیرتا۔ انصاف وغیرہ اوصاف رکھنے والا کھشتری
کھشترانی جو ودوان ہو کر زراعت۔ تجارت مویشیوں کا بیوپار کرنے والا اور
اہل زبان ہو۔ وہ ویش اور ویش عورت اور جو بے علم اور جاہل ہو۔ شودر کہلائے
اسی نکتۂ خیال سے بالترتیب برہمن کا برہمنی کھشتری کا کھشترانی اور ویش
کا ویش استری اور شودر کا شودرانی استری سے بیاہ ہوتے ہیں دونوں کو
سکھ حاصل ہوتا ہے۔ اس ورن بیوستھا کے متعلق حسب ذیل پرمان ہے۔

धर्मचर्यया जघन्यो वर्णः पूर्वं पूर्वं वर्णमापद्यते जातिपरिवृत्तौ ॥ १ ॥ अधर्मचर्यया पूर्वो वर्णो जघन्यं जघन्यं वर्णमापद्यते जातिपरिवृत्तौ ॥ २ आपस्तम्बे ॥

शूद्रो ब्राह्मणतामेति ब्राह्मणश्चैति शूद्रताम् । क्षत्रियाज्जातमेवन्तु विद्याद्वैश्यात्तथैव च ॥ ३ ॥ मनुस्मृ० ॥

دھرم چریا جگھنیو ورنہ پورم پورم ورن ماپدیتے جاتی پری ورتتو (۱) } آپستمبھ
ادھرم چریا پوروو ورنو جگھنیم جگھنیم ورن ماپدیتے جاتی پری ورتتو (۲) } سوتر
شودرو براہمن تامے تی براہمنش چیتی شودرتام۔ کھشتریا جت میو منو
ودیا دوئشیا تتھیو چہ (منو ادھیائے ۱۰ شلوک ۵)

**ارتھ** - دھرم کے مطابق چلنے والا ادنے ورن اعلےٰ ترین ورن کو
حاصل کرتا ہے۔ اور اس ورن میں جو جو کرتویہ (فرائض) یا ادھیکار (حقوق)
کی صورت میں کرم ہیں۔ وہ سب گن کرم اس استری اور پُرش کو پراپت
ہوویں۔ ایسے ہی دہرم کے خلاف چلنے سے اعلےٰ ورن نچلے درجہ کے ورن کو
پراپت ہووے۔ اور اُس اُس ورن کے ادھیکار اور ورن کے کرنے والے

ہووین۔ اعلےٰ گنُ کرم سبھاؤں سے جو شودر ہے۔ وہ ویش کھشتری۔ برہمن
اور ویش۔ کھشتری اور برہمن اور کھشتری۔ برہمن ورن کے ادھیکار اور کرموں کو
پراپت ہوتا ہے۔ ویسے ہی نچلے کرم اور گنُوں سے جو برہمن ہے۔ وہ کھشتری۔ ویش
شودر اور کھشتری۔ ویش شودر اور ویش۔ شودر ورن کے ادھیکار اور کرموں
کو پراپت ہوتا ہے۔" یعنی گنُ (اوصاف) کرم (فعل) سبھاؤ (خصلت طبیعت)
کی تبدیلی سے ورن تبدیل ہو کر شودر برہمن اور برہمن شودر ہو سکتا ہے۔

اسی طرح ورن ویوستھا ہونے سے پکش پات (تعصب) نہیں رہتا
اور سب ورن اُتم بنے رہنے اور اُتم بننے کے لئے سرگرمی سے کوشاں رہتے
ہیں۔ اور اس خوف سے کہ میں نچلے ورن میں نہ چلا جاؤں۔ بُرے
کاموں سے اجتناب کر کے ہمیشہ اپنے ورن کی شان کے مطابق اپنے کام
کرتے رہتے ہیں۔ اس سے دُنیا میں بڑی ترقی ہوتی ہے۔ آریہ ورت دیش
میں جب تک ایسی اعلیٰ ورن ویوستھا تھی اور لوگ ویدک سدھانتوں
کے مطابق کامل برہمچاری رہ کر ودّیا حاصل کر کے سوئمبر دواہ کرتے تھے۔
اُس وقت دیش میں ہر طرح سے خوشحالی اور سُکھ تھا۔ آریہ جاتی اب بھی
اگر ایسا ہی طرزِ عمل اختیار کرے۔ تو یقیناً وہ اپنے قابل فخر ماضی کو
واپس لا سکتے ہیں۔ اور ہر طرح سے دیش میں سکھ اور شانتی ہو سکتی ہے۔

ور اور کنیا کی ایک دُوسرے کے گنُ۔ کرم اور سبھاؤ کی پریکشا کے لئے
یہاں دونوں کے اوصاف لکھتے ہیں۔ یعنی شادی کرنے والے استری پُرش
میں مندرجہ ذیل اوصاف ہونے چاہئیں۔ دونوں یکساں، نیک سیرت۔
ایک جیسے ذہین۔ ایک جیسا آچار (کیریکٹر) رکھنے والے۔ خوبصورتی میں
برابر۔ شیریں کلام۔ راست گو۔ کسی کو دُکھ نہ دینے والے۔ شکر گذار۔ کسی کا
احسان نہ بھُولنے والے۔ غرُور۔ حسد۔ غصہ اور لالچ سے مبرّا۔ نفس کش
نرم مزاج۔ دیش کی بھلائی چاہتے والے۔ سچی بات بلا خوف کہہ دینے

والے۔ سرگرم ست ودّیا کے شیدائی۔ مکروفریب۔چوری۔جوآبازی شراب وغیرہ برائیوں کے نزدیک نہ جانے والے۔ گرہست آشرم کے فرائض کو بڑی ہوشیاری سے سرانجام دیتے والے ہوں۔جب صبح شام یا سفر سے واپس آکر ملیں۔تب دونوں ایک دوسرے کو "نمستے" کہیں۔پھر استری پتی کے پاؤں چھوکر پاؤں وغیرہ دُھلائے۔ اور بیٹھنے کے لئے آسن رچ کی کرسی وغیرہ) دے۔ اور دونوں ایک دوسرے سے محبت اور پریم بڑھانے والی باتیں اور عمل کرکے خوشی اور آنند حاصل کریں۔پتی کے جسم سے استری کا جسم پتلا اور اعضائے نازک ہونے چاہئیں۔ اور استری کا قد بھی پتی سے چھوٹا (یعنی اس کے کندھے تک آوے) ہونا چاہیئے۔

تداں بعد انسان کی اندرونی صفات اور خواص کا امتحان ایک دوسرے سے بات چیت اور عام برتاؤ سے کریں۔

**ओं ऋतमग्ने प्रथमं जज्ञ ऋते सत्यं प्रतिष्ठितम् । यदियं कुमार्य्यभिजता तदियमिह प्रतिपद्यताम् । यत्सत्यं तद्दृश्यताम् ॥**

اوم رتمگنے پرتھمم ججن رتے ستیم پرتشٹھم۔ یدیم۔کماریہ بھی جاتا تدیہ دیہی پرتی پدیہ تام یت ستیم تدو رشیہ تام (اشولائن ۱-۵-۵)

**ارتھ**۔ جب شادی کرنے کا وقت مقرر ہو چکے۔ تب کنیا ہوشیار اور انسانی فطرت کو سمجھنے والے تجربہ کار پرشوں سے اور ویسی ہی تجربہ کار استریوں سے کنیا کی پوشیدہ طور پر پریکشا (امتحان) کراکے اپنی اپنی تسلی کریں۔ اس کے بعد نیک اور دھرماتما استری پرشوں کی موجودگی میں دونوں آپس میں اچھی طرح بات چیت کریں۔ اور کہیں "اے استری! جو پرش اس جگت کے پہلے رتو (موسم) بیتھا رتھ (اصلی) اُتپن ہوا تھا۔ اور شری گن دھنو میں ستیہ آتمک ناگ رہت پرتی پرنشچت ہے۔ جیسے پرش اور

پرکرتی کے مناپ سے تمام عالم کا ظہور ہوا ہے۔ ویسے ہیں کماری اور ہیں کمار پرش اس وقت دونوں ہیں وواہ کرنے کی سچی پرتگیا کرتا یا کرتی ہوں۔ اس کو یہ کنیا اور ور پراپت ہووے۔ اور اپنی پرتگیا کو پورا کرنے کے لئے ہمیشہ سرگرمی سے کوشش کرتے رہیں ؛

**طریق** جب کنیا رجسولا ہو کر گربھادھان سنسکار صفحہ ( ) میں لکھے کے مطابق شدھ ہو جاوے۔ تب جس دن گربھادھان کی رات مقرر کی ہو۔ اس میں وواہ کرنے کے لئے پہلے ہی ہوں بہاسب سامان پہلے ہی جمع کر رکھنا چاہیئے۔ اور سامانیہ پرکرن صفحہ ( $\frac{۱۶۲}{۱۶۸}$ ) میں لکھے کے مطابق یگیہ شالا۔ ویدی۔ یگیہ پاتر شاکلیہ (سنفالی پاک وغیرہ) سب کچھ تیار کر لینا چاہیئے۔ اس کے بعد ایک گھنٹہ کے قریب رات گذرنے پر۔

**ओं काम वेद ते नाम मदो नामासि समानयामुꣳ सुरा ते अभवव् । परमत्र जन्माग्ने तपसो निर्मितोऽसि स्वाहा ॥१॥ ओं इमं त उपस्थं मधुना सꣳसृजामि प्रजा-मेपतेर्मुखमेतद् द्वितीयम् । तेन पुꣳसोभिभवासि सर्वानव-शान्वशिन्यसि राज्ञी स्वाहा ॥ २ ॥ ओं अग्निं क्रव्याद-मकृण्वन् गुहानाः स्त्रीणामुपस्थमृषयः पुराणाः । तेनाज्यम कृण्वꣳ स्त्रैशृङ्गं त्वाष्ट्रं त्वयि तद्दधातु स्वाहा ॥ ३ ॥**

(۱) اوم کام وید تے نام مدو ناماسی سمان یا مگھنگ سُرا نتے ابھوت پرم تر جنما گرے پتسو نرِ منو اسی سواہا۔

(۲) اوم اِمم تے اُپستھم مدھونا سکھنگ سرجامی پرجاپتر مکھم۔ تدد وتیئم تین پگھنگ سو بھی بھو اسی سرو ان وشان وشنسٹی راجنی سواہا۔

(۳) ادم اگنیم کرویا دِمکر یدن گوہا ناہ سنتری ناٖمپستھے مرشیہ پہ اناتہ تنا جیہ
پکران و گہننگ سہنزی شرتگم تو انشٹرم نوئی تد ودھا تو سوا ہا دسام وید منتر براہمن
پرپاٹھک ۱۔ کھنڈا منتر ۲-۳)

**ارتھ** - اے کام دیو۔ تیرے نام کو تمام عالم جانتا ہے۔ تو مست کاری
کردینے والا مشہور ہے۔ تیرے لئے یہ کنیا مدساد ھن ہو چکی ہے۔ یعنی تیرے اس
سوالاپن کو دُور کرنے کے لئے مخصوص ہو چکی ہے۔ اور یہ جل تجھے شانت کرنے
کے لئے موجود ہے۔ "دُسرا" جس کا ترجمہ مد کیا گیا ہے۔ پانی کے معنوں میں بھی آتا ہے۔
سُرا! اس کنیا کو اور اس کو اور اس پتنی کو مان والا کر۔ اے کام اگنے (جذبہ
شہوانی) اس استری جاتی میں ہی تیرا انکشٹ (اعلےٰ) جنم ہے"۔ گرہستا
آشرم "جیسے اعلےٰ دھرم کی پابندی کے لئے تجھے ایشور نے بنایا ہے"۔

اے وُدھو! اس تیرے آنند دینے والے اعضاء کو پریم سے سپرش کرتا
ہوں۔ یہ گرہستی بننے کا دوسرا دروازہ ہے۔ اس سے ہی نہیں۔ کسی کے قابو میں
ہونے والے بھی سب پُرشوں کو اپنے بس میں کر لیتی ہے۔ اور بس میں کرنے والی
تو گھر کی مالکہ ہے۔ تتو درشی (تحقیق بین) پراچین رشیوں نے استری جاتی کے
آنند دینے والے اندریہ (اعضا) کو گوشت کھانے والا آگ جیسا سویکار کیا
ہے۔ اس کے ساتھ پُرش سے پیدا کرنے کی طاقت رکھنے والے ویریہ کو گھی جیسا
سویکار کیا ہے۔ اے وُدھو تجھ میں "تنو پشٹ (مضبوط ہو)"[1]

---

[۱] گذشتہ۔ نوٹ از سوامی جی۔ اگر آدھی رات تک وواہ کی تمام کارروائی پوری نہ ہو سکے
تو سر شام ہی کام شروع کر دینا چاہیے۔ کہ نصف شب تک تمام کارروائی ختم ہو سکے۔

---

[۱] - مزید تشریح - ان منتروں میں یہ ظاہر کیا گیا ہے۔ کہ پوری جوانی کے عالم میں
جبکہ دونوں کے تمام اعضاء مکمل اور ویریہ پختہ ہو چکا ہو۔ اور جب دونوں کو شادی

ان منتروں سے خوشبودار صاف پانی سے بھرے ہوئے گدوں کو لے کر ور اور کنیا اشنان کریں۔ پھر استری بڑے اچھے صاف کپڑے اور زیور وغیرہ پہن کر نہایت عمدہ آسن پر مشرق کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور پھر ایشور اپاسنا سوستی واچن شانتی پرکرن (صفحہ ۱۳۹) کریں۔ پھر اگنے آدھان سامانیہ پرکرن صفحہ )

بقیہ نوٹ صفحہ گذشتہ۔ کرنے کی قدرتی خواہش پیدا ہوتی ہو۔ شادی کرنی چاہئے۔ جس طرح جوانی کے وقت غذا کی بڑی زبردست خواہش کا پیدا ہونا قدرتی ہے۔ اسی طرح کام چیشٹھا (بھوگ کرنے کی خواہش) جو انسل کا دہید اکرنے کا ذریعہ ہے۔ کی قدرتی طور پر اس وقت پورے زور پر ہوتی ہے۔ شادی کرنے والوں کے لئے نہایت ہی ضروری ہے۔ وُہ گربھادھان کریا" کے متعلق پورا گیان حاصل کرانے والی نہایت عالمانہ اور مستند کتابوں کا مطالعہ ضرور کریں۔ ڈاکٹر کاون کی کتاب "زوجین" ودیا یا علم زندگی اردو۔ ہندی۔ انگریزی جس زبان میں وُہ مطالعہ کر سکیں۔ اسی زبان میں پُستک بھنڈار لاہور سے خرید کر اس کتاب کو پڑھیں۔ شادی کرنے والے جوڑے کے لئے نہایت ہی مفید ثابت ہوگی۔ اس کے علاوہ سنسکار ودھی کے گربھادھان" سنسکار پر بھی خاص طور سے غور کریں۔) بلکہ ہماری رائے میں کنیا با ور کی طرف سے شادی سے چند روز پہلے ایسی مفید کتابیں ایک دوسرے کو پیش کرنی چاہئیں۔ اور اگر ایسا نہ ہو سکے۔ تو کنیا والوں کی طرف سے اگر کچھ کنیا اور ور کے لئے دینا ضروری سمجھا جاوے۔ تو اس میں سب سے پہلے چیز علم زندگی کا مکمل اور صحیح گیان کرانے والی اعلیٰ پستکیں ضرور ہوں! آج کل یورپ میں شادی کرنے والی ایسی پُستکیں دواہ سے کئی روز پہلے ضرور مطالعہ کرتے ہیں۔ پراچین زمانہ میں اسی مقصد کو مدنظر رکھ ان منتروں کا پاٹھ ور کنیا دونوں سے کرایا جاتا تھا۔ جن میں سیکشوئل فزیالوجی اور کام شاستر وغیرہ کے تمام اصولوں کا عطر نکال کر رکھ دیا گیا ہے۔ مثلاً کام نشہ شراب کی طرح متوالا کر دینے والا جذبہ ہے۔ اس جذبہ کی سیری استری اور پُرش دونوں کے

"سمد ادھان" سامانیہ پرکرن صفحہ ) وغیرہ کی کارروائی کرکے اور "ستھال پاک" وغیرہ تیار کرکے ویدی کے نزدیک عین طریقہ کے مطابق رکھیں۔ اسی طرح ور (دولہا) بھی اپنے گھر میں جاکر اچھے کپڑے پہن کر یگیہ شالا میں آوے اور مشرق کی طرف منہ کرکے آسن پر بیٹھے۔ اور ایشور استتی پرارتھنا اپاسنا" (صفحہ ) کے مطابق کرکے کنیا[1]

ملاپ سے ہوتی ہے۔ جوانی کے عالم میں اس جذبہ کا پورے جوش میں ہونا قدرتی ہے۔ سب سے اعلےٰ بات جو اس منتر میں پیش کی گئی ہے۔ یہ ہے۔ کہ اس جذبہ کو نہایت مقدس اور گرہست آشرم کو تپ (سچی ریاضت) کا درجہ دیا گیا ہے۔ دوسرا منتر بڑا ہی شاندار ہے۔ دُنیا کے تمام فلاسفر اس منتر کی عظمت کے سامنے سربسجود ہیں۔ جس وقت انسان پر جوانی کا عالم ہوتا ہے۔ وہ اپنی جوانی کے گھمنڈ میں کسی کی پرواہ نہیں کرتا۔ اور خودغرضی میں جاتا ہے۔ مگر جونہی اُس سے ایک سوشیل استری کا ملاپ ہوتا ہے۔ وہ اس کے پریم کے بس میں ہوکر اُس کی حفاظت اپنا دھرم سمجھ کر اپنے خودغرضی کے بھاؤ کو پراوپکار اور ہمدردی کی صورت میں بدل دیتا ہے۔ اور جب اس پوتر جوڑے کے گرد چھوٹے چھوٹے سندر بالک (سنتان) گھومنے لگتے ہیں۔ تو دونوں کا جوانی کا نشہ ہرن ہوکر اس کی جگہ سچا پریم لے لیتا ہے۔ اور اب وہ دونوں اپنی سنتان کی رکھشا کے لئے اپنا سب کچھ نچھاور کرنے کو تیار ہوکر پراوپکاری انسان اور ایک آدرش گرہستی بن جاتے ہیں۔ اگلے منتر میں استری پرش کے اعضائے خاص کو گھی اور آگ سے مشابہت دے کر دونوں کو تاکید کی ہے۔ کہ وہ باقاعدگی کے ساتھ صرف سنتان پیدا کرنے کی خواہش سے عین ایشوری نیموں کے مطابق سماگم کرکے سچے گرہستی بنیں۔ ورنہ انہیں اس قدر نقصان اٹھانا پڑیگا۔ جس کی تلافی ناممکن ہے۔

[1] نوٹ ازسوامی جی۔ اس سنسکار میں شامل ہونے والے دوسرے استری پرش بھی دل کو یکسو کرکے "ایشور پرارتھنا۔ اپاسنا" کے شبھ کام میں شامل ہوں۔

(دُلہن) کے گھر جانے کی تیاری کرے۔ اس کے بعد کنیا اور ور کی طرف کے لوگ بڑے انتظام اور سازو سامان سے ور کو گھر لے جاویں جس وقت ور کنیا کے گھر میں داخل ہو۔ اُسی وقت کنیا اور دُوسرے کاریہ کرنے والے لوگ مندرجہ ذیل طریقہ سے مدھوپرک وغیرہ سے ور کا آدر ستکار کریں۔ اس کا طریقہ یہ ہے۔ کہ ور کنیا کے گھر میں داخل ہو کر پورب کی طرف مُنہ کر کے کھڑا رہے۔ اور کنیا اور کاریہ کرتا ور کے نزدیک شمال کی طرف مُنہ کر کے کھڑے ہو کر کنیا اور کاریہ کراتے والے لوگ یہ الفاظ بولیں۔

**साधु भवनास्तामर्चयिष्यामो भवन्तम् ॥**

**ارتھ** ۔ آپ اچھی طرح بیٹھئے۔ ہم سب آپ کا ستکار کریں گے۔ اس پر ور جواب دے۔

**ओं अर्चय ॥ पार० कां० १ । कं० ३ ॥** اوم ارچیہ

**ارتھ** ۔ "ستکار کیجئے" (یعنی ور سویکار کرتا ہے۔)

اس کے بعد کنیا اور دُوسرے کام کرنے والوں نے ور کے لئے جو اچھا آسن (کرسی چوکی وغیرہ کوئی بیٹھنے کی چیز) پہلے تجویز کر رکھا ہو۔ اُس کو ہاتھ میں لے کر کنیا ور کے سامنے کھڑی ہو کر کہے۔

**ओं विष्टरो विष्टरो विष्टरः प्रतिगृह्यताम् ॥**

---

ے اردو سنسکار ودھی کی اشاعت سے پہلے ہم نے آریہ سماج کے پرسدھ ودوانوں کی رائے اور مشورہ سے فائدہ اُٹھانا ضروری سمجھا۔ اس سلسلہ میں ہماری جو خط و کتابت پنڈت راجارام جی پروفیسر ڈی۔ اے۔ وی کالج سمپادک آرش گرنتھاولی" لاہور سے ہوئی۔ اس میں علاوہ اور بہت قیمتی مشورہ کے (جس کے لئے سمپادک اُن کا ممنون الاحسان اور شکر گذار ہے۔) آپ نے اس "مدھوپرک"

ادم وشٹروشٹر وشٹرہ پرتی گرہیہ نام

**ارتھ** ۔ یہ آسن ہے آپ اسے لیجئے۔

ور جواب دے۔

**ओं प्रतिगृह्णामि ॥ पार० कां० १ । कं० ३ ॥** ادم پرتی گرہنامی

**ارتھ** ۔ میں سویکار کرتا ہوں"

ان الفاظ کو بول کر ورد لہن کے ہاتھ سے آسن لے لے۔ اور بچھا کر یگیہ منڈپ میں پورب کی طرف منہ کر کے بیٹھ کر مندرجہ ذیل منتر بولے۔

**ओं वर्ष्मोऽस्मि समानानामुद्यतामिव सूर्यः । इमन्तम-भितिष्ठामि यो मा कश्चाभिदासति ॥ पार० कां० । कं० ३ ॥**

نوٹ صفحہ گذشتہ:۔ کی کارروائی کے متعلق اپنی قیمتی رائے کا اظہار ان الفاظ میں کیا ہے۔

ہندی سنسکار ودھی وواہ پرکرن میں لکھا ہے۔ کہ ور کے آنے سے پہلے کنیا "مدھوپرک" لے کر دروازہ پر کھڑی رہے۔ یہ بات کئی سماجک اپدیشک کرا دیتے ہیں۔ اور پھر اندر داخل ہونے کے بعد "مدھوپرک" کی کارروائی دوبارہ منتروں سے کراتے ہیں۔ یہ غلطی ہے۔ مدھوپرک ایک ہی بار منتروں سے کیا جاتا ہے۔ پراچین سمے میں دروازہ پر کیا جاتا تھا۔ اور وہاں کنیا کا پتا مدھوپرک لے جاتا تھا۔ اور ویدی دوسری جگہ ہوتی تھی۔ مگر آجکل بجائے دروازہ پر ہونے کے مدھوپرک کی کارروائی ایک دفعہ ہی ویدی پر ہوتی ہے۔ اس سے سوامی جی کا یہ مطلب نہیں۔ کہ ایک دفعہ دروازہ پر ہو۔ اور پھر اندر ویدی میں بھی ہو۔ ویدی پر ہو۔ تو پھر دروازہ پر کرنا ودھی (طریقہ) کے خلاف ہے سوامی جی نے دروازہ پر کہنے سے پہلی جگہ بتلائی ہے۔ اور پھر اس کی الگ الگ ودھی (طریقہ) بتلائی ہے۔ اس سے دو دفعہ "مدھوپرک" کرنے کا مطلب ہرگز نہیں لینا چاہئے"۔

اوم ورشمو اسمی سمانا نا مُدّتا مِو شور یہ۔ اِمنتم بھِتشٹھامی یو ماکسچا بھی دہاستی۔

**ارتھ۔** پرکاش کرنے والے نکھشتروں (سیارگان) میں جس طرح سورج سب سے شریشٹ (اعلیٰ) ہے۔ ویسے ہی کُل (خاندان) گیان (علم) آچار (کیرکٹر) شریر (جسم) اوستھا اور دوسرے اوصاف سے اپنے ہمجنس پرشوں میں میں سریشٹ ہوں" اور جو کوئی مجھے نیچا دکھانا چاہتا ہے۔ اُس پُرش کو اپنا نکتہ نظر رکھ کر اس آسن کے اُوپر بیٹھتا ہوں۔ (یعنی اس کو اس آسن کی طرح نیچا دکھا کر بیٹھتا ہوں")۔

اس کے بعد کاریہ کرتا ایک خوبصورت برتن پانی کا بھر کر کنیا کے ہاتھ میں دیوے اور کنیا۔

**ओं पाद्यं पाद्यं पाद्यं प्रतिगृह्यताम् ॥**

اوم پادیُم پادیُم پادیُم پرتی گریہتام۔

**ارتھ۔** "پاؤں دھونے کے لئے اس پانی کو قبول کیجئے۔"

ان الفاظ کو بول کر پانی کا برتن ور کے سامنے رکھ دے۔ پھر ور

**ओं प्रतिगृह्णामि ॥ पार० कां० १ । कं० ३ ॥** اوم پرتی گرنہامی

"مَیں سویکار کرتا ہوں"۔

یہ الفاظ کہہ کر دُلہن کے ہاتھ سے برتن لے کر پاؤں دھوئے۔ اور دھوتے وقت مندرجہ ذیل منتر بولے۔

**ओं विराजो दोहोऽसि विराजो दोहमशीय मयि पाद्यायै विराजो दोहः ॥ पार० कां० १ । कं० ३ ॥**

---

لہ۔ نوٹ از سوامی جی۔ اگر گھر میں داخل ہونے کا دروازہ پُورب کی طرف ہو۔ تو ور اُتر کی طرف اور کنیا مشرق کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو کر اگر برہمن ورن ہو۔ تو

اوم وِراجو دوہو اسی وِراجو دہ مشیہ مئی پادیائی وِراجو دوہہ

**ارتھ**۔ اے جل تو اس شوبھا والے اناج کا سار بھوت (رس) ہے۔ اس اناج کے سار بھوت (جوہر) تجھ کو میں و یا پت ہوؤں یعنی تجھے روگ وغیرہ کو دور کرنے کے لئے حاصل کروں۔ اناج کا سار تو اس وقت میرے پاؤں کی حفاظت کے لئے موجود ہے۔"

اس کے بعد پھر کاریہ کرتا صاف پانی کا ایک اور برتن بھر کر کنیا کے ہاتھ میں دیوے۔ اور کنیا بڑے سنسکار کے بھاؤ سے

**ओं अर्घोऽर्घोऽर्घः प्रतिगृह्यताम् ॥**

اوم ارگھو ارگھو ارگھو پرتی گرہیہ تام

**ارتھ**۔ منہ دھونے کے لئے جل لیجئے" یہ الفاظ کہہ کر برتن ور کے ہاتھ میں دیدے۔ اور ور کے ہاتھ میں دیدے۔ اور ور پھر مندرجہ ذیل الفاظ بول کر۔

**ओं प्रतिगृह्णामि ॥ पार० कां० १ । कं० ३ ॥** اوم پرتی گرہنامی

دلہن کے ہاتھ سے پانی کا برتن لے کر منہ دھوئے۔ اور اسی وقت منہ دھو کر۔

**ओं आपस्थ युष्माभिः सर्वान्कामानवाप्नवानि । ओं समुद्रं वः प्रहिणोमि स्वां योनिमभिगच्छत । अरिष्टास्माकं वीरा मा परासेचिमत्पयः ॥ पार० कां० १ । कं० ३ ॥**

اوم آپستھ یشما بھی سروان کامان واپن وانی۔ اوم سمدرم وہ پرہنومی

---

پہلے دایاں پاؤں اور پھر بایاں پاؤں اور اگر کھشتری وغیرہ کسی دوسرے ورن سے ہو۔ تو پہلے بایاں اور پھر دایاں پاؤں دھوئے۔

سوام یونم بھی گچھت ارشٹا سماکم ویراماپرا سے چمت ہیہ

**ارتھ۔** اے جلو! تم تندرستی کا ذریعہ ہو۔ تم سے ہیں کامل تندرستی کو حاصل کریں (یعنی پانی سے تمام جسمانی خرابیوں کو دور کردیں جس سے کامل تندرستی حاصل ہو۔)

اے جلو! تم کو ہیں انترکش لوک (اجرام فلکی) ہیں بھیجتا ہوں۔ (یعنی پہنچاتا ہوں یا چھوڑتا ہوں۔) اس سے تم اپنے کارنی بھوت جل کے سامنے جاؤ۔ ہمارے ویرپرش تمام بیماریوں (دکھوں) سے نجات حاصل کریں۔ مجھ سے برتپر تر جل ایشور کرے۔ کہ نہ ہٹے (یعنی میری ہمیشہ عزت ہوتی رہے۔) ہیں جل سے کام لے کر (اب) اسے چھوڑتا ہوں جس سے کہ وہ اپنے کارن سوروپ کو حاصل کرکے پھر دوسرے ویرپرشوں کا اُپکار کرے۔"

ان منتروں کو بول کر ویدی کے مغرب کی طرف بچھائے ہوئے اُسی آسن پر مشرق کی طرف منہ کرکے بیٹھ جائے۔ پھر کاریہ کرتا ایک خوبصورت چھوٹا برتن پانی سے لبالب بھر کر اُس میں آچمنی رکھ کر کنیا کے ہاتھ میں دے دے۔ اور اُس وقت لڑکی مندرجہ ذیل الفاظ بول کر اُسے

**ओं आचमनीयमाचमनीयमाचमनीयम्प्रतिगृह्यताम् ॥**

اوم آچمنیہ ماچمنیہ ماچمنیم پرتی گرہیہ تام

**ارتھ۔** پینے کے قابل پانی بمعہ برتن کو سویکار کیجئے۔

**ओं प्रतिगृह्णामि ।** اوم پرتی گرہنامی

اور "ور سویکار کرتا ہوں" کہہ کر وہ برتن دلہن کے ہاتھ سے کر سامنے رکھ کر اُس میں سے دائیں ہتھیلی میں اتنا پانی لے جتنا انگلیوں کے نچلے حصہ تک پہنچے۔ اور مندرجہ ذیل منتر سے۔

ओं आमागन् यशसा सꣳसृज वर्चसा । तं मा कुरु प्रियं प्रजानामधिपतिं पशूनामरिष्टिं तनूनाम् ॥ पार० कां० १

اوم اماگن یشا سگھنگ سرج ورچسا۔ تماکرو پریم پرجانا مدھی پتم پشونام رشٹم تنونام۔

**ارتھ** ۔ اے جل کے مالک پرماتمن! آپ مجھے یش کے ساتھ اچھی طرح پراپت ہوؤ۔ اور آپ پر ہی کامل بھروسہ رکھنے والے مجھ کو اپنے تیج سے یکت کرو۔ (یعنی مجھے تیج والا بناؤ) اور مجھے بیٹے بیٹیوں اور پوتے پوتیوں کے پریم کے قابل بناؤ۔ مجھے گائے وغیرہ مال مویشی کا سوامی (مالک) بناؤ۔ اور جل وغیرہ سے جسمانی اعضاء کو تکلیف نہ دینے والا بناؤ

ایک آچمن اور پھر اسی طرح دوبارہ سہ بارہ منتر پڑھ کر دوسرا اور تیسرا آچمن کرے۔ اس کے بعد کاریہ کرتا مدھوپرک[2] کا برتن کنیا کے ہاتھ میں دیوے۔ اور کنیا مندرجہ ذیل الفاظ بول کر ورسے

ओं मधुपर्को मधुपर्को मधुपर्कः प्रतिगृह्यताम् ॥

اوم مدھوپرکو مدھوپرکو مدھوپرکہ پرتی گریہیہ تام

**ارتھ** ۔ اس مدھوپرک کو سویکار کیجئے۔

---

[1] مزید تشریح۔ تمام قسم کے جل کے پیدا کرنے والے ایشور سے پرارتھنا کی گئی ہے۔ کہ وہ اُسے بل اور شکتی دیں تاکہ وہ اپنا طریق زندگی ایسا اعلےٰ بنا دے جس سے اُس گرہست آشرم میں دینے والے جل کی طرح شانتی اور اطمینان حاصل ہو۔

[2] نوٹ از سوامی جی۔ مدھوپرک کے اجزا گھی۔ دہی اور شہد میں ۱۲ تولہ دہی میں

اوم پرتی گرہنامی **ओं प्रतिगृह्णामि ।**

درخواست کرے۔ کہ وہ اسے قبول کرے۔ ور قبول کرتا ہوں" کہکر
مدھوپرک کا برتن ڈلہن کے ہاتھ سے لیوے۔ اور پھر

**ओं मित्रस्य त्वा चक्षुषा प्रतीक्षे ॥ पार० कां० १ ।**

اوم مترسیہ توا چکھشوشا پرتیکھشے
ارتھ۔ تجھے متر (دوست) کی نظر سے دیکھتا ہوں"
یہ منتر بول کر مدھوپرک کو اچھی طرح نظر جما کر دیکھے۔ اور

**ओं देवस्य त्वा सवितुः प्रसवेऽश्विनोर्बाहुभ्यां पूष्णो हस्ताभ्यां प्रतिगृह्णामि ॥ य० अ० १ । मं० १० ॥**

اوم دیوسیہ توا سوِتوہ پرسوے اشونوباہو بھیام پوشنو ہستابھیام
پرتی گرنہامی۔
(اس منتر کا ارتھ اُپنین سنسکار میں آچکا ہے)
اس منتر کو بول کر مدھوپرک کا برتن بائیں ہاتھ میں لیوے۔ اور

**ओं भूर्भुवः स्वः । मधु वाता ऋतायते मधु क्षरन्ति सिन्धवः । माध्वीर्नस्सन्त्वोषधीः ॥ १ ॥ ओं भूर्भुवः स्वः । मधु नक्तमुतोषसो मधुमत्पार्थिवं रजः । मधु द्यौरस्तुनः**

صفحہ گذشتہ۔ ہم تولہ گھی اور ہم تولہ شہد ڈالنے سے مدھوپرک تیار ہو جاتا ہے۔ اس
مدھوپرک کو کانسی کے برتن میں رکھنا چاہئے۔

पिता ॥२॥ ओं भूर्भुवः स्वः । मधुमान्नो वनस्पतिर्मधुमाँ अस्तु सूर्यः । माध्वीर्गावो भवन्तु नः ॥३॥ ऋ० मं० १ ॥

(۱) اوم بھوُربھوہ سوہ۔ مدھو وا تا رِتا ئیتے مدھو کھشرنتی سیندھوہ مادھویرنہ سنتو وشدھی

(۲) اوم بھوُربھوہ سوہ۔ مدھونکت منوشسو مدھو مت پارتھیوم رجہ۔ مدھو ویئیو رستو نہ پتا۔

(۳) اوم بھوُربھوہ سوہ۔ مدھو مانو ونسپتر مدھو مام استو سوُریہ مادھویر گا دو بھوتو نہ

..یجروادھیائے ۱۳ منتر ۲۷ لغائت نمبر ۲۹

**ارتھ** — اے پرماتمن! یگیہ کی خواہش کرنے والے پرُش کے لئے ہوا شدھ بیماری کے اثرات سے مبرا ہو کر چلے۔ ندیاں نہایت اعلیٰ صاف پانی کو دیویں۔ ہمارے لئے امراض کو دوُر کرنے والی اوشدھیاں (ادویات) شفابخش ہوں۔ ہماری راتیں خوش و خورمی سے بغیر کسی رنج کے گزریں۔ اور پربھات کا سمہ بھی ہمارے لئے بغیر کسی دُکھ کے آنند سے گذرے یہ پرتھوی (جنم بھومی) جو کہ ماتا کی طرح ہماری محافظ ہے۔ زہریلے خونخوار و سانپ۔ بچھو

سلہ مزید تشریح۔ وِدوان ان منتروں کو پڑھ کر۔ مدھوپرک کی طرف غور سے دیکھنا ہمارے سامنے یہ زبردست اصوُل پیش کرتا ہے۔ کہ جس کھانے والی چیز میں ہمارا جتنا پریم ہوگا۔ اتنی ہی جلدی وہ ہضم ہوگی۔ اور اتنا ہی اس سے فائدہ ہوگا۔ عام طور پر ہمارے ہاں ایک کہاوت ہے۔ کہ جس چیز کو آنکھوں نے پسند نہیں کیا اُسے دل کیا پسند کرے گا۔ اس کے علاوہ کھانے والی چیز کو بڑی احتیاط سے دیکھنا بھی نہایت ضروری ہے۔ یہاں ہم یورپ کے ایک ماہر ڈاکٹر کا تجربہ اور رائے پیش کرنا ضروری سمجھتے ہیں۔ اس کی رائے ہے۔ کہ جب کوئی چیز انسان

وغیرہ ) جانداروں سے محفوظ رہے۔ ہمارے باپ کی طرح حفاظت کرنے والے انترکش منڈل (آکاش اجرام فلکی) ہمارے لئے سکھ دینے والا ہو۔

بقیہ صفحہ گذشتہ۔ کے سامنے کھانے کے لئے لائی جائے۔ تو اُسے تمام قسم کے فکر دھندے اور دماغی جدوجہد کو ہر طرف سے ہٹا کر اس کھانے والی چیز کی طرف ہی اپنی تمام توجہ کو لگا دینا چاہیئے۔ اگر ان چیزوں کو دیکھ کر آنکھوں نے اسے پسند کیا ہے تو اُس کے لئے دل بھی چاہیگا۔ پس جب دل کامل رغبت سے اس چیز کو چاہے۔ تو اُسے بڑے پریم سے کھاؤ۔ ایسی چیز معدہ میں پہنچنے سے پہلے ہی معدہ اس کا استقبال کرنے کے لئے تیار ہو جاتا ہے۔ اگر کھانے کا کام پوری شانتی اور اطمینان سے ہوتا رہے۔ تو معدہ اسے ہضم کرنے کے لئے جلدی جلدی کام کرنا شروع کر دیگا۔ جس سے بہت سا لعاب معدہ سے پیدا ہو کر غذا کو نہ صرف بڑی جلدی ہضم کریگا۔ بلکہ اس سے انسانی جسم کو پورا فائدہ بھی حاصل ہوگا۔ لیکن برخلاف اس کے اگر کوئی چیز خلاف رغبت معدہ کے سپرد کی جاویگی۔ تو وہ اظہار ناراضگی کے طور پر اول تو اپنا کام بند کر دیگا۔ اور اگر پھر کام کریگا بھی تو بہت آہستہ آہستہ اپنی رائے کے متعلق روسی محقق اپنا حسب ذیل تجربہ بیان کرتا ہے"میں نے دو بلیاں لے کر ایکس ریز کی شعاعوں کے عمل سے اُن کے معدے کی حرکت کا امتحان کر کے دیکھا۔ ایک بلی کو تازہ اعلےٰ درجہ کا گوشت اور دوسری بلی کو روٹی کا ایک خشک ٹکڑا دیا گیا۔ اول الذکر گوشت کی طرف دیکھ کر جھپٹی۔ اور جونہی گوشت کا ٹکڑا اس کے حلق سے نیچے گیا۔ اُس کا معدہ زور زور سے حرکت کرنے لگا۔ اور ایسا معلوم ہوتا تھا۔ کہ ایک زبردست چکی چل رہی ہے۔ جو ابھی اس خوراک کو پیس کر رکھ دے گی۔ دوسری بلی نے اُس خشک ٹکڑے کو ناک بھوں چڑھا کر بڑی بیدلی سے... کھانا شروع کیا۔ اس کے حلق کے لقمہ کتنی دیر تک معدہ میں جا کر جوں کا توں پڑا رہا۔ اور بہت دیر کے بعد بڑی سست سی حرکت معلوم ہوئی۔ پھر ان دونوں

ہمارے بگیہ میں کام آنے والی نبپتی (نباتات) اوشدھیاں اور سوم (جل) شہد جیسے میٹھے گنوں والے ہوں۔ (یعنی بڑے مفید ہوں۔) سورج منڈل سُکھ دینے والا ہو۔ سورج کی کرنیں ہمیں سکھ پہنچانے والی اور گائے وغیرہ پشو دودھ دینے والے ہوں۔"

بقیہ گذشتہ صفحہ۔ کے درمیان ایک پردہ ڈال دیا گیا۔ اور گوشت کھانے والی بلّی کے سامنے ایک بڑا تند آور کتا لایا گیا۔ جونہی بلّی کی نظر کتے پر پڑی۔ اس کے معدہ کی حرکت یکدم بند ہو گئی۔ مگر دوسری بلّی کے معدہ کی حرکت بدستور سست رفتاری سے قائم تھی آخر کتا ہٹا دیا گیا۔ اور بمشکل آدھ گھنٹہ کے بعد اس کے معدہ نے کمزور سی حرکت شروع کی۔ پھر خشک ٹکڑہ کھانے والی بلّی کے سامنے گوشت رکھا گیا۔ اس کے بعد اس کے معدہ کی حرکت بڑھ گئی۔ مگر وہ اس قدر تیز نہ تھی جس قدر کہ پہلی بلّی کی جبکہ اُسے گوشت دیا گیا تھا۔ پھر اس بلّی کو جبکہ وہ بڑے شوق سے گوشت کھا رہی تھی۔ ایک چابک کی زوردار آواز سے ڈرایا گیا۔ ملاحظہ کرنے پر معلوم ہوا۔ کہ چابک کے اُٹھتے ہی اس کے معدہ کی حرکت یکدم بند ہو گئی تھی۔ اس تجربہ سے وہ حسب ذیل نتائج اخذ کرتا ہے۔ انسان کو ہمیشہ مرغوب طبع غذا کھانی چاہیئے۔ زبردستی معدہ کے اندر کچھ ٹھونسنا سخت مضر ہے۔ کھانے والی چیز کی طرف اپنی زبردست قوت ارادی سے خاص محبت کی نگاہ سے دیکھنا۔ اور اُسے نہایت شوق سے پوری توجہ کے ساتھ کھانا چاہیئے۔"

مدھوپرک کی تمام کارروائی میں یہ تمام اصول موجود ہیں۔ جسے آج یورپ کے ودوان نئی دریافت کا نام دے رہے ہیں۔ اس کے علاوہ جس طرح آج کسی چیز کو لئے ہوئے تھینکس (شکریہ) ادا کیا جاتا ہے۔ جیسے آجکل کسی الوداعی پارٹی میں کسی کا جام صحت تجویز کرتے ہوئے موزوں الفاظ میں جدا ہونے والے دوست کے اوصاف پیش کئے جاتے ہیں۔ اسی طرح بلکہ اس سے کئی گنا زیادہ خوبی

ان تین منتروں کو بول کر مدھوپرک کو پھر بڑے غور سے دیکھے۔ اور مندرجہ ذیل منتر کو پڑھ کر

ओं नमः श्यावास्यायान्नशने यत्त आविद्धं तत्ते निष्कृन्तामि ॥ पार० कां० १ । कं० ३ । सू० ९ ॥

اوم نمہ شیاواسیایاں نشنے یت آودھم تتے نشکرنتامی۔

**ارتھ**۔ اے اگنے (جھٹراگنی) پیلے ورن والے تیرے لئے ہیں۔ آدر سنسکار کرتا ہوں۔ اور اس مدھوپرک میں جو چیز نہ کھانے کے قابل ملی ہوئی ہے۔ اُسے ہٹاتا ہوں۔

---

صفحہ گذشتہ۔ اس میں موجود ہے۔ ورنہ صرف اس کے حاصل کرنے کے لئے دینے والے کا شکریہ ادا کرتا ہے۔ بلکہ ایشور سے یہ بھی پرارتھنا کرتا ہے۔ کہ جیسے یہ نہایت اعلےٰ اوصاف والی چیز اُسے ملی ہے۔ اسی طرح دوسرے تمام لوگ بھی اس سے فایدہ اُٹھائیں کیونکہ اگر مدھوپرک جیسی مفید چیز بھی کسی شخص کے ہاتھ میں ہے۔ اور اس کے چاروں طرف دُوسرے لوگ دُکھی ہیں۔ تو اسے پورن سکھ کیسے نصیب ہو سکتا ہے۔ پس یہ منتر خود غرضی کے بھاؤ کو تباہ کر کے منش ماتر سے سچا پریم اور ہمدردی کرنا سکھلاتے ہیں۔

---

سلہ اس سے مراد یہ ہے۔ کہ جھٹراگنی (حرارت غریزی) ہضم کرنے کی قوت کے متضاد کوئی چیز اس میں نہ ہو۔ اور اس بات کی تاکید مزید ہے۔ کہ چاہے کسی چیز کو تیار کرنیوالے نے اُسے کتنی بھی احتیاط اور غور سے بنایا ہو۔ مگر کھانے والے کو خود اُس چیز کو غور سے دیکھنے میں غفلت نہ کرنی چاہئے۔ مدھوپرک کو بلوتے سے بھی یہی مطلب ہے۔ کہ سارے جز و اچھی طرح مل جاویں اور اگر کوئی تنکا بال وغیرہ اس میں ہو۔ تو نکال دینا چاہئے۔"

داہنے ہاتھ کا انگوٹھا اور انامکا یعنی بڑی انگلی سے مدھوپرک کو تین بار بلووے اور پھر اس مدھوپرک سے در

ओं वसवस्त्वा गायत्रेण छन्दसा भक्षयन्तु ॥ اس سے مشرق

اوم وسوسٔستوا گائیترین چھندسا بھکشینتو"

ارتھ ۔ گائیتری چھند کے ساتھ تجھے "وسو" نام کے ۲۵ برس کے برہمچاری کھاویں۔"

ओं रुद्रास्त्वा त्रैष्टुभेनछन्दसा भक्षयन्तु ॥

اس سے جنوب ۔ اوم رودراستوا ترئی شٹوبھین چھندسا بھکشنتو"

ارتھ ۔ ترشٹپ چھند کے ساتھ تجھے "رودر" نام کے ۳۶ برس کے برہمچاری کھاویں"

ओं आदित्या स्त्वा जागतेन छन्दसा यक्षयन्तु ।

اس سے مغرب ۔ اوم آدتیا ستوا جاگتین چھندسا بھکشینتو۔

ارتھ ۔ جگتی چھند کے ساتھ تجھے "آدتیہ" نام کے ۴۸ برس کے برہمچاری کھاویں ۔

ओं विश्वे त्वा देवा आनष्टुभेन छन्दसा भक्षयन्तु ॥

اوم وشوے توا دیوا آنشٹوبھین سا بھکشینتو۔

ارتھ ۔ انشٹپ چھند کو بولتے ہوئے تجھے سب وددان کھاویں"

اس منتر سے ماں کی طرف تھوڑا تھوڑا جل چھڑکیں۔"

ओं भूतेभ्यस्त्वा परिगृह्णामि ॥ आश्वला गृ० अ०

ادم بھونے بھیا سنو اپری گرہنامی

**ارتھ**۔ دوسرے پرانیوں (ذی روحوں) کے لئے بھی تجھے گرہن کرتا ہوں[۱]۔ اس منتر کو بول کر برتن کے درمیانی حصہ سے تھوڑا سا مدھوپرک لے کر اوپر کی طرف تین بار چھینٹا دے۔ اس کے بعد اس مدھوپرک کے تین حصے کر کے تین کانسی کے برتنوں میں ڈال کر دہ تینوں برتن زمین پر اپنے سامنے رکھے۔

ओं यन्मधुनो मधव्यं परमꣳ रूपमन्नाद्यम् । तनाहं मधुनो मधव्येन परमेण रूपेणान्नाद्येन परमो मधव्योऽन्नादोऽसानि ॥ पार० कां० १ : कं० ३ ॥

ادم ین مدھونو مدھویم پرمگینگ روپ منادیم۔ تنے ناہم مدھونو مدھوین پرمین روپین انادیین پرمو مدھویو انّادو اسانی۔

**ارتھ**۔ اے دوانو! جو پھولوں کے رس کا میٹھا یہ عمدہ اوصاف والا مدھوپرک ہے۔ اور اناج کی طرح کھانے کے قابل ہے۔ میں شہد کے (بنے) اس میٹھے گنوں والے اناج کی طرح کھانے کے قابل (دل پسند) سندر سو روپ یوتر۔ شیریں کلام۔ ہر ایک قسم کے اعلیٰ اعلیٰ اناجوں کا استعمال کرنیوالا آپ کی کرپا سے ہوں"

اس منتر کو ایک ایک بار بول کر تینوں برتنوں سے تھوڑا تھوڑا لے کر کھلائے یا سارا کھالے۔ اور جو ان برتنوں میں باقی پس خوردہ (جوٹھا) مدھوپرک رہ جاوے

---

[۱] ان تمام منتروں میں دریگیہ میں شامل ہونے والے ودوان پرشوں اور درجہ وار ۲۵-۳۶-۴۸ برس تک برہمچریہ رکھنے والے برہمچاریوں کی عزت اور مان کا بھاؤ ظاہر کرتا ہے۔

اُسے اُسی نوکر کو دیدے۔ یا پانی میں ڈال دے۔[سے]

ओं अमृतापिधानमसि स्वाहा ॥ आश्वला० गृ० अ०

ओं सत्यं यशः श्रीर्मयि श्रीः श्रयतां स्वाहा ॥ आश्व०

ادم امرتا پدھان مسی سواہا۔ ادم ستیم یشاہ شریرمئی شری شریتام سواہا۔ اشولائین ۱-۲۴-۲۱-۲۲)

(ان منتروں کے ارتھ اور تشریح پہلے کئی دفعہ کئے جاچکے ہیں۔)

ان دو منتروں یعنی پہلے منتر سے ایک دُوسرے سے دُوسرا آچمن کر کے پھر انگ سپرش سامانیہ پرکرن صفحہ (۱۷۱) کے مطابق کرے۔ اس کے بعد کنیا ادم گئوُرگئوُرگئوہ پرتی گریہہ تام۔

ओं गौर्गौर्गौः प्रतिगृह्यताम् ॥

**ارتھ۔** "اس گئے کو سویکار کیجئے"۔ ان الفاظ سے ور کو بڑے ادب اور عزت سے مخاطب کرے۔ اور حسب المقدور گئے وغیرہ اور جو چیزیں ور کو دینی ہوں۔ وہ اس کے ارپن کرے۔ اور "ور میں سویکار کرتا ہوں۔

ادم پرتی گریہنامی ओं प्रतिगृह्णामि ॥

یہ الفاظ کہہ کر ان چیزوں کو لے لیوے۔ اس طرح مدھوپرک کی تمام کارروائی حسب قاعدہ سرانجام دے کر دُلہن اور کاریہ کرتا ور کو سبھا منڈپ[لے]

سے پاراسکر گریہہ سوتر کی رائے ہے۔ کہ جہاں کوئی شخص آتا جاتا نہ ہو۔ وہاں نہ ڈالے۔ اور آشولائین گریہہ سوتر کی رائے ہے۔ کہ جل میں ڈال دیا جاوے۔

لے نوٹ از سوامی جی۔ اگر سبھا منڈپ نہ بنایا ہو۔ تو جس گھر میں مدھوپرک کی کارروائی کی گئی ہے۔ اس سے دُوسرے مکان میں ور کو فوراً لے جاویں۔

سے گھر میں لے جاویں۔ اور جو عمدہ جگہ اُس کے بیٹھنے کے لئے تجویز کی ہو۔ وہاں مشرق کی طرف مُنہ کر کے اُسے بٹھاویں۔ اور ور کے سامنے مغرب کی طرف مُنہ کر کے دُلہن کو بٹھا کر کاریہ کرتا شمال کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور

**ओं अमुक गोत्रोत्पन्नामिमाममुकनाम्नी मलङ्कृतां कन्यां पतिगृह्णातु भवान् ॥ ओं प्रतिगृह्णामि ॥**

اوم اَمک گوترد پتنامی مام مکنامنی ملنکرتام کنیام پرتی گرہنا تو بھوان یہ الفاظ بول کر ور کا ہاتھ چِت یعنی سیدھا ہتھیلی اُوپر رکھ کر اُس کے ہاتھ میں دُلہن کا دایاں ہاتھ چت سیدھا ہی رکھیں۔ اور وہ

اوم پرتی گرہنامی

میں" سویکار کرتا ہوں۔ کہہ کر

**ओं जरां गच्छ परिधत्स्व वासो भवा कृष्टीनामाभिशस्ति पावा। शतं च जीव शरदः सुवर्चारयिं च पुत्राननुसंव्ययत्वा युष्मतीदं परिधत्स्व वासः ॥ पार० कां० १ । कं० ४**

اوم جرام گچھ پری دھتسو واسو بھوا کرشٹی نام بھشستی پا واشتم چہ جیو شردہ سُوَرچارییم چ پُتران نوسم دیہ سوا ئیُش متی دم پری دھتسو واسہ

ارتھ۔ اے کنیا تو نردوش (نقص کے بغیر) بڑی عمر والی۔ بڑھاپا تک (میرے ساتھ ہو۔ اور میرے دیئے ہوئے اس وستر (کپڑے) کو پہن۔ اور جذباتِ شہوانی کے غلام انسانوں میں نشچے روپ سے (یقینی طور پر) غفلت نہ کرتے ہوئے بڑی ہوشیاری سے اپنی رکھشا کرتے والی ہو۔ اور سو سال تک زندہ رہ اور بڑے تیج والی ہو کر دھن کو جمع کر اور اچھی سنتان والی ہو۔

اے سندرا آیو والی تو اس کپڑے کو پہن "

اس منتر کو بول کر دُلہن کو اچھے کپڑے دیوے۔ اس کے بعد

ओं या अकृतन्न वयन् या अतन्वत याश्च देवीस्तन्तू नभितो ततन्थ। तास्त्वा देवीर्जरसे संव्ययस्वायुष्मतीदं परिधत्स्व वासः ॥ मं० ब्रा० १।१।६॥

اوم یا اکرنتن ویم یا اتنوت یاشچ دیوی ستننتوں بھتو تتنتھ۔ تاستوا دیوی برجرسے سموییہ لیو اُیشمتی دم پری دھتسو واسہ۔

**ارتھ** ـ جن ہنرمند استریوں نے اس کپڑے کے سوت کو کاتا ہے۔ اور جن دیویوں نے اس کپڑے کے سوت کو بنایا ہے۔ اور جنہوں نے اس کے سوت کو تیار کیا ہے۔ اور جن دیویوں نے اس کپڑے کے سوتوں کو تن تنا کر دونوں طرف سے درست کیا ہے۔ وہ دیویاں تجھے بڑھاپے تک ایسے ہی کپڑے پہناتی رہیں۔ اے آیو والی دُولہن اس کپڑے کو تو پہن۔

اس منتر کو پڑھ کر ور دُلہن کو اپ وستر (اوپر اوڑھنے کا کپڑا چادر وغیرہ) دیوے۔ اور دُلہن ان کپڑوں کو یگیوپویت کی طرح پہن لے۔

ओं परिधास्यै यशोधास्यै दीर्घायुत्वाय जरदष्टिरस्मि। शतं च जीवामि शरदः पुरूची रायस्पोषमभिसंव्ययिष्ये ॥ पार० कां० २। कं० ६॥

اوم پری دھاسیئے یشو دھاسیئے دیرگھایو تو اے جروشٹی رسمی شتم

---

۱؎ نوٹ از سوامی جی۔ اس موقعہ پر جس خاندان اور گوتر میں کنیا کا جنم ہوا ہو۔ اُس کا نام لینا چاہیئے۔

۲؎ اس موقعہ پر کنیا کا نام دو یا دو بھگتی کے ایک بچن سے بولنا چاہیئے۔

جیوا می شردہ پُرودچی رائے سپوش مبھی سمویہ لیشے۔
اس منتر کو پڑھ کر دولھا آپ دھوتی وغیرہ پہنے۔ اور

**ओं यशसा मा द्यावापृथिवी यशसेन्द्राबृहस्पती। यशो भगश्च मा विन्दद्यशो मा प्रतिपद्यताम् ॥ पार० कां० २। कं० ६॥**

اوم یشسا مادیاوا پرتھوی یش سیندرا برہسپتی۔ یشو بھگشچ سما ودوھ
یشو ماپرتی پدیہ تام۔

اس منتر کو پڑھ کر دو پٹہ پہن لے[1]۔ اسی طرح جب تک ور اور کنیا کپڑے وغیرہ پہن کر تیار رہوں۔ کاریہ کرتا یا دوسرا کوئی اور یگیہ منڈپ میں جا کر کنڈ کے

---

[1] گائے وغیرہ کے دینے سے لیکر دُلہن کا دُلہا کے سامنے لائے جانے کی کارروائی تک مندرجہ ذیل مختصر سی تشریح کافی معلوم ہوتی ہے۔ گائے کسی قدر مفید جانور ہے۔ اور اس سے انسان کو کیسی اعلےٰ ترین خوراک حاصل ہوتی ہے۔ اس پر کچھ کہنا گائے کی عظمت کی ہتک کرنا ہے۔ وہ وقت مبارک تھا۔ جب بھارت ورش میں ہر ایک گرہستی کے گھر کم از کم ایک گائے کا ہونا لازمی سمجھا جاتا تھا۔ اور ہماری رائے ہے۔ کہ آجکل جو لاکھوں روپے کے دان سے گئو رکھشا کی مختلف کوششیں ہو رہی ہیں۔ وہ کبھی سپھل نہیں ہوں گی۔ جب تک کہ گئو رکھشا کا وہی پراچین بہترین طریقہ دوبارہ مروج کرنے کے سامان اور حالات نہ پیدا کر دیئے جاویں۔ کہ "کم از کم ایک گائے کی پرورش کرنا ہر ایک گرہستی کا لازمی فرض ہو۔"

اب کنیا کی ماتا پتا یا کوئی اور بزرگ ور کے ہاتھ میں کنیا کا ہاتھ دیتے ہیں۔ یعنی وہ اپنی طرف سے اپنی لڑکی کو پتی (رکھشا کرنے والا) کی حفاظت میں چھوڑتے ہیں۔ اور ور بھی ہیں "سویکار کرتا ہوں" کہہ کر اپنی اہم ترین ذمہ داری کا تمام سبھا منڈپ میں اپنی زبان سے اقرار کرتا ہے۔ پھر ور کی طرف سے دُلہن کو کپڑے

کے نزدیک ہو کر (سامانیہ پرکرن۔) کے مطابق لکڑی مشک کافور اور گھی وغیرہ سے
آگ کو شعلہ زن کرے۔ اور آہوتی کے لئے خوشبویات ملایا ہوا گھی آگ پر
گرم کرکے کانسی کے برتن میں ڈال رکھے۔ اور سردہ وغیرہ ہوم کے برتن اور

بقیہ گذشتہ صفحہ۔ وغیرہ پیش کئے جاتے ہیں۔ اس وقت جو منتر بولا جاتا ہے۔ اس
میں جب اپنی کہتا ہے۔ تو نفس کے غلام بدمعاش لوگوں سے اپنی حفاظت
کرنیوالی ہو۔" تو اس کا یہ مطلب ہے۔ کہ کسی دیوی کی عصمت کی سچی محافظ وہ خود ہی
ہو سکتی ہے۔ جب تک وہ اپنے پتی ورت دھرم پر پورے استقلال اور مضبوط
ارادہ کے ساتھ قایم ہے۔ کس کی مجال ہے۔ جو اس کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی
دیکھ سکے۔ اس کے بعد ور اوپر اوڑھنے کا ایک کپڑا (جسے پنجاب میں سالو کہا جاتا
ہے۔) دے کر فخر یہ کہتا ہے۔ کہ اسے میری دیش کی دیویوں نے تیار کیا ہے۔ ان
الفاظ میں اپنے دیش کا پریم اور اپنے دیش کی بنی ہوئی چیزوں کے مان اور عزت
کا بھاؤ کتنا سپشٹ (صاف) ہے۔ آسے اپنے دیش کی دیویوں کے ہاتھ کی بنی
ہوئی چیز پر اتنا مان ہے۔ کہ وہ اسے دُلہن کے پیش کرتا ہے۔ اور اسی طرح
ظاہر کرتا ہے۔ کہ یہ بڑے سے بڑا مان ہے۔ جو میں کسی کا کر سکتا ہوں۔ کنڈ
کے نزدیک ایک آدمی کا پانی کی گاگر بھر کر اور دوسرے کا لاٹھی لے کر بیٹھنا اس
لئے ہے۔ کہ اگر اتفاقیہ ہوم سے اُڑ کر کسی کے کپڑے وغیرہ کو آگ لگ جائے۔
تو اسے جلدی سے بجھایا جا سکے۔ یا کوئی کتّا۔ بلّی وغیرہ آئے۔ تو اسے ہٹا دیا
جائے:۔

ودھو کی طرف سے اس کے بھائی کا چھاج میں ڈال کر پھلیاں لے کر بیٹھنا
یہ بھی اس لئے ہے۔ کہ جب "رُوجا ہوم" کا وقت آوے۔ تو آہوتی دیتے وقت
ساتھ ساتھ کنیا کا بھائی بہن کی سہائیتا کے لئے پھلیاں دیتا جاوے۔ تاکہ وہ آسانی
سے اپنا کام کر سکے۔ بہن بھی اس سہائیتا کے شکریہ کے طور پر جب وہ اس منتر میں

صاف پانی کا برتن وغیرہ ضروری سامان یگیہ کنڈ کے پاس ترتیب کے ساتھ رکھے۔
اور ور کی طرف سے ایک شخص صاف ستھرے کپڑے پہن کر صاف پانی کی ایک گاگر بھر کر یگیہ کنڈ کی پرکرما (طواف) کر کنڈ کی دائیں طرف اُتر کی طرف منہ کر کے اُس گاگر کو زمین پر اچھی طرح سے اپنے آگے رکھ کر جب تک وواہ کی کل کارروائی سرانجام نہ ہو۔ تب تک اُسی طرح بیٹھا رہے۔ اور اسی طرح ور کی طرف سے ایک اور شخص ہاتھ میں مضبوط لاٹھی لے کر کنڈ کی دائیں جانب کام ختم ہونے تک اُتر کی طرف منہ کر کے بیٹھا رہے۔ اور اسی طرح کنیا کا حقیقی بھائی اگر حقیقی نہ ہو۔ تو چچا زاد ماموں زاد یا ماسی کا لڑکا چاول یا جوار کی دھانی (کھیلیاں) اور جنڈ درخت کے سوکھے پتے ان دونوں کو ملا کر چار مٹھی ایک صاف سوپ (چھاج) میں رکھ کر اُس برتن کو ہاتھ میں رکھ کر مغرب کی طرف منہ کر کے بیٹھا رہے۔ اس کے بعد کاریہ کرتا ایک سپاٹ شِلا (سِل) جو کہ خوبصورت پتھر کی بنی ہوئی چکنی ہو۔ اور ور اور کنیا کو بٹھانے کے لئے دو کشا آسن یا یگیہ ترن (گھاس) یا یگیہ برکش کی چھال کے آسن جو پہلے ہی تیار رکھے ہوں۔ ان چیزوں کو یگیہ کنڈ کے پاس ترتیب سے رکھا دے۔ پھر جب دُلہن کپڑے وغیرہ پہن چکے۔ تو کاریہ کرتا اُسی دولہا کے سامنے لا دے۔ اور اس وقت ور اور کنیا مندرجہ ذیل منتر کو بولیں۔

---

اپنے پتی کی درازیٔ عمر کے لئے پرارتھنا کرتی ہے۔ تو اپنے بھائی کے سُکھ اور بڑی عمر کے لئے بھی پرارتھنا کرتی۔ اور بڑے مان اور عزت کے بھاؤ سے اس کے نام پر بھی آہوتی دیتی ہے۔ شِلا وغیرہ بھی آگے ہونے والی کارروائی کے لئے تیار رکھی جاتی ہے۔ کُش اور گھاس کا آسن اور چھاج وغیرہ یہ چیزیں اس لئے تجویز کی گئی ہیں۔ کہ سستی ہونے کی وجہ سے ہر ایک امیر و غریب انہیں آسانی سے حاصل کر سکتا ہے۔ اور گھاس وغیرہ پر ایسی چیزیں ہیں جن پر بجلی کا اثر نہیں ہوتا۔)

اور وہی تو میرے موافق ہو۔ (یعنی ہم دونوں ہم خیال اور ایک دوسرے کے مطابق
ہوں۔) تیری انوکولتا (مطابقت) قائم کرنے کے لئے ہر جگہ موجود ایشور تجھے اچھی
طرح پراپت کرے۔ ہم تم دونوں مل کر بہت سی سنتان[1] حاصل کریں۔ اور وہ
سنتان بڑی عمر تک جینے والی ہو۔"
اس منتر کو بول کر ور اپنے ساتھ دلہن کو لے کر ایشان (شمال
مشرق) میں ایک پاؤں[2] چلے اور چلاوے۔"

ओं ऊर्जे द्विपदी भव० ॥

اس سے[3] دوسرا (۲) اوم اورجے دوپدی بھو۔

---

[1] وید میں جہاں "پُتر" کا لفظ "سنتان" کے معنوں میں آتا ہے۔ وہاں بعض لوگ
اس کے درست ارتھ نہ سمجھ کر پُتر کے معنے لڑکا کر کے لڑکیوں کو سنتان ہی نہیں
سمجھتے۔ سنسکار ودھی میں بھی پاٹھکوں کو ساودھانی سے کام لے کر اس کا مطالعہ
کرنا چاہیئے۔ سوامی جی نے سنسکرت طریقہ کے مطابق سنتان کی بجائے کئی جگہ پُتر
کا لفظ ہی لکھ دیا ہے۔ وہاں اس کے ارتھ سنتان یعنی لڑکا لڑکی دونوں
لینے چاہئیں۔

[2] فٹ نوٹ از سوامی جی۔ پاؤں رکھنے کا طریقہ اس طرح ہے۔ کہ ودھو (دلہن)
پہلے اپنا دایاں پاؤں اُٹھا کر شمال مشرق کی طرف بڑھاوے۔ پھر دوسرے بائیں
پاؤں کو اُٹھا کر دائیں پاؤں کی ایڑھی تک یعنی دائیں پاؤں کے ذرا پیچھے بایاں پاؤں
رکھے۔ اسی کو ایک دفعہ "پاؤں اُٹھانا" سمجھیں۔ اسی طرح اگلے چھ منتروں
سے چھ دفعہ پاؤں اُٹھانے کی کارروائی کریں۔ یعنی ایک منتر سے ایک ایک پاؤں
ایشان کون (شمال مشرق کی طرف دھریں۔

[3] نوٹ از سوامی جی۔ اُوپر کے منتر میں جو لفظ (        ) ہے۔ اس

**ओं रायस्पोषाय त्रिपदी भव० ॥**

اس سے تیسرا (۳) اوم رایسپوشائے ترپدی بھو

**ओं मयोभव्य य चतुष्पदी भव०**

اس سے چوتھا (۴) اوم میو بھوا ئے چتش پدی بھو۔

**ओं प्रजाभ्यः पञ्चपदी भव० ॥**

اس سے پانچواں (۵) اوم پرجا بھیہ پنچ پدی بھو۔

**ओं ऋतुभ्यः षट्पदी भव० ॥**

اس سے چھٹا۔ (۶) اوم رتو بھیہ شٹپدی بھو۔

**ओं सखा सप्तपदी भव० ॥ पार० कां० १ ।**

اس سے ساتواں (۷) اوم سکھے سپت پدی بھو۔

**ارتھ** - بل حاصل کرنے کے لئے دو پیر یا دوسرا پاؤں (قدم) چلنے والی۔ دھن اور علم کی ترقی کے لئے تین پاؤں چلنے والی۔ سکھ حاصل کرنے کے لئے چوتھا پاؤں والی۔ سنتان کی پرورش کے لئے پانچواں پاؤں چلنے والی (یہاں پشو بھیہ" کا لفظ بھی ملتا ہے جس کا ارتھ مویشیوں کی رکھشا کے لئے کر لینا چاہیئے۔

موسموں کے مطابق سب کام کاج کرنے کے لئے چھٹا پاؤں چلنے والی۔ اے

بقیہ صفحہ گذشتہ۔ کا اگلا حصہ باقی کے چھ منتروں کے ساتھ ملا کر پڑھنا چاہیئے۔

منتر وت ورتمان (منتر کی طرح برتاؤ کرنے والی) منترنا سمپادن کے لئے (رشتۂ محبت قائم کرنے کے لئے) سات پاؤں یا ساتواں پاؤں باقی بشرح صدر (یعنی پہلے منتر کی طرح باقی تمام منتروں میں جان لینا چاہئے۔)

آخری منتر سے ساتواں قدم چلنا یعنی اس طرح ان سات منتروں سے سات قدم شمال مشرق میں چلا کر ورکنیا دونوں اسی طرح گانٹھ بندھے ہوئے شبھ آسن پر بیٹھیں بھر وہی پانی کی گاگر وال شخص پانی کی بھری گاگر لے کر دلہا دلہن کے نزدیک آوے۔ اور اس میں سے تھوڑا سا پانی لے کر ودھو ور کے ماتھے پر چھینٹا دے۔ اور ور

ओं आपो हिष्ठा मयोभुवस्ता न ऊर्ज्जे दधातन । महे रणाय चक्षसे ॥ १ ॥ यो वः शिवतमो रसस्तस्य भाजयतेह नः । उशतीरिव मातरः ॥ २ ॥ तस्मा अरङ्गमाम वो यस्य क्षयाय जिन्वथ । आपो जनयथा च नः ॥ ३ ॥

ओं आपः शिवाः शिवतमाः शान्ताः शान्ततमास्तास्ते कृण्वन्तु भेषजम् ॥ ४ ॥ ऋ० मं० १० । सू० ९ ॥

(۱) اوم آپو ہی شٹھا میو بھوستا ن اُورجے دودھاتن۔ مہیرنائے چکششے۔

(۲) یو وہ شِوتمو رسس تسیہ بھاجیتیہا نا اُشتی ریو ماترہ

(۳) تسما ارنگام وو یسیہ کشیائے جنوتھ آپو جنیتھا چہ نہ۔

(۴) اوم آپہ شِواہ شِوتماہ شانتاہ شانتتماستاستے کرنونتو بھیشجم

رگوید منڈل ۱۰ سوکت ۹)

(پہلے تین منتروں کا ارتھ اپنین سنسکار میں آچکا ہے۔) چوتھے کا

ارتھ حسب ذیل ہے۔ جو جل کلیان (کامیابی) دینے والے ہیں۔ آرام پہنچانے والے ہیں۔ بہت ہی سکھ دینے والے ہیں۔ وہ جل تجھے تندرستی اور کامل صحت کرانے والے ہوں؛

ان چار منتروں کو بولے۔ پھر دُلہا دُلہن وہاں سے اُٹھ کر۔

ओं तच्चक्षुर्देवहितं पुरस्ताच्छुक्रमुच्चरत्। पश्येम शरदः शतं जीवेम शरदः शतꣳ शृणुयाम शरदः शतं प्रब्रवाम शरदः शतमदीनाः स्याम शरदः शतं भूयश्च शरदः शतात्

اوم تچکشر دیوہتم پُرستا چھکر مچرت۔ پشیئم شرد ہ شتم۔ جیوم شرد ہ شتگہنگ شرِی نویام شرد ہ شتم پر برد ام شرد ہ شتمدینا ہ سیام شرد ہ شتم بھو یشچ شرد ہ شتات (یجر وید ادھیائے ۳۶۔ منتر ۲۴)

(اس منتر کا ارتھ شانتی پرکرن میں آچکا ہے)

اس منتر کو بول کر سورج کا درشن[1] کریں۔ اس کے بعد ور دُلہن کے دائیں کندھے پر سے اپنا دایاں ہاتھ لے جا کر اُس سے دُلہن کے

---

[1] اس موقعہ پر یہ ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ وواہ سنسکار کی اس وقت تک کی کارروائی اور وہ کس کس وقت کہاں ہونی چاہیئے۔ اسے واضح کر دیا جاوے۔ تاکہ سنسکار کے اس حصّہ کے اختتام سے پہلے سورج درشن کی کارروائی بھی ہو سکے۔ وواہ سنسکار کو تین حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے۔ (اوّل) جبکہ دُلہا اور دُلہن اپنے اپنے گھروں میں اپنے تعلق داروں کے سامنے اشنان کر۔ کپڑے پہن ایشور پرارتھنا سوستی واچن کرتے ہیں (دوم) پھر ور کی طرف سے برات لیجا کر دلہن کے گھر جانا اور وہاں مدھوپرک

ہردیہ کو چھُو کر

ओं मम व्रते ते हृदयं दधामि मम चित्तमनु चित्तं ते अस्तु । मम वाचमेकमना जुषस्व प्रजापतिष्ट्वा नियुनक्तु मह्यम्

اوم مم برتے تے ہردیم ددھامی مم چِتّم انو چِتّم تے استو. مم واچ میکمنا جشسو پرجاپتشٹو نیونکتو مہیم۔

ارتھ۔ اے ودھو! تیرے انتہ کرن (دل) اور آتما کو میں اپنے کرم

بقیہ صفحہ گذشتہ۔ وغیرہ سنسکار کی تمام کارروائی کا ہونا دسوم) گھر کے اندر کی تمام کارروائی سرانجام دے کر باہر یگیہ منڈپ میں تمام لوگوں کے سامنے ہون کر کے باہمی پرتگیا (عہد و پیمان) سے لے کر سپت پدی یعنی اشیرباد کی کارروائی تک کرنا۔

پہلے دونوں حصوں کے متعلق تو اپنی آسانی دیکھ کر جو وقت فریقین چاہیں۔ مقرر کر سکتے ہیں۔ لیکن آخری تیسرا حصہ جس میں سورج درشن وغیرہ کی کارروائی ہوتی ضروری ہے۔ اس کے لئے خاص طور سے ہی ایسا وقت مقرر ہونا چاہئے۔ جس سے یگیہ کے اصل حصہ کے اختتام تک سورج دیکھا جا سکے۔ اس کے متعلق پاراسکر گریہہ سوتر کے ٹیکا کرنے والے شری ہری ہر مصر نے یہ الفاظ لکھے ہیں۔ کہ ور کے کہنے سے دُلہن منتر بول کر دونوں سورج درشن کریں۔ اگر وواہ کی کارروائی دن میں ہو۔ تو انہوں نے اس کارروائی کو ہی مشروط کر دیا ہے۔ یعنی اگر سنسکاروں کے وقت ہو۔ تو سورج درشن کیا جاوے۔ ورنہ نہیں۔ مگر گدادھر آچاریہ اس سوتر کے دوسرے ٹیکا کرنے والے کی رائے ہے۔ کہ پاراسکر گریہہ سوتر کے

کے مطابق دھارن کرتا ہوں۔ میرے چت کے مطابق تیرا چت (من) سدا رہے۔ میری بانی کو تو یکسو ہو کر پوری توجہ سے سنا کر۔ پرجا کی پرورش کرنے والا پرماتما تجھ کو میرے لئے برقرار رکھے"۔

اس منتر کو بولے اور اسی طرح دُلہن بھی اپنے ہاتھ سے ور کے ہردیہ کو چھو کر مندرجہ بالا اسی منتر کو بول پتی کو مخاطب کر کے اس طرح کہے "پران پیارے سوامی (پتی) آپ کا دل اور آتما (روح) میں اپنے نیک آچرن (کیرکٹر) میں دھارن کرتی ہوں۔ میرے دل کے مطابق آپ کا بھی دل رہے۔ آپ ہمیشہ طبیعت کو یکسو کر کے میری گفتگو سنا کریں۔ اور جو کچھ میں کہوں۔ اس کے مطابق عمل کیا کریں۔ کیونکہ آج سے پرجا پتی پرماتما نے جس طرح مجھے آپ کے آدھین کیا ہے۔ ٹھیک اسی طرح منتر ویاپک

بقیہ صفحہ گذشتہ۔ مطابق کارروائی کرنیوالوں کو تو وواہ کرنا ہی دن میں چاہیئے۔ کیونکہ اس کارروائی کے اگلے حصہ میں یہ بھی لکھا ہے۔ کہ سورج غروب ہونے پر دھرو کو دیکھیں۔ اس وشے میں سمپادک سنسکار چندر کا حسب ذیل وقت تجویز کرتے ہیں:-

(۱) پراتہ کال (علی الصبح) سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ پیچھے شروع کر کے دوپہر سے پہلے تک۔ (۲) تین گھنٹے دن رہنے پر شروع کر کے سورج غروب ہونے سے پہلے تک "ہماری رائے میں سورج درشن اور اس کے بعد دھرو کو دیکھنے کی کارروائی تب ہی ٹھیک طور پر سرانجام پا سکتی ہے۔ اگر کارروائی دن کے کسی ایسے حصہ سے شروع کی جاوے۔ کہ سورج غروب ہونے سے پہلے سورج درشن ہو سکے۔ اور اس کے بعد کچھ دیر آرام کرنے کے بعد تارے نکلنے پر انتر ودھی یعنی اس سنسکار کی آخری کارروائی کی جاوے۔ جو بعد دوپہر دو بجے قریب شروع کرنے سے ہو سکتا ہے۔

پرجاپتی پرماتما نے آپ کو بھی میرے آدھین کیا ہے۔ یعنی ہم دونوں اس عہد کے مطابق ایک دوسرے سے برتا کریں جس سے ہمیشہ ہم خوش۔ نیکنام ہیں پتی ورتا اور آپ استری ورت دھرم کے پالنے والے (یعنی اپنی استری کے سوائے دوسری استری کا کبھی خواب میں بھی خیال نہ کرنے والا) ہو کر ہر طرح کے بُرے افعال شہوت پرستی۔ بدکلامی۔ عیاشی وغیرہ کو چھوڑ کر ہمیشہ ایک دوسرے کی مرضی میں رہ کر سُکھ بھوگیں"۔

اس کے بعد دولہا دلہن کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر۔

सुमङ्गलीरियं वधूरिमां समेत पश्यत । सौभाग्यमस्यै दत्त्वा याथास्तं विपरेतन ॥ ऋ० मं० १० । सू० ८५ ॥

سُمنگلی ریَم ودھو رِمام سمیت پشیت۔ سُوبھاگیہ مسیئی دتوا یا تھا ستم وِپریتن (رگوید منڈل ۱۰ سوکت ۸۵ منتر ۳۳)

**ارتھ**۔ اے وِدوان لوگو! یہ ودھو بڑی شوبھا والی خوشی اور آنند دینے والی ہے۔ اس لئے اس کنیا کے ساتھ میل رکھو۔ (یعنی اس کی طرف ہمدردانہ خیالات رکھو۔) اور اس کو بڑی پوتر نظر سے دیکھا کرو۔ اور اس کے لئے سوبھاگیہ (خوش قسمتی) کی اشیرباد دے کر اپنے اپنے گھر کو سدھارو۔ آج کی علیحدگی دائمی نہ ہو۔ بلکہ تم پُتر وغیرہ کی خوشی کی اُمید سے پھر بھی آنے کا ارادہ کر کے جاؤ"۔

اس منتر کو بولے۔ اور یگیہ میں شامل ہوئے۔ استری پرشوں کی طرف دیکھے۔ اس وقت سب لوگ۔

ओं सौभाग्यमस्तु । ओं शुभं भवतु ॥

اُوم سوبھاگیہ مستو۔ اُوم شُبھم بھوتو۔

ارتھ - دھن دولت اناج وغیرہ سب کچھ حاصل ہو۔ تمہارا کلیان ہو“
(یعنی ایشور تمہیں کامیاب اور خوش وخرم بنائیں) ان الفاظ سے اشیر باد
دیویں۔ پھر ودھو ور یگیہ کنڈ کے نزدیک مشرق کی طرف بیٹھ کر دونوں ایک
”سوشٹ کرت“ اور چار ”بیاہرتی“ آہوتی (سامانیہ پرکرن گھی
کی دیویں۔ اور اس طرح وواہ کے اس حصہ کی کارروائی سرانجام ہونے
کے بعد دونوں دلہا دلہن کچھ دیر آرام کرنے کے لئے چلے جاویں۔ تھوڑی دیر
آرام کرنے کے بعد وواہ سنسکار کی اترودھی یعنی آخری کارروائی شروع کریں
یہ تمام کارروائی ودھو کے گھر کی ایشان دشا (شمال مشرق) میں جو خاص طور
سے پہلے ایک جگہ بنا رکھی ہو۔ وہاں جاکر کرنی چاہئے“۔ اس کے بعد جب سورج
غروب ہو جاوے۔ اور آسمان پر ستارے وغیرہ نظر آنے لگیں۔ اس وقت
ورکنیا یگیہ کنڈ کے مغربی حصہ میں مشرق کی طرف منہ کرکے آسن پر بیٹھیں۔
اور ”اگنی آدھان“ (سامانیہ پرکرن کریں۔ اور اگر پہلے ہی سبھا
منڈپ شمال مشرق میں بنا ہو۔ اور آگ روشن ہو۔ تو دوبارہ ”اگنی آدھان“
کرنے کی ضرورت نہیں۔ اب ”سمدادھان“ سامانیہ پرکرن کے
مطابق کرکے جب آگ اچھی طرح شعلہ زن ہو“ چار آگھارا واجیہ بھاگ آہوتی
اور چار ”بیاہرتی“ آہوتی (سامانیہ پرکرن کل ملا کر آٹھ آجیہ
آہوتی دیویں۔ اس کے بعد ”پردھان ہوم“ مندرجہ ذیل منتروں سے کریں۔

ओं लेखा सन्धिषु पक्ष्मस्वावर्त्तेषु च यानि ते। तानि ते पूर्णहूत्या सर्वाणि शमयाम्यहं स्वाहा ॥ इदं कन्याय, इदं न मम ॥ १ ॥ ओं केशेषु यच्च पापकमीक्षिते रुदिते च यत्। तानि० ॥ २ ॥ ओं शीलेषु यच्च पापकं भाषिते हसिते च यत्। तानि० ॥ ३ ॥

ओं आरोकेषु दन्तेषु हस्तयोः पादयोश्च यत्र । तानि०॥४॥
ओं ऊर्वोरुपस्थे जङ्घयोः सन्धानेषु च यानि ते । तानि० ॥५॥
ओं यानि कानि च घोराणि सर्वाङ्गेषु तवाभवन् ।
पूर्णाहुतिभिराज्यस्य सर्वाणि तान्यशीशमं स्वाहा ॥ इदं कन्यायै, इदं न मम ॥ ६ ॥ मं० ब्रा० १ । १ । १-६ ॥

(۱) اوم لیکھا سندھی شو پکشمستو اورتے شو چ نانی تے پورنا ہتیا سردانی شمیا ھیم سواہا۔ ادم کنیا ئیی اِدن مم

(۲) اوم بیشے شو پنچ یا پکمیکنے رودتے چ بیت۔ باقی بشرح نمبرا۔

(۳) اوم شیلے شو پنچ یا پکم بھاشنتے ہستے چ بیت۔ باقی بشرح نمبرا۔

(۴) اوم آروکیشو وھتے شو ہستیوہ پا دیو شچ بیت۔ باقی بشرح نمبرا۔

(۵) اوم اُدرود بستھے جنگھیوہ سندھیا منیشو چ یائی تے باقی بشرح نمبرا۔

(۶) اوم یانی کانی چ گھورانی سروا نگیشو توا بھون۔ پورنا ہتی بھی راجیبیہ سردانی تا نیہ شیشم سواہا۔ اِدم کنیا ئیی اِدن مم رگو بھلیہ۔ ۲۔۳۔

۶ سام منتر براہمن ا۔۳ منتر ا لغائیت ۶)

**ارتھ** (۱) اے کنیا ریکھا دپیشانی کی ریکھاؤں کے ملاپ کی جگہ ہیں) آنکھوں کی پلکوں میں نابھی (ناف) وغیرہ کی ناڑیوں میں میرے جو بُرے نشان ہوں گے۔ تیرے اُن سب بُرے نشانات کو اس پورن آہوتی کے ذریعہ

میں نتی مٹا دینے کی پرتگیا کرتا ہوں۔

(۲) اور جو بالوں میں دیکھنے کے سمبندھ میں برائی ہوگی (یعنی جو بال دیکھنے میں بھدے یا بدنما ہوں گے) اور چلنے میں برائی یا خرابی) ہوگی۔ اُس سب کو اس پورن آہوتی کے ذریعہ میں نتی مٹا دینے کی پرتگیا کرتا ہوں۔

(۳) اور جو سبھاؤ (طبیعت مزاج) میں یا عام طرز معاشرت میں اور بولنے اور ہنسنے میں برائی ہوگی۔ باقی بشرح صدر۔

(۴) اور دانتوں میں یا ہاتھ اور پاؤں میں جو برائی ہوگی۔ باقی بشرح صدر۔

(۵) ٹانگوں میں اعضائے مخصوص میں زانوؤں میں اور دُوسرے جوڑوں میں جو برائی ہوگی۔ باقی بشرح صدر)

اور اے دُلہن تیرے سب اعضائے میں جو کوئی برائی یا نقص پیدا ہو چکا ہے۔ یا ہوگا۔ اس گھی کی مشہور پُورن آہوتیوں کے ساتھ اُن تمام نقائص یا بُرائیوں کو شانت (دُور) کرنے کی میں پرتگیا کر چکا ہوں۔ ایسا سمجھ"

یہ چھ منتر ہیں۔ ان میں سے ہر ایک منتر سے ایک ایک گھی کی آہوتی دیویں۔ اس کے بعد چار "ویاہرتی آہوتی" (سامانیہ پرکرن دے کر دُلہا اور دُلہن یگیہ منڈپ سے اُٹھ کر باہر کی طرف جاویں۔ اور "دھرو

---

لہ پچھلا صفحہ: ۔مزید تشریح۔ ان سے صاف ظاہر ہے۔ کہ بیشمار غیر معلوم امراض کے جو جرم نہایت سوکھشم (لطیف) حالت میں انسان کے جوڑوں۔ مسامات اور خون میں رہتے ہیں۔ اس ہوم کے ذریعہ وہ تمام جرم اور اسباب جن سے بعد میں بڑی بڑی بھیانک بیماریاں پیدا ہوتی ہیں۔ دور ہو جاتے ہیں۔

کو دیکھئے۔"

ایسا کہہ کر دلہن کو دھرو کا تارا دکھلاوے۔ اور دلہن جواب میں کہے۔
"میں دھرو کے تارے کو دیکھتی ہوں۔" پتیا می

اس کے بعد دلہن بولے۔

ओं ध्रुवमासि ध्रुवाहं पतिकुले भूयासम् ( अमुष्य-१ असौ—२ गोभिलगृ० प्र० खं० ३ ॥

اوم دھروسی دھرواہم پتی کلے بھویاسم (امشیہ اسؤ) گوبھلیہ ۲-۳-۹)

ارتھ۔ اے دھروتارے! تو جیسے اپنی جگہ پر مضبوطی سے قائم ہے۔ ویسے ہی میں پتی کے خاندان میں مستقل ارادہ والی دھرم پر قائم ایشور کرے۔ کہ ہوؤں۔"

اس منتر کو بولنے کے بعد۔

अरुन्धतीं पश्य ॥ गोभिलगृ० प्र० २ । खं० ३ ॥

اوم ارندھتیم پشیہ۔

ارتھ۔ "اروندھتی تارے کو دیکھئے۔"

مندرجہ بالا الفاظ کہہ کر ور دلہن کو اروندھتی تارا دکھلاوے۔

اور دلہن۔

---

۱۔ اس کی جگہ خاوند کا نام سنسکرت ویاکرن کے مطابق صیغہ چھٹی وبھکتی میں اور ۲ اس کی جگہ اپنا نام پہلی وبھکتی کے صیغہ میں لگا کر بولے۔ کہ اے سوامی! میں سوہاگ والی آپ کی اردھنگی (نصف انگ) یعنی

پشیامی पश्यामि ॥ गोभिलगृ० प्र० २। खं० ३ ॥

ارتھ - "میں اروندھتی کا تارا دیکھتی ہوں"۔ ایسا کہہ کر

ओं अरुन्धत्यसि रुद्धाहमस्मि ( अमुष्य १ असौ २

اوم ارندھتیسی رودھاہمسی (امشیہ۔ اسٹو)

ارتھ - اے! اروندھتی تارے! جیسے تو سپت رشی تاروں کے نزدیک ہمیشہ رکا ہوا ہے۔ ویسے میں بھی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ (یہاں پتی کا نام لینا چاہئے) نام والے کی ۔ ۔ ۔ ۔ (یہاں کنیا اپنا نام لے) ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ نام والی اپنے پتی کے نیم میں رک گئی"۔ (یعنی آج سے دھرم کے مطابق پتی کی آگیا میں رہنے اور گرہست آشرم کی اہم ذمہ داریوں اور فرائض کی زنجیر میں رک گئی۔ یعنی بندھ گئی۔)

اس منتر کو بول کر وہ دلہن کی طرف دیکھ کر اس کے ماتھے پر ہاتھ رکھ کر

بقیہ صفحہ گذشتہ۔ آدھا جسم ) آپ کے خاندان میں پختہ طور پر جس طرح کہ آپ میرے نشچل (کبھی علیحدہ نہ ہونے والی مستقل) پتی ہیں۔ ویسے میں بھی آپ کی مستقل پتنی (زوجہ) ہوؤں۔

[1] ۔ مزید تشریح۔ وششٹ نکھشتر کے پاس اور چھ نکھشتر (تارے) ہیں۔ اور ساتوں مل کر "سپت رشی" کہلاتے ہیں۔ یہ گویا ایک کنبہ کی طرح ہیں۔ چنانچہ نہایت خوبصورت استعارے کے طور پر دلہن کہہ رہی ہے۔ کہ میں اپنے پتی کی کل یعنی کنبے میں بڑے استقلال سے رہوں"۔

ओं ध्रुवा द्यौर्ध्रुवा पृथिवी ध्रुवं विश्वमिदं जगत् ध्रुवासः पर्वता इमे ध्रुवा स्त्री पति कुले इयम् ॥ मं० ब्रा० १।३।६ ॥

آدم دھروا دیور دھروا پرتھوی دھروم وشویدم جگت۔ دھرواسہ پرونا امے دھروا استری پتی کلے ایم سام منتر براہمن ۱۔۳۔۷)

ओं ध्रुवमसि ध्रुवन्त्वा पश्यामि ध्रुवैधि पोष्ये मयि मह्यं त्वादात् । बृहस्पतिर्मया पत्या प्रजावती सं जीव शरदः शतम् ॥

اوم دھروامسی دھروونتوا پشیامی دھروو ئیدھی پوشئیی مئی مہیم توادات برہسپتر میا پتیا پرجاوتی سم جیو شرد ہ شتم دیارسکرا ۱۔۸۔۱۹)

ارتھ۔ جیسے سورج کی روشنی یا بجلی کی چمک سورج لوک اور پرتھوی وغیرہ میں قایم اپنی جگہ سے ادھر ادھر نہ ہونے والا۔ جیسے زمین اپنی جگہ پر مستحکم طور پر برقرار۔ جیسے یہ تمام سنسار ہر داہ سوروپ میں باقاعدگی کے ساتھ قایم ہے۔ جیسے یہ پربت جو سامنے نظر آنے والے پہاڑ اپنی اپنی جگہ پختہ طور پر قایم ہیں۔ ویسے تو میری (استری) میرے خاندان میں قایم رہو" (دلہن کہے)

پران ناتھ۔ جیسے آپ میرے نزدیک مستحکم عہد کے ساتھ اپنے قول پر قایم ہیں۔ جیسے اب میں آپ کو مضبوط اور مستقل مزاج دیکھتی ہوں۔ ویسے ہی ہمیشہ کے لئے میرے ساتھ آپ اسی طرح درڑھ (مضبوط) پریم سے رہینگا۔ کیونکہ میرے من کے مطابق آپ کو پرماتما میرے سمرپت (حوالہ) کرچکا ہے۔ ویسے تم پتی کے ساتھ اعلےٰ سنتان والے ہوکر سو سال تک زندہ رہئے۔ (پتی کہے) اے ورانگنے (پتنی) دھارن کرنے اور پالنے کے قابل مجھ پتی کے نزدیک قایم رہو۔ مجھ کو اپنی مرضی کے مطابق تجھے پرماتما نے دیا ہے۔ تو مجھ

پتنی کے ساتھ بہت ، علم اور نیک سنتان والی سو سال تک آنند سے جیون بسر کریں۔

ور اور کنیا ایسی مضبوط اور کبھی نہ ٹوٹنے والی پرتگیا (عہد) کریں۔ جس کے برخلاف پھر کبھی عمر بھر نہ چلیں۔ ان دونوں منتروں کو بول کر ور اور کنیا دونوں یگیہ کنڈ کے مغرب میں مشرق کی طرف منہ کرکے کنڈ کے نزدیک بیٹھیں۔ اور رسامانیہ پرکرن کے مطابق دونوں نین نین آچمن کریں۔ پھر "اگنی پردیپ" رسامانیہ پرکرن کریں۔ اور پھر سامانیہ پرکرن میں لکھے کے مطابق سخفالی پاک (بھات) اسی وقت تیار کریں۔ پھر "سمدا دہان" رسامانیہ پرکرن کرکے چار "آگھارا واجیہ بھاگ آہوتی" اور "چار دیاہرتی" آہوتی رسامانیہ پرکرن کل آٹھ آہوتی دونوں مل کر دیویں۔ اس کے بعد اوپر لکھے بھات کو جو اچھی طرح طریقہ کے مطابق تیار کیا ہو۔ ایک برتن میں نکال کر اس کے اوپر شرد (چمچہ) سے گھی ڈالیں۔ اور گھی اور بھات کو اچھی طرح ہلا کر دائیں ہاتھ سے تھوڑا تھوڑا بھات دونوں ور کنیا لے کر

ओं अग्नये स्वाहा ॥ इदमग्नये, इदं न मम । ओं प्रजापतये स्वाहा ॥ इदं प्रजापतये, इदं न मम । ओं विश्वेभ्यो देवेभ्यः स्वाहा ॥ इदं विश्वेभ्यो देवेभ्यः, इदं न मम । ओं अनुमतये स्वाहा ॥ इदमनुमतये, इदं न मम ॥

اوم اگنئے سواہا۔ اوم اگنئے اِدن مم۔ اوم پرجاپتئے سواہا۔ اوم پرجاپتئے اِدن مم۔ اوم وشوے بھیوو یوے بھیہ سواہا۔ اوم وشیے بھیو دیوے بھیہ۔ اِدن مم۔ اوم انومتئے سواہا۔ اِدن انومتئے اِدن مم

(پارسکر ۱-۱۲-۱۳)

(ان کا ارتھ پہلے کئی دفعہ آچکا ہے۔)

ان میں سے ہر ایک منتر سے ایک ایک کر کے چار ستھالی پاک یعنی بھات کی آہوتی دیں۔ اس کے بعد ایک سوشٹ کرت آہوتی" دساماینہ پرکرن

ورشٹ پھر دیا ہرنی" آہوتی دساماینہ پرکرن

آجیہ آہوتی" دساماینہ پرکرن کل ملا کر بارہ آہوتی دیویں۔ اس کے بعد جو بھات باقی بچے۔ اسے ایک برتن میں نکال کر اس پر اور گھی ڈالیں۔ اور دائیں ہاتھ میں لے کر

ओं अन्नपाशेन मणिना प्राण सूत्रेण पृश्निना । वध्नामि सत्यग्रन्थिना मनश्च हृदये च ते ॥ १ ॥ ओं यदेतद्धृदयं तव तदस्तु हृदयं मम यदिद हृदयं मम तदस्तु हृदयं तव ॥ २ ॥ ओं अन्नं प्राणस्य पड्व ᳪ शस्तेन वध्नामि त्वा असौ ॥ ३ ॥ मं० ब्रा० १ । ३ । ८-१० ॥

اوم ان پاشین منِنا پران سوترین پرشنِنا بدھنامی ستیہ گرنتھنا منشچ ہردیم چتے۔

اوم یدیتد ھردیم تو تدستُ ہردیم مم۔ یدیدگونگ ہردیم مم تدستُ ہردیم تو۔ اوم انم پرانسیہ شڈ وگونگ شستین بدھنامی توا اسو۔

لہ مزید تشریح۔ ان منتروں میں پریم کے اصلی سادھن بتلائے گئے ہیں۔ جن سے ایک پائیدار اور سچے پریم کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ وہ سادھن یہ ہیں۔ (۱) سچائی جس کے بغیر آتمک اُنتی ہو ہی نہیں سکتی۔ اور بغیر آتمک اُنتی کے کبھی سچا پریم

**ارتھ** – اے ودھو یا ور! اناج ہے۔ بندھن جس کا ایسے زنن کی طرح جسم کے اندر سوکھشم لطیف پران روپی سوت سے جیسے اناج کے ساتھ پران اور پران کے ساتھ اناج یا پران اور اناج کا انترکش (آکاش) کے ساتھ تعلق ہے۔ ویسے تیرے ہردیہ من اور چت وغیرہ کو ستیتا (سچائی) کی گانٹھ سے باندھتا یا باندھتی ہوں۔

(۲) اے پتی یا اے پتنی! جو یہ تیرا آتما یا انتہ کرن ہے۔ وہ میرا آتما (روح) انتہ کرن (دل) کی طرح پیارا ہو۔ اور میرا جو یہ آتما پران اور من ہے۔ وہ تیرے آتما کی طرح سدا پیارا ہے۔

(۳) اے ...... (یہاں دلہن کا نام لے) پیاری جو زندگی قائم رکھنے والا ہے تنتو والا اناج ہے۔ اس سے تم کو بڑی زبردست پریتی (پریم) سے باندھتا ہوں۔ یا باندھتی ہوں۔"

ان تینوں منتروں کو دل میں بول کر ور اس بھات میں سے پہلے تھوڑا سا کھا کر جو باقی بھات بچے۔ وہ اپنی استری کو کھانے کے لئے دے۔ اور جب استری اس کو کھا چکے، تب ور اور کنیا دونوں یگیہ منڈپ میں بچھے ہوئے سندر آسن پر حسب طریقہ مشرق کی طرف منہ کر کے بیٹھیں اور "وام دایو" دسا مانیہ پر کرن کر کے کھاری اور نمک کے بغیر کوئی میٹھی دودھ گھی وغیرہ کی غذا کھائیں۔ اس کے بعد پروہت اور دوسرے دھرماتما لوگ

---

بقیہ صفحہ گذشتہ: قائم نہیں ہو سکتا (دوم) اپنے آتما کی طرح سب کا آتما سمجھنا یعنی ع ہرچہ خود پسندی بر دیگران پسند کے فارسی مقولہ پر عمل کرنا یعنی منش ماتر کے ساتھ پریم اور ہمدردی (سوم) ایک سچے پریم کے لئے ضروری ہے۔ کہ ہم سیوا یعنی اناج وغیرہ کے ذریعہ سے اپنے تمام دیش نواسیوں کی خدمت کریں۔ اور مل کر کھانا پینا۔ (چہارم) ایک دوسرے پر پورا وشواس (بھروسہ) رکھنا۔

جو یگیہ کاریہ میں شامل ہوتے ہوں۔ ان کو بڑی عزت اور مان سے بھوجن کھلائیں۔
اور حتی المقدور استری استریوں کا اور پُرش پُرشوں کا آدر ستکار کر کے انہیں
رخصت کریں۔ اس کے بعد دس گھڑی رات گذرنے پر دُلہا اور دُلہن علیحدہ
علیحدہ جگہ زمین پر بستر کر کے تین رات تک برہمچریہ برت رکھتے ہوئے سوئیں
اور ایسی غذا کھائیں۔ اور ایسا طرزِ عمل رکھیں۔ کہ خواب میں بھی ویریہ
ضائع نہ ہو۔ پھر چوتھی رات گربھادھان سنسکار میں لکھے کے مطابق گربھا
دھان کیا کریں۔

اگر چوتھے دن کوئی خاص رکاوٹ ہو۔ یا دونوں کی کامل خواہش نہ
ہو۔ تو زیادہ دن برہمچریہ قائم رکھ کر جس دن اچھا موقعہ سمجھیں۔ اور دونوں کو
کامل طور پر رغبت ہو۔ مگر اس بات کا پورا خیال رہے۔ کہ وہ رِتو دان کی
مناسب رات ہو۔ یعنی ممنوع رات نہ ہو) گربھادھان کے تمام اصولوں کی
کامل پیروی کرتے ہوئے گربھادھان کریں۔ دوسرے یا تیسرے دن علی الصبح
ور کی طرف کے لوگ دُلہا اور دُلہن کو سوار کر کے بڑی عزت اور مان سے اپنے گھر
لادیں۔ اور جو دُلہن[1] اپنے ماتا پتا کا گھر چھوڑتے وقت آنکھوں میں آنسو بھر
لائے۔ تو ور مندرجہ ذیل منتر کو پڑھے۔

---

[1] اس موقعہ پر ایسے نوجوان جوڑے کے لئے جن سے ویر۔ ذہین اور نیک اولاد
پیدا کرنے کی پاکیزہ ترین ایشوری آگیا پالن کے لئے شادی کی ہے۔ نہایت ضروری
ہے۔ کہ کامل طور پر برہمچاری رہ کر گربھادھان کرے۔ کیونکہ اُتم سنتان پیدا
کرنے کے لئے ویریہ کا اُتم ہونا نہایت ضروری ہے۔ نمکین۔ کھاری اور محرک
اشیاء برہمچریہ قائم رکھنے میں مانع ہیں۔ برہمچریہ قائم رکھنے کے لئے سادہ خوراک
پھل۔ اناج۔ دودھ۔ دہی وغیرہ باقاعدگی کے ساتھ استعمال کرنا چاہئے۔
اور خیالات بھی نہایت پاکیزہ رکھنے چاہئیں۔ مفصل ہدایات کے لئے ہر-

जीव रुदन्ति विस्मयन्ते अध्वरे दीर्घामनु प्रसितिं दीधियुनरः । वामं पितृभ्यो य इदं समेरिरे मयः पतिभ्यो जनयः परिष्वजे ॥ ऋ० १० अ० ३ । सू० ४१ । मं० १० ॥

اوم جیویم رُدنتی وِمینتے ادھورے دیرگھ منو پرسیتم دیدھیئر نرہ وامم پتر بھیویہ اوم سمے ریرے میہ پتی بھیو جنیہ پرشوجے رگوید منڈل ۱۰۔ سوکت ۴۱ منتر ۱۰)

**ارتھ** ۔اے ودوان لوگو! جو منش پتی رُوپ استریوں کے جیون سُدھارنے کے اعلےٰ مقصد کو سامنے رکھ کر کشٹ (تکلیف) اُٹھاتے ہیں۔ اور اپنی استریوں کو یگیہ میں پرویش (داخل) کراتے ہیں۔ اور گرہست آشرم کے مقدس فرائض کو عملی طور پر سرانجام دیتے ہیں۔ اور جو اپنے ماتا پتا کی سیوا کے لئے اس سندر (سنتان) کو اچھی طرح پیدا کرتے ہیں اُنہی پتی رُوپ پُرشوں کے لئے جایائیں۔ ماتائیں النگتی ملاپ کے لئے سکھ کو کرتی ہیں۔"

جب رتھ میں بیٹھیں۔ یعنی سوار ہوں۔ تو ور دُلہن کو اپنے ساتھ دائیں طرف بٹھا دے۔ اور اس وقت یہ منتر پڑھے۔

بقیہ صفحہ گذشتہ: سنسکار ودھی کا دیباچہ۔ سنسکار ودھی کا گربھادھان سنسکار۔ نوجیون ودیا۔ نو کمار سکھشا یا کوئی اور علم زندگی پر اعلےٰ تصنیف دیکھنی چاہیئے۔

۲ ؎ کے نشان سے لیکر ؎ اس نشان تک یعنی دلہن کا ماتا پتا کے گھر سے رخصت ہو کر سسرال میں آنے تک کی کل کارروائی آشولائن گریہہ سوتر کے "گرہ پرویش" پرکرن کے مطابق ہے۔

पूषा त्वेतो नयतु हस्तगृह्याश्विना त्वा प्र वहतां रथेन गृहान्गच्छ गृहपत्नी यथासो वशिनी त्वं विदथमा वदासि ॥१॥

(۱) پوشا تویتو نینتو ہست گرہیا شونا تو ا پر وہتام رتھین۔ گرہان گچھ گرہ پتنی یتھاسو وشنی توم ودتھما ودا سی (رگوید منڈل ۱۰ سوکت ۸۵ منتر ۲۶)

सुकिंशुकं शल्मलिं विश्वरूपं हिरण्यवर्णं सुवृतं सुचक्रम् आ रोह सूर्ये अमृतस्य लोकं स्योनं पत्ये वहतुं कृणुष्व ॥२॥ ऋ० मं० १०। अ० ७। सू० ८५। मं० २६। २०॥

سکی کہنگ شنک کہنگ شلملم وشو روپ کہنگ ہرنیہ ورن کہنگ سوورت کہنگ سچکرم آروہ سورے امرتیہ لوک کہنگ سیونم پتئے وہتو کہنگ کرنوشو (رگوید منڈل ۱۰ سوکت ۸۵ منتر ۲۰۔ گوبھلیہ ۲-۴-۱۰)

**ارتھ**۔ (۱) اے دلہن! یہاں سے پکڑانے کے قابل ہے۔ ہاتھ جس کا ایسا خبر گیری رکھنے والا یہ پتی گھر کو پہنچائے گا۔ اور بڑے تیز رفتار یہ دونوں گھوڑے یا (ایک) گھوڑے والے رتھ (بگھی۔ یکہ کوئی سواری کی چیز) سے تجھے اچھی طرح لیجاویں گے۔ تو اپنے پتی کے گھر کو جا۔ اور تو گھر کی سوامنی (مالکہ) ہو۔ پتی کو اپنے اعلے طرز عمل سے بس میں رکھنے والی تو پتی کے گھر میں کام کرنے والے نوکر چاکروں کو اچھی طرح آگیا دے (یعنی اُن سے حسب ضرورت کام لے کر گھر کا انتظام قایم رکھ۔

(۲) اے سورج کی طرح تیج والی استری اچھے شیشم اور پلاش کی لکڑی سے بنے ہوئے کئی قسم کے سنہری چیزوں سے مرصع۔ اچھی طرح چلنے والے خوبصورت پہیوں والے اس رتھ پر تو سوار ہو۔ اور اپنے پتی

کے لئے اپنے گمن (سفر) کو سکھ دینے والا اور تکلیف کے بغیر بنا (یعنی خوشی سے سفر طے کریں۔)

ان دو منتروں کو بول کر رتھ کو چلا دے۔ اگر دلہن کو وہاں سے گھر لانے کے وقت کشتی پر سوار ہونا پڑے۔ تو اس مندرجہ ذیل منتر کو پہلے بول کر کشتی پر پھر سوار ہوں۔

अश्मन्वती रीयते सं रभध्वमुत्तिष्ठत प्र तरता सखायः।

اَشمنوَتی ریتیے سَم رَبھَدھوَمُتِشٹھت پرَترَتا سکھایہ (رچا کا پہلا حصہ)

ارتھ۔ اے ہمجنس منترجیو (انسانو) جب پتھروں والی ندی بہتی ہو۔ تب بڑی مستعدی اور ہوشیاری سے کام لو۔ اور بڑی احتیاط سے قائم ہو کر (یعنی کشتی میں اچھی طرح جم کر بیٹھیں۔) اس ندی کو عمدگی سے عبور کر جاؤ؛ اور جب کشتی سے اُترنے لگیں۔ تو مندرجہ ذیل بقیہ نصف منتر بول کر اُتریں۔

अत्रा जहाम ये असन्नशेवा शिवान्वयमुत्तरेमाभि वाजान् ॥ ऋ० मं० १० । ३० ४ । सू० । ५३ । मं० ८ ॥

اَترا جہام یے اَسن اشیواہ شِوان وَیمُترے مابھِ واجان (رگوید منڈل ۱۰ سوکت ۵۳ منتر ۸)

ارتھ۔ ایسا سمجھ کر یہاں ندی پر ہی جو تکلیف دینے والی باتیں ہیں۔ انہیں چھوڑتے ہیں۔ اور ہم اناج وغیرہ سکھ دینے والی اشیاء کو حاصل کرنے کے لئے اُتریں گے ہی (یعنی اُترتے ہیں) اس کے بعد راستے میں اگر کوئی چوراہا۔ ندی۔ شیر۔ ڈاکو وغیرہ کا خطرہ یا کوئی خوفناک آدمی۔ نیچی گڑھوں والی زمین یا بڑے بڑے درختوں یا جھاڑیوں کے جھنڈ یا شمشان (مرگھٹ)

آوے۔ تو مندرجہ ذیل منتر کو بولیں۔

मा विदन् परिपन्थिनो य आसीदन्ति दम्पती । सुगेभिर्दुर्गमतीतामप द्रान्त्वरातयः ॥ ऋ० मं० १० । अ० ७ । सू० ८५ । मं० ३२ ॥

ماوِدن پری پنتھنو یہ اسیدنتی دمپتی۔ سُگے بھِر دُرگ مَتی تامپ
درانتو راتیہ۔ (رگوید منڈل ۱۰۔ ۸۵۔ ۳۲ سام منتر براہمن ۱۔۳۔۱۰۔۱۲)

ارتھ۔ جو دکھ دینے والے ڈاکو وغیرہ اس رتھ پر سوار دولہا دُلہن کے سامنے آتے ہیں۔ وہ ایشور کرے کہ نہ ملیں۔ دشوار گذار راستوں کو چھوڑ کر آسان راستوں سے جانے والوں کے دشمن بھی ایشور کرے۔ کہ بھاگ جاویں۔"

اس کے بعد دُلھو وہ جس رتھ میں بیٹھ کر جاتے ہوں۔ اگر اس رتھ کا کوئی پرزہ ٹوٹ جاوے۔ یا کسی طرح کی کوئی اور اچانک آفت آجاوے۔ تو راستے میں کوئی اچھی جگہ دیکھ کر ٹھہر جاویں۔ اور ساتھ رکھی ہوئی وواہ اگنی[ل] کو روشن کر کے اس میں چار "دیاہرتی" (سامانیہ پرکرن ) آہوتی گھی کی دیویں۔ پھر "وام دیو" گائن (سامانیہ پرکرن ) کریں۔

جس وقت رتھ دُلہا کے گھر کے نزدیک آ پہنچے۔ تب نیک خاندان کی اعلےٰ سنتان والی کوئی سوبھاگیہ وتی (خوش قسمت) کوئی دھرماتما برہمنی یا اپنے خاندان کی کوئی استری آگے بڑھ کر دُلہن کا ہاتھ پکڑ کر رتھ سے

ل آگ خونخوار جنگلی جانوروں اور ہر ایک قسم کی آفات سے محفوظ رکھنے والی ہے۔ اس کے ہوتے چور۔ ڈاکو بھی حملہ کرنے سے جھجکتے ہیں۔ اس کے علاوہ جہاں مقام کریں۔ وہاں کی ہوا بھی شُدھ ہو جاتی ہے۔ اس لئے

اتارے - اور ور کے ساتھ سبھا منڈپ (جو اُن کے آنے سے پہلے ہی ور کے گھر میں تیار ہونا چاہیے) میں لے جاوے - جب سبھا منڈپ کا دروازہ آوے - ور وہاں یگیہ میں شامل ہوئے - لوگوں کی طرف دیکھ کر مندرجہ ذیل منتر کو بولے -

सुमङ्गलीरियं वधूरिमां समेत पश्यत। सौभाग्यमस्यै दत्वायाथास्तं वि परेतन ॥ १ ॥ ऋ० मं० १० । अ० ७ । सू० ८५ । मं० ३३ ॥

سُمنگلی ریم بدھو رمام سمیت پشیت سو بھاگیہ مسیٰی دتوا یا تھاستم -
وپریتن - رگوید - ۱۰ - ۸۵ - ۳۳ -

ओं सौभाग्यमस्तु ओं शुभं भवतु ॥

اوم سو بھاگیہ مستو - اوم شبھم بھوتو -

ارتھ - سہاگ وتی ہو - کلیان ہو (یعنی تیرا پتی جیتا رہے - اور تو سُکھ حاصل کرے) پھر ور مندرجہ ذیل منتر بول کر دلہن کے ساتھ سبھا منڈپ میں داخل ہو -

इह प्रियं प्रजया ते समृध्यतामस्मिन्गृहे गार्हपत्याय जागृहि। एना पत्या तन्वं सं सृजस्वाधाजिव्री विदथमाव-

سفر کے موقعہ پر ایسے اتفاقیہ قیام کے وقت پر ہوں - کرنے کی ہدایت ہے -

दा०ः ॥ ऋ० मं० १० । अ० ७ । सू० ८५ । मं० २७ ॥

اِہ پریم پرجیا تے سمردھینیا مسمین گرہے گار ہپتیائے جاگر ہی اَیا مُپتیا تنوَم سنسر جسوا دھا جیری وِدَتھما وَداکھ ررگوید منڈل ۱۰ سوکت ۸۵ منتر ۲۷)

ارتھ۔ پرماتما اُپدیش کرتے ہیں۔ کہ اے ودھو! تجھے اس پتی کے خاندان میں نیک سنتان کے ساتھ اچھی طرح آنند اور سُکھ حاصل ہو۔ اس گھر کی مالکہ بننے کے لیے اس پتی کے گھر میں ساودھان (ہوشیار) ہو کر رہے۔ اس پتی کے شریر کے ساتھ ہی سنسرگ (ملاپ) کر اور بڑھاپے کی عمر تک پہنچ کر تم دونوں پتی پتنی گرہست آشرم کے فرائض کے جہاں یگیہ کو بڑی نیک نامی اور تعریف کے ساتھ سرانجام دو۔"

اب دُلہا اور دُلہن پہلے ہی سے بنائے ہوئے یگیہ کنڈ کے نزدیک جاویں اس وقت ور۔

ओं इह गावः प्रजायध्वमिहाश्वा इह पूरुषाः । इहो सहस्रदक्षिणोपि पूषानिषीदतु ॥ अथर्व० कां० २० । सू० १२७ ॥

اوم اِہ گاوہ پرجائے دھوِہاشوا اِہ پورُوشاہ اِہو سہسر دکھشنوپی پُوشا نِشید تو (اتھروید کانڈ ۲۰ سوکت ۱۲ اسام منتر براہمن ۱-۳-۱۳ پارسکر ۱-۸-۱۰)

ارتھ۔ اس پتی کے خاندان میں گائے زیادہ ہوں۔ یہاں گھوڑے

اور بال بچے بہت ہوں۔ اور یہاں اس گھر کا پوشن دخبر گیری ، کرنے والا ہیں)
ہزاروں روپیہ کا دان دیتا ہُوا ہی موجود رہوں"۔

اس منتر کو بول کر یگیہ کنڈ کے مغربی حصہ میں لکڑی کی چوکی یا کشش دگھاس)
کے آسن پر دُلہن کو اپنے دائیں جانب مشرق کی طرف منہ کر بٹھا وے۔ اور
پھر سامانیہ پرکرن ) کے مطابق تین "آچمن" کریں۔ پھر "سمادھان"
"اگنیہ آدہان" "اگنی پردیپ" د سامانیہ پرکرن ) کر کے
شعلہ زن آگ پر چار "آگھارا داجیہ بھاگ آہوتی"۔ "چار دیا ہرتی "آہوتی
د سامانیہ پرکرن ) اور آٹھ "اشٹ آجیہ آہوتی" دسامانیہ
پرکرن ) کل ملا کر سولہ آجیہ آہوتی ورکینیا دیویں۔ اور اس
کے بعد پردھان ہوم مندرجہ ذیل منتروں سے کریں۔

ओं इह धृतिः स्वाहा ॥ इदमिह धृत्यै-इदन्न मम ।
ओं इह स्वधृतिः स्वाहा ॥ इदमिह स्वधृत्यै, इदन्न मम ।
ओं इह रन्तिः स्वाहा ॥ इदमिह रन्त्यै, इदन्न मम ।
ओं इह रमस्व स्वाहा ॥ इदमिह रमाय इदन्न मम ।
ओं मयि धृतिः स्वाहा ॥ इदं मयि धृत्यै, इदन्न मम ।
ओं मयि स्वधृतिः स्वाहा ॥ इदं मयि स्वधृत्यै, इदन्न मम ।
ओं मयि रमः स्वाहा ॥ इदं मयि रमाय, इदन्न मम ।
ओं मयि रमस्व स्वाहा ॥ इदं मयि रमाय, इदन्न मम ।
मं० ब्रा० १।६।१।४॥

اوم اِہ دھرتیہہ سواہا۔ اِدمیہہ دھرتیئی اِدن مم۔ اوم اِہ سو دھرتش سواہا

اِدھیہ سُوَدھرتیئی۔ اِدن مم۔ اُوم اِہ رتیہہ سواہا۔ اِدھیہ رتیئی
اِدن مم۔ اُدم اِہ رمسو سواہا۔ اِدھیہ رمائے۔ اِدن مم۔ اُدم مئی دھرتیہہ
سواہا۔ اِدم مئی دھرتیئی اِدن مم۔ اُدم مئی سُودھرتیہہ سواہا۔ اِدم مئی
سُودھرتیئی اِدن مم۔ اُدم مئی رمہ سواہا۔ اُدم مئی رمائے اِدن مم۔ اُدم مئی
رمسو سواہا۔ اِدم مئی رمائے۔ اِدن مم (سام منترا۔ ۱۴۰۳)

**ارتھ۔** اے ودھو! اس گھر میں تیرا دھیریہ (استقلال) بنا رہے۔
اور اس گھر میں اپنے رشتہ داروں کے ساتھ متفق ہو کر تم مل ملا کر پریم سے
رہو۔ یہاں رمن (بنا رہے۔ اور یہاں تو بھی رمن کیا کر (یعنی سب کام
کاج اچھی طرح ہوتے رہیں۔ سب سلسلہ قایم رہے۔ اور تو بھی ٹھیک طرح
اپنا طرز عمل رکھے) مجھ پتی میں خاص طور سے استقلال اور حوصلہ ہو۔
اور میرا خاص طور سے دھرماتما لوگوں سے میل ملاپ رہے۔ تو میرے
پدارتھوں میں رمن کیا کر (یعنی میری چیزوں کو استعمال کر) خاص
طور سے مجھ میں ہی رمن کیا کر۔"

ان منتروں سے ایک ایک کر کے آٹھ آجیہ آہوتی دیکر

ओं आ नः प्रजां जनयतु प्रजापतिराजरसाय समन क्त्वर्यमा । अदुर्मङ्गलीः पतिलोकमाविश शन्नो भव द्विपदे शं चतुष्पदे स्वाहा । इदं सूर्यायै सावित्र्यै, इदन्न मम ॥१॥ ओं अघोरचक्षुरपतिघ्न्येधि शिवा पशुभ्यः सुमनाः सुवर्चाः वीरसूर्देवृकामा स्योना शन्नो भव द्विपदे शं चतुष्पदे स्वाहा इदं सूर्यायै सावित्र्यै, इदन्न मम ॥ २ ॥ ओं इमां त्वमिन्द्र मीढ्वः सुपुत्रां सुभगां कृणु । दशास्यां पुत्रानाधेहि पतिमेकादशं कृधि * स्वाहा ॥ इदं सूर्याय सावित्र्यै, इदन्न मम

॥ ३ ॥ ओं सम्राज्ञी श्वशुरे भव सम्राज्ञी श्वश्र्वां भव । ननान्दरि सम्राज्ञी भव अधि देवृषु स्वाहा ॥ इदं सूर्यायै सावित्र्यै, इदन्न मम ॥ ४ ॥ ऋ० मं० १० । अ० ७ । सू० ८५ । मं० ४२-४६ ॥

(۱) اوم آنہ پرجام جنینتو پرجاپتی راجرساے سمنکتو ریما۔ ادرمنگیبھر پتی لوکما دِش شنتو بھوو دِپدے شم چتشپدے سواہا۔ اوم سوریایی ساوترئیے ادن مم۔

(۲) اوم اگھور چکشر پتگھنیے دھی شوا پشو بھیہ سمنا سو درچاہ۔ ویرسودر دیوی کاما سیونا ششنو بھوو دِپدے شم چتشپدے سواہا۔ اوم سوریایئے ساوترئیے۔ ادن مم۔

(۳) اوم امام تو مندر مبڈ رہ سپترام سبھگام کرلو۔ دشاسیام پتران دھے ہی پتی مبکادشم کردھی سواہا اوم سوریایئے ساوترئیے ادن مم۔

(۴) اوم سمراجنی شوشرے بھو سمراجنی شوشوام ساوترئیے ادن مم (رگوید منڈل ۱۰ سوکت ۸۵ منتر ۴۳ لغایت ۴۶)

ارتھ۔ اے ودھو! تیاسے کاری وپالو پرماتما کرپا کر کے سو سال تک جینے کے لئے ہماری اُتم سنتان کو، اچھے گُن کرم سبھاؤ سے پوسیدھ (نیکنام) کرے۔ اس سے بہت سکھ کو حاصل کرائے۔ اور تمام استریاں نیک اوصاف اور سب رشتہ داروں کو سکھ دینے والی ہوں۔ ان میں سے ایک تو اے دُلہن! پتی کے گھر سکھ کو حاصل کر۔ ہمارے پتا وغیرہ بزرگوں کے لئے سکھ دینے والی۔ اور گائے وغیرہ کو سکھ پہنچانے والی ہو۔

(۲) اس منتر کا ارتھ پہلے اس سنسکار میں آچکا ہے۔)

(۳) پرماتما استری اور پرش کو اپدیش دیتے ہیں۔ کہ "اے ویریہ سینچن کرنے والے ہر طرح کے جاہ وحشمت والے اس استری کے سوامی! تو اس استری کو اچھے سنتان اور ہر طرح کا سکھ بھوگنے والی بنا۔ اس وددھو میں دس پتروں (سنتان) کو پیدا کر زیادہ نہیں۔ اور اے استری! تو بھی زیادہ سنتان کی خواہش مت کر۔ بلکہ دس بچوں اور گیارھویں پتی کو حاصل کرکے سنتوش (قناعت) کر۔ اگر اس سے زیادہ اولاد پیدا کرنے کا لوبھ (لالچ) کرو گے۔ تو تمہاری سنتان کمزور۔ دائم المریض جلدی مرجانے والی اور برے اوصاف والی ہوگی۔ اور تم بھی کمزور اور بیمار ہو کر جلدی مر جاؤ گے۔ اس لئے ہرگز زیادہ اولاد پیدا کرنے کا خیال نہ کرنا۔

"پتی میکادشم کردھی" اس پد کا ارتھ نیوگ میں دوسری طرح ہوگا۔ یعنی جیسے پرش کو شادی شدہ استری سے دس بچے پیدا کرنے کی

سل۔ ویدنے جو انسان کو دس سنتان پیدا کرنے کی آگیا دی ہے۔ اس سے یہ نہ سمجھ لینا چاہیئے۔ کہ اس سے انسان پر پوری دس سنتان پیدا کرنا فرض ہو گیا ہے۔ چونکہ اس کے ساتھ ہی وید نے مضبوط دیر تک زندہ رہنے والی اور نیک سنتان پیدا کرنے کی شرط لگائی ہے۔ اور مندرجہ بالا اوصاف والی اولاد دس سے زیادہ کوئی انسان پیدا ہی نہیں کرسکتا۔ اس لیے دس سے زیادہ سنتان پیدا کرنا منع ہے۔

لیکن اگر دس سے کم ہو۔ تو مضائقہ نہیں۔ وید کا منشا یہ ہے۔ کہ سنتان ایسی ہونی چاہیئے۔ جس سے انسانی سوسائیٹی کے معیار میں ترقی ہو تنزل نہیں۔ خواہ اولاد۔ ایک یا دو ہی کیوں نہ ہو۔

پرماتما نے آگیا (اجازت) دی ہے۔ ویسی ہی اجازت استری کو بھی ہے۔ کہ دس بچوں تک خواہ اپنے پتی سے یا ودھوا ہونے پر نیوگ سے پیدا کرے۔ ایسے ہی ایک استری کے لئے ایک پتی سے ایک بار وواہ اور پُرش کے لئے بھی ایک استری سے ایک ہی بار وواہ کرنے کی اجازت ہے۔ جیسے ودھوا ہونے کے بعد استری نیوگ سے سنتان پیدا کرکے اولاد والی ہووے۔ ویسے پُرش بھی رنڈوا ہوتے پر نیوگ سے اولاد والا ہووے۔

(۴) اے دُلہن! تو میرا پتا جو کہ تیرا خسُر ہے۔ مشہور عالم چکرورتی راجہ کی رانی کی طرح پکشپات (تعصب) چھوڑ کر دل وجان سے اس کی خدمت کیا کر۔ میری ماتا جو کہ تیری ساس ہے۔ اُس سے پریم رکھ کر اس کی آگیا میں ہمیشہ رہا کر۔ جو میری بہن اور تیری نند ہے۔ اس کے ساتھ پیار اور محبت سے رہو۔ اور میرے بھائی جو تیرے دیور اور جیشٹھ (جیٹھ) ہیں ان سے بھی اختلاف چھوڑ کر پریم پُوروک اچھا برتاؤ کیا کر۔"

ان چار منتروں سے ایک ایک سے ایک آجیہ آہوتی دے کر ایک "سوشٹ کرت" چار دیا ہرتی" (ساماانیہ پرکرن ) اور ایک "پرجاپتے آہوتی" (سلیانیہ پرکرن ) کل چھ آہوتی دے کر مندرجہ ذیل منتر کو بول کر:

**समञ्जन्तु विश्वे देवाः समापो हृदयानि नौ । सं मातरिश्वा सं धाता समुदेष्ट्री दधातु नौ ॥ ऋ० मं० १० अ० ७ । सू० ८५ । मं० ४७ ॥**

سمنجنتو وِشوے دیوَہ سماپو ہردیانی نَو۔ سم ماترِشوا سم دھاتا سمدیشٹری ودھاتو نَو (رگوید منڈل ۱۰ سوکت ۸۵ منتر ۴۷)

اس منتر کا ارتھ اسی سنسکار میں صفحہ پر آ چکا ہے)
دونوں دہی کھادیں۔ پھر

अहं भो अभिवादयामि ॥

اَہم بھوا بھی وادیامی [۱]
ان الفاظ سے دُلہا دُلہن دونوں ماتا پتا اور دُوسرے بزرگوں کو بڑے ادب اور پریم سے نمسکار کریں۔ پھر اچھی طرح لباس وغیرہ سے آراستہ [۲] ہو کر اچھے آسن پر بیٹھ کر "وام دیو" (ساما ینہ پرکرن صفحہ )

[۱] نوٹ از سوامی جی۔ اس سے زیادہ اچھا اور ویدوں کے مطابق کسی کو مان دینے اور نمسکار کرنے کے لئے "نمستے" شبد ہے۔ جیسے ہر روز استری پُرش باپ۔ بیٹا۔ گورو ۔ششیہ (شاگرد) مِتر سب بڑے چھوٹے صبح وشام جس وقت ایک دُوسرے کو اسی سے نمسکار کریں۔ یعنی نمستے کہیں۔
[۲] چونکہ لوگ ابھی تک دواہ سنسکار کے مہتو کو نہیں سمجھے۔ اس لئے وُہ اس کے متعلق بڑی سادھارن باتوں کو غیر معمولی اہمیت دیکر طرح طرح کے سوالات کر کے کہا کرتے ہیں۔ کہ باجہ بجانا۔ ور کا گھوڑے پر سوار کرانا مکٹ باندھنا۔ پھولوں کی مالا پہننا۔ خاص قسم کے کپڑے پہننا۔ کھڑگ (تلوار) باندھنا۔ جہیز دینا۔ پھیروں کے وقت یا برات کے آنے پر عورتوں کا گانا وغیرہ ... کے ان موجودہ رواجوں پر سنسکار ودھی میں کچھ نہیں لکھا گیا۔ اس کے متعلق ہمارا جواب یہ ہے۔ کہ سنسکار ودھی کا اُپدیش موجودہ رسُوم و رواجات کی پڑتال کر کے ان پر نکتہ چینی کرنا نہیں ہے۔ اور نہ ہی سنسکار ودھی کسی خاص دیش یا جاتی کے لئے مخصوص ہے۔ سنسکار ودھی تو پراچین آریہ رشیوں کے تجویز کردہ اُن عالمگیر اٹل۔ سائنٹفک

گائین کریں۔ اور اسی وقت ایشور استنی پرارتھنا اپاسنا صفحہ ) کریں۔ اور تمام حاضرین استری پرش طبیعت کو یکسو کرکے بڑے آنند سے پرماتما کے دھیان میں محو ہوں۔ اور دلہا دلہن پتا آچاریہ (گورو) اور پروہت وغیرہ سے کہیں۔

ओं स्वस्ति भवन्तो ब्रुवन्तु ॥ आश्वला गृ० अ० १ कं० ९ । सू० १९ ॥

اوم سوستی بھونتو بروونتو۔ اشولائن ا۔ ۹۔ ۱۵)

کہ آپ لوگ سوستی واچن کریں۔ اس پر پتا آچاریہ۔ پروہت اور جو ودوان وہاں موجود ہوں۔ اور ان کے نہ ہوتے پر اگر دلہا دلہن ودوان اور وید کو اچھی طرح جاننے والے ہوں۔ تو وہ خود ہی سوستی واچن صفحہ

بقیہ صفحہ گذشتہ ) (علمی) اور قدرتی اصولوں کی بنیاد پر بلا لحاظ مذہب وملت ہر بنی نوع انسان کو سچے معنوں میں سرٹیفیکیٹ (آریہ) بنانے یا یوں کہیے۔ کہ اسے حیوانیت کے درجے سے نکال کر انسانیت کا مستحق بنانے کے لئے پراچین آرین سوتر گرنتھوں کے آدھار پر لکھی گئی ہے۔ اس میں اگر ایسی معمولی سی باتیں جن کا سمبندھ کسی خاص جاتی کے موجودہ رسم و رواج سے ہے نہیں ملتیں۔ تو اس میں آشچریہ کی کونسی بات ہے۔ اس قسم کے معمولی چند فردا تی سوالات کا مختصراً اگر ایک اصولی جواب تو یہ ہے۔ کہ جو بات ویدوں کی تعلیم یعنی (سچائی) کے خلاف ہے۔ اسے چھوڑ دو۔ باقی اپنی سمجھ اور ضرورت کے موافق کرو۔ مثلاً باجہ بجاؤ۔ اور عورتوں کا گانا برا نہیں۔ بشرطیکہ وہ بے موقعہ اور خلاف اخلاق نہ ہو۔ ہر سنسکار میں "وام دیو" گائن کا ہونا پراچین آرین تہذیب کے گانے کے اعلیٰ معیار کو پیش کرتا ہے۔ مگر جب سنسکار ہو رہا

۱۳۹) بڑے شوق اور پریم سے کریں۔ جب سوستی واچن ہو چکے۔ تو جو استری پرش یگیہ میں شامل ہوئے ہوں۔

ओं स्वस्ति ओं स्वस्ति ओं स्वस्ति ॥

اوم سوستی اوم سوستی اوم سوستی۔

اس واکیہ کو بولیں۔ اس کے بعد کاریہ کرتا۔ پتا۔ چچا اور بھائی وغیرہ پرشوں کو اور ماتا چچی بہن وغیرہ استریوں کو حتی المقدور ستکار کر کے رخصت کریں۔

اس کے بعد اگر کسی خاص سبب سے سسرال میں گربھادھان سنسکار نہ ہو سکا ہو۔ تو دُلہا دُلہن نمکین اور کھاری محرک اشیاء کا استعمال چھوڑ کر اور برہمچریہ کو کامل طور سے قائم رکھ کر گربھادھان سنسکار میں لکھے کے مطابق شادی سے چوتھے دن گربھادھان یا استقرارِ حمل کریں۔ یا اگر اُس دن رِتوکال دگربھادھان کریا کے اصولوں کے

---

بقیہ صفحہ گذشتہ۔ ہو۔ اور اعلیٰ سکھشا دینے والے وید منتر پڑھے جا رہے ہوں۔ اُس وقت گانا سخت بے موقعہ اور معیوب ہے۔ ور کو گھوڑے پر سوار کرائیں۔ یا پالکی میں گلے میں پھولوں کے ہار ڈالیں۔ یا سر پر سونے یا چاندی کا مکٹ باندھیں۔ اس میں کوئی ہرج نہیں۔ مگر مکٹ پر فرضی دیوتاؤں کی تصاویر سے توہم پرستی پھیلتی ہے۔ اس پر قدرتی نقش و نگار ہونے چاہئیں۔ جہیز کے متعلق صاف پوزیشن ہے۔ کہ جہیز دینے کے لئے کوئی جبر نہیں۔ اپنی مرضی اور توفیق کے مطابق ہر ایک شخص اپنی لڑکی کو جو چاہے دے سکتا ہے۔ مگر قرض لے کر یا کسی جبر سے شادی کے متعلق لینا دینا بُرا ہے۔

مطابق موافقہ نہ ہو) تو کسی اور دن گربھادھان سنسکار کریں۔ اور اگر دولھا
کسی غیر ملک سے شادی کے لئے آیا ہو۔ تو وہ جس جگہ شادی کرنے کے دنوں میں
قیام پذیر ہو۔ اُسی جگہ گربھادھان کرے۔ اور پھر اپنے گھر آکر خاوند
خسر۔ ساس۔ دیور۔ دیورانی۔ جیٹھ جیٹھانی۔ نند وغیرہ گھر کے تمام لوگ دلہن
کی پوجا (یعنی آدر ستکار) اور اچھی طرح تواضع کریں۔ اور ہمیشہ آپس میں
محبت سے رہیں۔ اور بہو کو کپڑے زیور وغیرہ سے خوش رکھیں۔ اور بہو بھی
سب کو خوش رکھے۔ اور وراپنی دھرم پتنی کے ساتھ ہمیشہ پتنی برت دھرم
کے مطابق برتاؤ کرے۔ اور استری بھی پتی برت دھرم پر قائم رہ کر ہمیشہ اپنے
پتی کی رضامندی اور مطابقت میں رہے۔ اور اس کے حکم کی تعمیل کے
لئے ہمیشہ تیار اور مستعد رہے۔ اور پتی بھی ہمیشہ اپنی استری کی سیوا اور اسے
ہر طرح خوش رکھنے کے لئے کوشاں رہے۔

# گرہِ آشرم سنسکار

گرہ آشرم کس کو کہتے ہیں

دُنیاوی اور دینی سُکھ حاصل کرنے کے لئے وواہ کر کے حتی المقدور پر اُپکار کرنا اور مقررہ وقت پر بنا بر حسب طریقہ اُپاسنا اور گرہست کے روزانہ فرائض کا سر انجام دینا اور سچائی کی راہ میں اپنا تن من دھن لگا دینا اور دھرم کے مطابق سنتان پیدا کرنا گرہ آشرم سنسکار کہلاتا ہے۔

अत्र प्रमाणानि—सोमो वधूयुरभवदश्विनास्तामुभावरा सूर्यां यत्पत्ये शंसन्तीं मनसा सविता ददात् ॥ १ ॥ इहैव स्तं मा वि यौष्टं विश्वमायुर्व्यश्नुतम्। क्रीडन्तौ पुत्रैर्नप्तृ-भिर्मोदमानौ स्वे गृहे ॥ २ ॥ ऋ० मं० १० । अ० ७ ।

اتر پرمانانی (۱) سومو ودھویُر بھوَدشوِنا سُتامُبھاورا۔ سوریام یت پتئے شنسنتیم منسا سوِتا دَدات۔

(۲) اِہیوَ ستم ما وِ یَوشٹم وِشوَمایُر وَیشنُتم۔ کریڈنتو۔ پُتریرِ نپتری بھر مودمانو سوے گرہے۔

**ارتھ**۔ اچھے اوصاف والی استری کی خواہش رکھنے والا پتی یا ایسے ہی اوصاف رکھنے والے پتی کی خواہش رکھنے والی پتنی دونوں برہمچریہ رکھ کر ودیا کو حاصل کریں۔ اور دونوں اعلےٰ یکساں گُن کرم سوبھاؤ والے ہوویں ایسی جو سوریہ کی کرنوں کی طرح خوبصورت پتی کے لئے من سے گُن کیرتن کرنے والی استری ہے۔ اُس کو پُرش اور اسی طرح کے پُرش کو استری تمام جگت کو پیدا کرنے والا پرماتما دیتا ہے۔ یعنی بڑی خوش قسمتی سے ایسے دونوں استری پُرش کا جوڑا

ملتا ہے۔ جو یکساں گن کرم سوبھاؤ والے ہوں"۔ اے استری اور پُرش میں پرمیشور آگیا دیتا ہوں۔ کہ جو تمہارے لئے اس سے پہلے وواہ سنسکار میں پرتگیا ہو چکی ہے۔ جسے تم دونو منظور کر چکے ہو۔ اسی کے مطابق اپنا جیون بسر کرو۔ اس پرتگیا (عہد) کو مت توڑو۔ رتوگامی ہو کر وِیریہ کو فضول طور سے ضایع نہ کر کے پوری عمر جو کہ سو سال سے کم نہیں ہے۔ اس کو حاصل کرو۔ اور مندرجہ بالا اصولوں کے مطابق دھرم انوسار اپنی سنتان اور رشتہ داروں کے ساتھ برتاؤ کرتے ہوئے نہایت اچھے گرہستی بن کر خوش و خرم اپنے گرہ آشرم میں پریم پورو ک رہو"۔

सुमङ्गली प्रतरणी गृहाणां सुशेवा पत्ये श्वशुराय शम्भूः स्योना श्वश्र्वै प्र गृहान् विशेमान् ॥ ३ ॥ स्योनाभव श्वशुरेभ्यः स्योना पत्ये गृहेभ्यः । स्योनास्यै सर्वस्यै विशे स्योना पुष्टायैषां भव ॥ ४ ॥ या दुर्हार्दो युवतयो याश्चेह जरतीरपि । वर्चो न्वस्यै सं दत्तायास्तं विपरेतन ॥ ५ ॥ आरोह तल्पं सुमनस्यमानेह प्रजां जनय पत्ये अस्मै । इन्द्राणीव सुबुधा बुध्यमाना ज्योतिरग्रा उषसः प्रति जागरासि

(۳) سُمنگلی پرترنی گرِہانام سُشیوا پتیئے شوَشُورائے شمبھوہ۔ سیونا۔ شوَشوریئے پرگرِہان وِشیمان۔

(۴) سیونا بھو شوَشُرے بھیہ سیونا پتیئے گرِہے بھیہ۔ سیونا سیئی۔ سَروسیئی وِشے سیونا پُشٹائیشام بھو۔

(۵) یا دُرہاردو یُوتیو یاشچیہہ جرتی رپی۔ وَرچو نوَسیئی سَندتا تھا ستم وِپرتین۔

(۶) آروہ تلپم سُمنسیہ مانیہہ پرجام جنیہ پتیئے اسمئی۔ اِندرانیو سُدھا۔ بُدھیہ مانا جیوتی رگرا اُوشس سرپرتی جاگراسی (اتھروید۔ کانڈ ۱۴۔ ادھیائے

۲۔ سوکت ۲ منتر ۲۶ لغائت ۱۳۱۔

**ارتھ:** اے ورانتے! تو اچھی طرح سُکھ سے رہنے والی۔ پاپ کے کاموں کو نہ کرنے والی۔ رنج و الم سے مبرا۔ امُور خانہ داری کے انجام دینے میں ہوشیار اور مستعد اچھی طرح آنند سے پتی سُسر اور ساس کے لئے سُکھ دینے والی اور ہمیشہ پرسن رہنے والی ہو کر ان گھروں میں بڑے سکھ سے پرویش کر۔" اے ودھو! تو اپنے سُسر وغیرہ کے لئے سُکھ دینے والے پتی کو آرام اور اپنے دوسرے رشتہ داروں کو خوش رکھنے والی ہو۔ اور اس سب پرجا (سنتان) کے لئے بھی سُکھ کا باعث ہو۔ اور ہمیشہ ان کی خبر گیری میں کوشاں رہو۔ جو بُرے خیالات رکھنے والی بُری عورتیں ہوں خواہ وہ جوان ہیں۔ یا بُوڑھی وہ بھی اس استری کو فوراً تیج دیویں۔ (یعنی اگر ان کے کوئی نیک اوصاف ہوں۔ تو ان کا اثر وہ فوراً ڈالیں) اس کے بعد اپنے گھروں کو واپس چلی جاویں۔ اور پھر اس کے پاس کبھی نہ آویں۔" اے ورانتے! تو پرسن چت ہو کر پلنگ پر چڑھ کر آرام کر۔ اور گرہست آشرم میں قائم رہ کر اس پتی کے لئے سنتان کو پیدا کر۔ سندر گیان والی صاحب عقل اعلےٰ سکھشا کو حاصل کئے ہوئے سورج کی طرح تیج والی تو طلوع آفتاب سے پہلے سورج کی سب سے پہلی پیاری پیاری روشنی کی طرح روشن ہو کر سب کاموں میں جاگتی رہو۔ (یعنی علےٰ الصبح اٹھ کر بڑی ہوشیاری سے ہر ایک کام کو سرانجام کر)

देवा अग्रे न्यपद्यन्त पत्नीः समस्पृशन्त तन्वस्तनूभिः। सूर्येव नारि विश्वरूपा महित्वा प्रजावती पत्या सं भवेह ॥७॥ सं पितरावृत्विये सृजेथां माता पिता च रेतसो भवाथः मर्य इव योषामधिरोहयैनां प्रजां कृण्वाथामिह पुष्यतं रयिम् ॥८॥ तां पूषञ्छिवतमामेरयस्व यस्यां बीजं मनुष्या वपन्ति । या स ऊरू उशति विश्रयाति यस्यामु-

शन्तः प्रहरेम शेपः

(۷) دیوا اگنے تیپدنیت پتنی سمسپر شنت تنو ستنوبھی ـ سوریو ناری وشو

روپا مہتوا پرجاوتی تپیا سنبھویہہ ـ

(۸) سمپتر ادیہ تو یے سہر جنبتھام ماناپتار چ رتبھیبھوا تھ ـ مریہ ادیو شمادھیر

او بیٹی نام پرجام کرنوا تھا مہیشتم ریم

(۹) تام پوشنچھو تمامیر یسیو بیام بیجم منشیا ۳ دپنتی ـ یانہ ادرداشتی وشریاتی

یسیا مشنتہ پرہریم شیپہ (اتھروید کانڈ ۱۴ ـ ادھیائے ۲ سوکت ۲ منتر ۳۲

(۳۸ - ۳۷

**ارتھ** ـ اے سوبھاگیہ والی! تو جیسے اس گرہ آشرم میں پہلے ودوان لوگ

اُتم استریوں کو پراپت ہوتے ہیں ـ اور شریروں سے شریروں کو سپرش کرتے ہیں ـ ویسے

وشوروپی سندرسوروپ کو دھارن کرنے والی (حسن خوبصورتی کو حاصل کرنے

والی) بڑے سنسکار اور عزت کو حاصل کرکے سورج جیسے جلال کے ساتھ اپنے سوامی

(پتی) کے ساتھ مل کر اچھی طرح سے سنتان کو پیدا کر۔ اے استری پُرشو! اُتم بالکوں

کو جنم دینے والے رتوکال میں مناسب طریقہ سے سنتان کو پیدا کرو ـ ماتا اور پتا

دونوں ویریہ کو ملاکر گربھادھان ہوجے ـ اے پُرش اس اپنی استری کو پراپت ہونے

والے پتی کے سمان سنتان کو بڑھا ـ اور دونوں اس گرہ آشرم میں مل کر اولاد کو پیدا

کرو ـ ان کی پرورش اور تربیت کرو ـ اور بڑی سرگرمی سے دھن کماؤ۔" اے ترقی کرنے

والے مرد جس میں منش لوگ بیج (ویریہ) کو بوتے ہیں ـ جو ہماری خواہش رکھتی ہوئی اور

(ران) کو بڑی خوبی سے خاص کر آشرے (مخصوص یا زیر) کرتی ہے ـ جس میں سنتان

کی خواہش رکھتے ہوئے ہم اعضائے خاص کا استعمال کرتے ہیں ـ اس کلیان کرنے

والی استری کو سنتان کی پیدائش کے لئے پریم سے پریرنا (راغب) کر

स्योनाद्योनेरधि बुध्यमानौ हसामुदौ महसा मोद-
मानौ । सुगू सुपुत्रौ सुगृहौ तराथो जीवावुषसो विभाती
॥ १० ॥ इहेमाविन्द्र सं नुद चक्रवाकेव दम्पती । प्रजयेनौ

स्वस्तकौ विश्वमायुर्व्यश्नुताम् ॥ ११ ॥ जानियन्तिनावग्रवः पुत्रियन्ति सुदानवः अरिष्टासू सचेवहि बृहते वाजसातये ॥१२॥ अ०कां १४। अ० २ । सू० २ । मं० ४३।६४।७२ ॥

(۱۰) سیوں دیو بنیر دھ بدھیہ باتو ہسایئیو ہسا مودمانو دیسکو سپتر د سگرہو دُنزا نقو جو او شمسو دیجاتی۔

(۱۱) اِہیا دیندر سنتد چکرد اکیو دمپتی۔ پرجیئی نو سوستکو وشوما یر دیشنتام

(۱۲) جنینتی ناؤ گروہ پتری یتی سدانوہ۔ ارشٹا سوسچیوہی برہتے واج ساتیئے

(اتھروید کانڈ ۱۴۔ ادھیائے ۵۔ سوکت ۲ منتر ۴۳-۶۴-۷۲)

**الرطلب** - اے استری اور پُرش! جیسے سورج پربھات (صبح صادق) کے وقت بڑا اچھا اور خوشنما ہوتا ہے۔ ویسے سکھ سے اپنے گھر میں سنتان پیدا کرنے کے اصولوں کو اچھی طرح جاننے والے ہمیشہ خوش و خورم بڑے پریم سے نہائیت پرسن ہو کر اعلےٰ چال چلن اور دھرم کے مطابق اپنا جیون بسر کرتے ہوئے اچھی سنتان والے گرہست آشرم کے سب ضروری لوازمات کو حاصل کرکے اعلےٰ طریقہ سے جیون کو دھارن کرتے ہیں۔ اسی طرح گرہ آشرم کے فرائض کو تم اچھی طرح سرانجام کرو۔"

اے جاہ و حشمت کے مالک! اے وِدیا کے سوامی راجن! (حکمران) آپ اس سنسار میں ان استری پُرشوں کو وقت وواہ کرنے کی آگیا اور ایسی دیوستھا (ضابطہ) دیجیئے کہ جس سے کوئی استری پُرش وید آرنبھ سنسکار میں لکھے "برہمچریہ کال" سے پہلے یا اس کے خلاف وواہ نہ کر سکے۔ اور اسی طرح سب کو اچھی طرح پرہیز کیجئے جس سے برہمچریہ کے مطابق سکھشا کو حاصل کرکے استری اور پُرش آپس میں چاند اور چکور جیسے پریم کے ساتھ رہیں اور گرہستا دھان سنسکار میں لکھے دھرم کے مطابق تم سنتان پیدا کرکے نہائیت راحت اور آنند سے پورے سو سال تک جیون بسر کریں۔" اے منشیو! جس طرح وِدیا جیسے

اعلیٰ گنوں کا دان کرنے والے دھرماتما استری پُرش سنتان پیدا کرتے۔ اور سنتان کی خواہش رکھتے ہیں۔ ویسے ہمارے بھی اُتم سنتان پیدا ہووے۔ اور بل پران (قوتِ مردانگی) کا ناش نہ کرنے والے ہو کر بڑے پراپکار کے خیال سے ودّیا اور اناج کا دان دینے کے لئے ہمیشہ تیار رہیں۔ جس سے ہماری سنتان بھی اُتم ہو جائے"

प्र बुध्यस्व सुबुधा बुध्यमाना दीर्घायुत्वाय शतशारदाय । गृहान गच्छ गृहपत्नी यथासो दीर्घं त आयुः सविता कृणोतु ७२ ॥ सहृदयं सांमनस्यमविद्वेषं कृणोमि वः । अन्यो-अन्यमभिहर्यत वत्सं जातमिवाघ्न्या ॥ १४ ॥ अ० कां०

(۷۳) پربُدھیسو سُبُدھا بدھیہ مانا دیرگھا یتو اسے شت شاردایہ۔ گرہان گچھ گرہ پتنی یتھا سو دیرگھم تَ آیوہ سوِتا کرنوتو (اتھرو وید کانڈ ۱۴۔ ادھیائے ۲۔ سوکت ۲۔ منتر ۷۵)

(۷۴) سہردیم سانمنسیہ مَو دویشم کرنومیہ۔ اینو آنیہ مبھیہریت وتسم جاتمو اگھنیا (اتھرو وید کانڈ ۳۔ ادھیائے ۶ سوکت ۳۰۔ منتر ۱)

ارتھ:- اے گھر کی ملکہ! تو سو سال تک جینے کے لئے اچھی طرح گیان حاصل کر کے بڑی عقلمندی سے میرے گھر کو پراپت ہو۔ اور مجھ گھر کے سوامی کی استری تو دیرگھ تک زندہ رہنے والی ہو کر ہر طرح سے گیان حاصل کر کے اچھے ویوہاروں کو پوری طرح جان تاکہ سب جگت کے پیدا کنندہ اور سارے ایشوریہ (دھن) دولت کو دینے والے پرماتما کی کرپا سے ہماری ایسی نیک اُمیدیں بر آئیں جس سے تو اور ہیں سدا ترقی کرتے ہوئے آنند میں رہیں۔ اے گرہستیو! میں ایشور تم کو جیسی آگیا دیتا ہوں۔ اسی طرح تم اس کی تعمیل کرو۔ جس سے تم کو کبھی ختم نہ ہونے والا سکھ حاصل ہو۔ یعنی تم جیسے اپنے لئے سکھ کی خواہش کرتے اور دکھ نہیں چاہتے ہو۔ ویسے ماتا۔ پتا۔ سنتان۔ استری پرش

ہنر سمبندھی۔ پڑوسی اور دوسرے ہر ایک استری پرش سے یکساں نیک برتاؤ کرنے والے رہو۔ میں دلی خوشی۔ حسد دشمنی سے مبرا طرزِ عمل کو تمہارے لئے سخفر قایم کرتا ہوں۔ اور کبھی ناش نہ کرنے کے قابل گائے جس طرح پیدا ہوئے بچھڑے سے بے نظیر پریم کا اظہار کرتی ہے۔ ویسے تم بھی ایک دوسرے سے زبردست دلی ارادے سے پریم پوروک برتاؤ کیا کرو۔"

अनुव्रतः पितुः पुत्रो मात्रा भवतु संमनाः । जाया पत्ये मधुमतीं वाचं वदतु शान्तिवान् ॥ १५ ॥ मा भ्राता भ्रातरं द्विक्षन्मा स्वसारमुत स्वसा । सम्यञ्चः स्वव्रता भूत्वा वाचं वदत भद्रया ॥ ६ ॥ अ० कां० ३ । अ० ६ । सू० भू०

(۱۵) انو ورتہ پتو پتر ماترا بھوتو سمناہ۔ جایا پتیئے مدھومتیم واچم ودتو شانتی وام

(۱۶) ما بھراتا بھراترم دوکشنما سوسارمت سوسا۔ سمینچہ سوورتا بھوتوا واچم ودت بھدریا

اتھرو وید کانڈ ۳۔ ادھیائے ۶ سوکت ۳۱۔ منتر ۲۔۳

**ارتھ** اے گرہستی لوگو! جیسے تمہاری سنتان ماتا کے ساتھ بڑے پریم سے اس کی مطابقت میں رہنے والی اور پتا کے ساتھ بھی اسی طرح سے پریم کرنے والی ہووے۔ ویسے تم بھی اپنی اولاد کے ساتھ ہمیشہ ایسا ہی برتاؤ کیا کرو۔ جیسے استری اپنے پتی کی خوشنودی کے لئے شیریں زبان سے کلام کرے۔ ویسے پتی بھی بڑی شانتی سے اپنی دھرم پتنی کے ساتھ میٹھے بچن بولا کرے۔" اے گرہستھو تم لوگوں میں بھائی بھائی کے ساتھ کبھی دویش نہ کرے۔ اور بہن کبھی بہن سے حسد و دشمنی نہ رکھے۔ اور بہن بھائی بھی آپس میں کبھی دویش نہ کریں۔ بلکہ تمام بڑے پریم سے نہایت اچھی طرح یکساں گن کرم سبھاؤ والے ہو کر راحت بخش طریقہ سے ایک دوسرے کے ساتھ دل پسند طرزِ گفتگو رکھیں۔ (یعنی کبھی ایسا طرزِ گفتگو اختیار نہ کریں۔ جس سے کسی کا دل دکھے)

येन देवान वियन्ति नो च विद्विषते मिथः । तत्कृण्मो ब्रह्म वो गृहे संज्ञनं पुरुषेभ्यः ॥ १७ ॥ अ० कां० ३ ।

(۱۷) ییَن دیوانہ وِیَنتی نو چ وِدوِشتے مِتھہ۔ تَتکرِنمو برہم وو گریہے سنجنانم پُرُشیبھیہ (اتھروید ۳-۶-۳۱-۴)

**ارتھ** ۔ اے گرہستی لوگو! میں ایشور جس طرح کے دیوہار سے وِدوان لوگ آپس میں علیحدہ علیحدہ خیالات والے نہیں ہوتے اور کبھی باہمی دویش یا حسد نہیں رکھتے۔ وہی کرم تمہارے گھر کے لئے مقرر کرتا ہوں۔ اور پرشوں کو اچھی طرح خبردار کرتا ہوں۔ کہ تم لوگ آپس میں بڑے پریم اور محبت سے رہ کر دھن اور دولت کو حاصل کرو۔"

ज्यायस्वन्तश्चित्तिनो मा वियौष्ट संराधयन्तः सधुराश्चरन्तः । अन्यो अन्यस्मै वल्गु वदन्त एत सध्रीचीनाम्वः समनसस्कृणोमि ॥ १८ ॥ अ० कां० ३ । अ० ६ ।

(۱۸) جیایسونتشچِتِنو۔ ما وِیَوشٹ سنرادھینتہ سدھرشچرنتہ۔ اَنیو انیسمے ولگو وَدنت۔ ایت سدھریچینا وہ سمنسسکرِنومی (اتھروید ۲-۶-۳۱-۵)

**ارتھ** ۔ اے گرہ آشرم میں نواس کرنے والے منشیو! تم وِدیا وغیرہ کے اعلیٰ اوصاف رکھنے والے وِدوان۔ شوُربیر اور عالم باعمل ہو کر اور آپس میں مل کر دھن۔ دولت۔ حکومت اور ہر طرح سے کامیابی کو حاصل کرتے ہوئے آپس میں کبھی مخالفت نہ رکھو اور علیحدہ علیحدہ ہو کر کسی سے دشمنی مت کرو۔ ایک دوسرے کے لئے سچے اور میٹھے بول بولتے ہوئے باہم شیر و شکر رہو۔ اس لئے یکساں فائدہ کے خیال سے ایک دوسرے کے معاون ایک من والے تم کو کرتا ہوں یعنی میں ایشور تم کو جو آگیا دیتا ہوں۔ اس کی پیروی کاہلی چھوڑ کر کیا کرو۔"

समानी प्रपा सह वोन्नभागः समाने योक्त्रे सह वो युनज्मि । सम्यञ्चोऽग्निं सपर्यतारा नाभिमिवाभितः ॥१९॥
सध्रीचीनान्वः संमनसस्कृणोम्येकश्नुष्टीन्त्संवननेन सर्वान् । देवा इवामृतं रक्षमाणाः सायंप्रातः सौमनसो वो अस्तु

(۱۹) سمانی پرپا سہہ وو ان بھاگہ سمانے یوکترے سہہ وو یونجمی سمینچو اگنیم سپریہ تارا نا بھی بھوا بھتہ۔

(۲۰) سدھریچی نانوہ سمنسسکرنومی ایک شنشٹی سنسنیم ونین سروان دیوا اوا مرتم رکھشمانا٥ سایم پراتہ سومنسو وو استو (اتھروید کانڈ ۳۔ انوواک ۶ سوکت ۳۱ منتر ۶-۷)

اردتھ — اے گرہستی لوگو! مجھ ایشور کی آگیا سے تمہارا کھانا، پینا، نہانا دھونا اور کام کاج کی جگہ اور طریقہ ایک سا ہو۔ تمہارا کھان پان اکٹھا ہوا کرے اور تمہارے گھوڑے وغیرہ سواری کی جوڑی بھی ایک سی ہو۔ اور تم کو میں دھارمک ویوہاروں میں بھی اکٹھا کر کے یکساں شامل کرتا ہوں۔ جیسے چکر کے تمام آرے (دندانے) چاروں طرف سے بیچ کی لکڑی (دھرے) میں لگے رہتے ہیں۔ یا جیسے رتوج لوگ اور یجمان یگیہ میں مل کر آگ وغیرہ کے ذریعے دنیا کا اپکار کرتے ہیں۔ ویسے ہر ایک چیز کے حاصل کرنے والے تم دھرم کے کاموں کو ایک دوسرے کی بھلائی کے لئے مل کے کیا کرو۔" اے گرہستی لوگو! میں ایشور تم کو یکساں برتاؤ کرنے والے ایک دوسرے کے بہی خواہ ایک ہی دھرم میں فوراً شامل ہونے والے سب کو دھرم کے کاموں میں مشغول رکھنے کے لئے ایک دوسرے کی بہتری اور بھلائی کے واسطے تعین کرتا ہوں۔ تم ودوان لوگوں کی طرح دینی اور دنیوی سکھ کی رکھشا کرتے ہوئے سندھیا اور پراتہ کال اور مختلف سب سمے میں ایک دوسرے سے پریم پوروک ملا کرو۔ ایسا کرتے ہوئے تمہارے نیک خیالات و جذبات سدا قائم رہیں۔ اور تم ہمیشہ خوش و خرم رہو۔"

श्रमण तपसा सृष्टा ब्रह्मणा वित्तऋते श्रिताः ॥२१॥ सत्येनावृता श्रिया प्रावृता यशसा परीवृता ॥ २२ ॥ स्वधया परिहिता श्रद्धया पर्यूढा दीक्षया गुप्ता यज्ञे प्रतिष्ठिता लोको निधनम्

(۲۱) شرمین تپسا سرشٹا برہمنا وِت رتے شرتا۔

(۲۲)۔ سیتے ناورِتا شریا پراورِتا یشسا پری وِرِتا۔

(۲۳) سودھیا پری ہِتا شردھیا پریوڈھا دیکھشیا گپتا یجنے پرتشٹھتا لوکو ندھنم

(اتھروید ۱۲-۴-۵ منتر ۱-۳)

ارتھ ۔ اے استری پُرشو! میں ایشور تم کو آگیا دیتا ہوں۔ کہ تم گرہستی لوگ پریشرم اور پرانا یام سے حاصل کی ہوئی وید ودیا پرماتما اور دھن وغیرہ سے بھوگنے کے قابل دھن دولت حاصل کرنے کی کوشش میں رہو۔ اور بلا روو رعایت صرف انصاف کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنا جیون بالکل آزادانہ اور منصفانہ بناؤ۔ سچ بولتے اور ایسے ہی دوسرے اچھے کاموں سے چاروں طرف نیکنامی محنت اور سچائی سے کمایا ہُوا دھن اور کیرتی حاصل کیا کرو۔" اپنے ہی اناج وغیرہ کے استعمال سے سب کے ہتکاری (بھلائی چاہنے والے) سچائی کے گرہن کرتے ہیں وشواس اور دلی عقیدت رکھنے والے سب کو نیک اور سچے بناتے والے۔ کئی طرح کے برہمچریہ سچ بولنا وغیرہ اعلےٰ برت دھارن عام لوگوں کی عزت۔ صنعت و تجارت۔ ہنر و فنون اور ایسے ہی کئی اور اچھے گنوں کے دان کر کے نیکنامی حاصل کیا کرو۔ اور انہی کرموں سے منش جیون کو حاصل کر کے اپنی زندگی کے آخری دن تک آنند اور خوشی سے رہو۔"

ओजश्च तेजश्च सहश्च बलश्च वाक् चेन्द्रियं च श्रीश्च धर्मश्च ॥ २४ ॥ अ० कां० १२ । अ० ५ । सू० ५ । मं० ७॥

اوجشچ تیجشچ سہشچ بلشچ واک چیندریم چ شریشچ دھرمشچ (اتھروید ۱۲-۵-۷)

**ارتھ۔** اے منشیہ! تم جو پراکرم (ہمت) اور ایسے ہی دوسرے اعلےٰ گن تیجسوی پن (جلال) اور ایسے ہی دوسرے عمدہ اوصاف۔ اُستتی (جائز تعریف) نندا (بدنامی)، نفع و نقصان اور رنج و غم وغیرہ کو برداشت کرنا اور اس کے سادھن۔ بل اور اس کے حاصل کرنے کے ذرائع سب کو پیاری سچی گفتگو اور اس کے مطابق طرز عمل نشانت اور دھرم والا اننہ کرن شدھ آتما اور نفس کشی۔ دھن و دولت اور سمپتی اور اس کو حاصل کرنے کا دھرم کے مطابق یتن (کوشش) پکش پات کے بغیر بے لاگ منصفانہ روش ویدوکت دھرم اور جو اس کے حاصل کرنے کے وسائل یعنی سادھن ہیں۔ ان کو تم حاصل کر کے انہی کے مطابق اپنا جیون بسر کیا کرو۔"

ब्रह्म च क्षत्रं च राष्ट्रं च विशश्च त्विषिश्च यशश्च वर्चश्च द्रविणं च ॥ २५ ॥ आयुश्च रूपं च नाम च कीर्तिश्च प्राणश्चापानश्च चक्षुश्च श्रोत्रञ्च ॥ २६ ॥ पयश्च रसश्चान्नं चान्नाद्यं च ऋतं च सत्यं चेष्टं च पूर्त्तं च प्रजा च पशवश्च

(۲۵) برہم چہ کھشترنچ راشٹرنچ وشسچ توِشسچ یشسچ ورچسچ دروِنچ۔
(۲۶) آیشچ روپنچ نامچہ کیرتشچ پرانشچاپانشچ چکھشچ شروترنچ۔
(۲۷) پیشچ رسشچانم چانادینچ رتنچ ستینم چیشٹنچ پورتنچ پرجاچہ پشوشچ ر

اتھرووید ۱۲-۴-۵-۸ لغایت ۱۰)

**ارتھ۔** اے گرہستی لوگو! تمہارے لئے واجب ہے۔ کہ وِدیا وغیرہ جملہ علوم و فنون کے ماہر نیک اوصاف انسان اپکار کرنے والے شم دم (حواس پر قابو کرنا) وغیرہ گنوں والے برہم کل۔ وِدیا وغیرہ اعلےٰ اوصاف رکھنے والے اور ادب و انکسار اور بیرتا وغیرہ سے بھرے ہوئے اوصاف والے کھشتری کل راجیہ

اور اس کا عدل پر مبنی انتظام - اچھی رعایا اور اس کی ترقی - سچی ودیا سے تیج اور جلال - تندرست جسم اور آتما کے بل سے پرکاشمان (منور) اور اس کی اُنتی سے نیکنامی اور اس کے سادھنوں کو حاصل کیا کرو " پڑھی ہوئی ودیا کا وچار اور اس کا ہر روز بڑھنا - دھن کمانا - اس کی حفاظت اور دھرم کے مطابق - دوسروں کی بھلائی کے لئے اُسے خرچ کرنا وغیرہ ایسے ایسے ہی اچھے کاموں کو ہمیشہ کیا کرو - اے استری پرشو! تم اپنا جیون بڑھاؤ - اور تمام زندگی میں دھرم کے مطابق اچھے کام ہی کیا کرو - نفس پرستی - گناہ آلود زندگی اور دُر آچار کو چھوڑ کر اپنے جسم اور چہرہ کی خوبصورتی کو قایم رکھو - اور اپنے کپڑے وغیرہ بھی پہنا کرو - اور نام کرن سنسکار میں شاستر وکت (شاستروں کے مطابق) لکھے اصولوں کی بھی پیروی کیا کرو - راستی اختیار کر کے نیکنامی حاصل کرو - اور برائیوں میں سب سے بڑی برائی نندا کو چھوڑو - دیر تک زندہ رہنا - اور بڑی عمر حاصل کرنے کے وسائل درست آہار و یوہار (یعنی درست خوراک اور مناسب طریق زندگی تمام قسم کے دکھوں کو دور کرنے کا طریقہ اور اس کے دوسرے ذرائع پرتیکش - انومان - اپمان - شبد پرمان وغیرہ (اقسام ثبوت) اور اس کی دوسری جزئیات کو دھارن کیا کرو - (یعنی ہر بات میں ثبوت ظاہری اور دلائل علمی و عقلی اور مشاہدہ وغیرہ ملحوظ رہیں) اے گرہستی لوگو! تم جل دودھ اور اُس کی صفائی اور ان کا درست طریقہ پر استعمال - گھی - دودھ - شہد وغیرہ اور ان کا مناسب استعمال - اچھے چاول وغیرہ اناج اور اسے درست اور صاف کر کے اس سے بنائی ہوئی کھانے کی چیزیں اس کے ساتھ عمدہ دالا - ساگ - کڑھی وغیرہ - سچ ماننا اور سچ سنوانا - سچ بولنا اور بلوانا - یگیہ کرنا اور کرانا - یگیہ کی سامگری پوری کرنا اور تالاب غسل خانہ اور مسافر خانہ وغیرہ کا بنانا اور بنوانا - سنتان کا پیدا کرنا - پرورش اور ان کی ہر طرح کی اُنتی کرنا اور کرانا - گائے وغیرہ مفید جانوروں کی پرورش

اور فرائض نسل وغیرہ اعلےٰ کاموں کے لئے ہمیشہ کوشش کرنی اور کرانی چاہیئے۔

कुर्वन्नेवेह कर्माणि जिजीविषेच्छतꣳ समाः । एवं त्वयि नान्यथेतोऽस्ति न कर्म लिप्यते नरे ॥ १ ॥ य० अ० ४० ॥

(۱) کُروَنّے ویہہ کرمانی جِجیوِشیچھتنگنگ سماہ۔ ایوم توئی نانیتھے توستی نہ کرم لپیّے نرے (یجروید ادھیائے ۴۰ منتر ۲)

**ارتھ**:- میں پرماتما سب لوگوں کے لئے آگیا دیتا ہوں۔ کہ ہر ایک منش اس سنسار میں اپنے جسم کو کام کرنے کے قابل بنا کر اچھے کاموں کو کرتے ہوئے سو سال تک زندہ رہنے کی خواہش کرے۔ سستی اور غفلت کرنے والا کبھی نہ ہووے۔ اس طرح اچھے کام کرتے ہوئے تجھ منش میں اس ذریعہ سے نقصان پہنچانے والے بُرے کام کرنے کا خیال کبھی پیدا ہی نہ ہو۔ اور تم بُرے کاموں میں کبھی ملوث یا غرق مت ہوؤ۔ اس نیک کام کرنے سے کبھی بھی دُکھ نہیں ہوتا۔ اس لئے تم استری پُرش ہمیشہ پرشارتھی ہو کر اچھے کاموں سے اپنی اور دوسروں کی اُنتی کیا کرو۔"

استری پُرش ہمیشہ مندرجہ ذیل منتروں کے مطابق اپنا طرز عمل رکھیں۔ وہ منتر یہ ہیں۔

भूर्भुवः स्वः । सुप्रजाः प्रजाभिः स्याꣳ सुवीरो वीरैः सुपोषः पोषैः । नर्य प्रजां मे पाहि शꣳस्य पशून् मे पाह्यथर्य पितुं मे पाहि ॥ २ ॥ गृहा मा बिभीत मा वेपध्वमूर्जं बिभ्रत एमसि । ऊर्जं बिभ्रद्वः सुमनाः सुमेधा गृहानैमि मनसामोदमानः ॥ ३ ॥ य० अ० ३ मं० ३७ । ४१ ॥

(۲) بھور بھوہ سوہ سپرجا پرجابھی سیا گھنگ سویرو ویریہ سپوشہ پوشیہ نریہ پرجام مے پاہی شنگسیہ پشون مے پاہیتھریہ پتوم مے پاہی۔

(۳) گرہا بھیت ما دبید مو درجم بھرت امبسی۔ اور جم بھبر وو ہ سمنا ہ سمبد ما گرہا نیمی منا مو دمانہ (یجر وید ادھیائے ۳ منتر ۷ ۔ ۳ ۔ ۴۱)

**ارتھ۔** استری پُرش! میں تیرے اور اپنے سمبندھ سے شاریرک (جسمانی واچک (زبانی) اور مانسک (دلی) تین طرح کے سُکھوں والا ہو کر منش وغیرہ اُتم پرجاؤں کے ساتھ اُتم پرجا والا ہوؤں۔ اچھی نیک سنتان سمبندھی اور نوکر چاکر سب سے اچھا برتاؤ کرنے والا بڑے ویروں کی طرح ہوؤں۔ اعلےٰ دنیاوی کاموں سے میں اچھی طرح کامیابی حاصل کروں۔ اے منشوں کے ہمدرد نیک اور بہادر سوامن! میری پرجا کی رکھشا کیجئے۔ اے تعریف کے قابل سوامی! آپ میرے پشوؤں (مال مویشی) کی حفاظت کیجئے اے کسی کو ضرر نہ پہنچانے والے۔ رحمدل مالک! میرے اناج وغیرہ کی رکھشا کیجئے۔ ویسے اے عورتوں میں تعریف کے قابل نیک گنوں والی استری تو میری پرجا (سنتان) میرے پشو اور میرے اناج کی ہمیشہ حفاظت کیا کر۔ اے گرہستی لوگو! تم ودھی کے مطابق گرہ آشرم میں پرویش کرنے سے مت گھبراؤ۔ اور ہر گز خوف نہ کھاؤ۔ اناج۔ پراکرم۔ ہمت۔ حوصلہ) وِدیا وغیرہ اچھے اوصاف والے ہو کر گرہ آشرم میں داخل ہوتے ہوئے تم لوگوں کو ہم سچائی کا اپدیش کرنیوالے وِدوان لوگ پراپت ہونے اور درست اپدیش کرتے ہیں۔ اور ہمارا کھانے پینے کا تم ہی انتظام کرتے ہو۔ اس لئے تمہارا گرہ آشرم میں رہ کر دھرم کے مطابق گرہستی بننا نہایت اچھے اور ضروری ہے۔ اے درانتے! جیسے میں تیرا اپنی دل سے خوش اور پرسن چت اُتم بدھی والا ہو کر تجھ کو اور اے میرے قابل تعظیم ماتا پتا وغیرہ بزرگ لوگو! تمہارے نئے پراکرم اور اناج دھن دولت وغیرہ کو دھارن کرتا ہوا تم گرہستیوں کو سب طرح سے پراپت ہوتا ہوں۔ اسی طرح تم لوگ بھی مجھ سے ہمیشہ خوش و خرم ہو کر اچھا برتاؤ کیا کرو۔

येषामद्ध्येति प्रवसन्येषु सौमनसो बहुः। गृहानुप ह्वयामहे ते नो जानन्तु जानतः ॥ ४ ॥ उपहूताऽरह गावऽउपहूता अजावयः। अथो अन्नस्य कीलालऽउपहूतो गृहेषुः नः। क्षेमाय वः शान्त्यै प्रपद्ये शिवᳪ शग्मᳪ शंयोः शंयोः

(۴) یشامدھییتی پَرَوَسن ییشو سَوُمنسو بہو۔ گرہا نُپ ہویامہے تینو جانَنتو جانتہ۔

(۵) اُپ ہوتا اِہ گا واُپ ہوتا اجا وَیہ۔ اَتھوَانسیہ کیلال اُپ ہوتو گرہیشو رکیشمایہ وہ شانتی پرپدیے شِو گھنگ شگمگھنگ شینوشنیو۔ (یجروید ادھیائے ۳ منتر ۴۲-۴۳-۴۴)

**ارتھ**:- اے گرہستیو! پردیس میں جو گیا ہوا منش ان کو یاد کرتا ہے۔ جن گرہستیوں میں بڑا پریم ہوتا ہے۔ ان گرہستیوں کی ہم ودوان لوگ تعریف کرتے ہیں۔ اور بڑے پریم سے ان کو اپنے نزدیک بلاتے ہیں۔ وہ گرہستی لوگ اُن کو جاننے والے ہم لوگوں کو اچھی طرح جانیں۔ اور تم گرہستی اور ہم سنیاسی لوگ آپس میں مل کر پرشارتھ سے سب دنیوی کام کیا کریں۔ اور پرپارتھ کی اُنتی ہمیشہ کیا کریں۔ یعنی عوام کو فیض پہنچائیں۔ اے گرہستی لوگو! اپنے گھروں میں جس طرح گائے وغیرہ مفید جانور موجود ہوں۔ اسی طرح بکری بھیڑ وغیرہ دودھ دینے والے دوسرے پشو بھی ہوں۔ اس کے علاوہ جس طرح سے اناج وغیرہ اچھے پدارتھوں میں سے اتم اناج پراپت ہووے۔ ہم لوگ ایسا پرتین (کوشش) کیا کریں۔ اے گرہستیو! میں اپدیشک یا راجہ اس گرہ آشرم میں تمہاری حفاظت اور تمہیں ہر ایک قسم کی آفات سے بچانے کے لئے موجود ہوتا ہوں۔ اور آپ لوگ پریم سے مل کر دنیاوی اور دینی ہر طرح کے سکھ کو حاصل کر کے دوسرے تمام لوگوں کو سکھ پہنچایا کریں

सन्तुष्टो भार्यया भर्त्ता भर्त्रा भार्या तथैव च। यस्मि-न्नेव कुले नित्यं कल्याणं तत्र वै ध्रुवम् ॥ १ ॥ यदि हि स्त्री न रोचेत पुमांसं न प्रमोदयेत्। अप्रमोदात् पुनः पुंसः प्रजनं न प्रवर्त्तते ॥ २ ॥ मनु० ॥

(۱) سنتشٹو بھاریہ یا بھرتا بھرترا بھاریا تتھیوَچ۔ یسمِن نیوکلے نِتیم کلیانم تتروَیٔ دھرُدم۔

(۲) یدی ہی ستری نہ روچیت پُمانسم نہ پرمودییت۔ اپرمودات پُنہ پُنسہ پرجنم نہ پرورتتے۔ (منوسمرتی)

**ارتھ:۔** اے گرہستی لوگو! جس خاندان میں اپنی استری سے خوش پتی اور پتی سے خوش استری رہتی ہے۔ اس خاندان میں یقینی طور پر سکھ اور کلیان ہوتا ہے۔ اگر دونوں آپس میں ناخوش اور رنجیدہ رہیں۔ تو ہمیشہ اس گھر میں جھگڑا اور فساد رہتا ہے۔ اگر استری اپنے پتی سے پریم نہ رکھے یا اپنے پتی کو دلی پریم سے خوش نہ رکھے۔ تو دلی کدورت اور رنج سے پُرش کے جسم میں کام اُتپتی (مجامعت کے لئے رغبت) کبھی نہ ہو کر اولاد پیدا نہیں ہوتی۔ اور اگر ہوتی ہے۔ تو وشِشٹ یعنی بُری سنتان ہوتی ہے۔"

स्त्रियांतु रोचमानायां सर्वंतद्रोचते कुलम्। तस्यां त्वरोचमानायां सर्वमेव न रोचते ॥ ३ ॥ मनु० ॥

(۳) ستریا نتو روچمانایام سَروَنتدروچتے کلم۔ تسیام توَروچمانایام سروَمیو نہ روچتے (منوسمرتی)

**ارتھ** ۔ اور جو پُرش اپنی دھرم پتنی کو خوش نہیں رکھتا۔ تو اس استری کے ناخوش رہنے سے تمام خاندان ہی بے چین اور رنجیدہ رہتا ہے۔ اور جب

پرش سے استری خوش رہتی ہے۔ تب تمام خاندان میں آنند اور خوشی موجزن ہوتی ہے:۔

पितृभिर्भ्रातृभिश्चैताः पतिभिर्देवरैस्तथा ।
पूज्या भूषियतव्याश्च बहुकल्याणमीप्सुभिः ॥४॥
यत्र नार्यस्तु पूज्यन्ते रमन्ते तत्र देवताः ।
यत्रैतास्तु न पूज्यन्ते सर्वास्तत्राफलाः क्रियाः ॥५॥
शोचन्ति जामयो यत्र विनश्यत्याशु तत्कुलम् ।
न शोचन्ति तु यत्रैता वर्द्धते तद्धि सर्वदा ॥६॥
जामयो यानि गेहानि शपन्त्यप्रतिपूजिताः ।
तानि कृत्याहतानीव विनश्यन्ति समन्ततः ॥७॥ मनु०

(۴) پتری بھر بھراتری بھشچیتا۔ پتی بھر دیور یس تتھا۔ پوجیا بھوشیتویاشچ بہو کلیان میپسو بھی۔

(۵) یتر ناریستو پوجینتے رمنتے تتر دیوتاہ۔ یترئیتاستو نہ پوجینتے سرو تتر افلاہ کریا۔

(۶) شوچنتی جامیو یتر ونشیتیاشو تتکلم۔ نہ شوچنتی تو یترئیتا وردھتے تدھی سروداء۔

(۷) جامیو یانی گیہانی شپنتیہ پرتی پوجتاہ۔ تانی کرتیا ہتا نیو ونشینتی سمنتتہ۔ منوسمرتی۔

**ارتھ**۔ "پتا۔ بھائی۔ پتی اور دیور کو مناسب ہے۔ کہ اپنی کنیا۔ بہن۔ استری اور بھاوج وغیرہ استریوں کی سدا پوجا (عزت) کریں۔ یعنی حسب مقدور شیریں کلامی سے پیش آویں۔ زیور۔ کپڑے اور کھانے کی چیزوں سے انہیں خوش رکھیں۔ جن لوگوں کو اپنے کلیان (سکھ) کی خواہش ہو۔ وہ عورتوں کو کبھی تکلیف نہ

دیں۔ جس کل میں عورتوں کی عزت اور مان ہوتا ہے۔ اس خاندان میں دھن دولت عزت اور سنتان کسی بات کی کمی نہیں رہتی۔ اور جس خاندان میں عورتوں کی عزت نہیں ہوتی۔ وہاں دُکھ ہی دُکھ رہتا ہے۔ اور ایسے لوگوں کو کبھی سکھ اور کامیابی حاصل نہیں ہوتی۔ جس خاندان میں استریاں اپنے خاوندوں کے بازاری عورتوں سے ناجائز تعلقات وغیرہ بُری عادات سے نالاں رہتی ہیں۔ وہ خاندان بہت جلدی تباہ ہو جاتا ہے۔ اور جس خاندان میں عورتیں اپنے مردوں کے اچھے چلن اور پوتر زندگی سے خوش رہتی ہیں۔ اس خاندان میں دن دُگنی اور رات چوگنی ترقی ہوتی ہے۔ اور وہ سدا پھلتا پھولتا رہتا ہے۔ جن گھروں اور خاندانوں میں اپنی عزت نہ ہوتے دیکھ کر استریاں مردوں کو سراپ (بددعا) دیتی ہیں۔ وہ گھر اور خاندان اس طرح تباہ ہو جاتے ہیں۔ جیسے زہر دے کر سب کو یک دم ہلاک کر دیا جاوے۔

तस्मादेताः सदा पूज्या भूषणाच्छादनाशनैः ।
भूतिकामैर्नरैर्नित्यं सत्कारेषूत्सवेषु च ॥८॥ मनु०॥

(۸) تسمادیتاسدا پُوجیا بھوشناچھادناشنیٔ۔ بھوتیکامیرنریرنیتیم ستکاریشوتسوَ یشو چ۔ منوسمرتی۔

**ارتھ**۔ "اس لئے ایشوریہ (دھن دولت) کی خواہش رکھنے والے پُرشوں کو چاہیئے۔ کہ ان استریوں کو سنسکار کے موقعوں اور اُتسووں میں کپڑے زیور کھانے پینے اور دوسری ضروریات زندگی کی تمام چیزیں حسب مقدور مہیا کر کے بڑی عزت اور مان سے انہیں خوش رکھیں"۔

सदा प्रहृष्टया भाव्यं गृहकार्येषु दक्षया ।
सुसंस्कृतोपस्करया व्यये चामुक्तहस्तया ॥९॥

(۹) سدا پرہرشٹیا بھاویم گرہ کاریشو دکھشیا۔ سوسنسکرتوپسکرہ یا وینیئے چامکت ہستیا۔ منوسمرتی۔

ارتھ۔" استری کے لئے مناسب ہے۔ کہ ہمیشہ آنند رہ کر بڑی ہوشیاری سے گھر کے کاموں میں مشغول رہے۔ اور اناج کپڑوں اور دیگر گھر کی ضروریات میں جتنا دھن ہر روز خرچ ہو۔ اُسے اپنی توفیق کے مطابق بڑی خوشی سے کرے۔" یعنی رچہ نہایت ضروری لوازمات زندگی میں۔ اُن میں خرچ کرتے ہوئے رنجیدہ نہ ہو۔)

एताश्चान्याश्च लोकेऽस्मिन्नपकृष्टप्रसूतयः ।
उत्कर्षं योषितः प्राप्ताः स्वैःस्वैर्भर्तृगुणैः शुभैः ॥१०॥

(۱۰) اتیا شچانیا شچ لوکے اسمنکرشٹ پرسوتیہ۔ اُتکرش یوشتہ پراپتیاہ سوئیہ سوئیر بھرتر گنئی شبھیئی منو۔

ارتھ:۔ اگر استریاں بُری بھی ہوں۔ تو بھی اس سنسار میں بہت سی استریاں اپنے اپنے خاوندوں کے نیک اوصاف سے اعلیٰ اور اُتم ہوگئیں ہوتی ہیں۔ اور ہوتی رہیں گی۔ اس لئے اگر پرش دھرماتما اور اچھے اوصاف والے ہوں۔ تو استریاں بھی نیک اوصاف والی اور اگر مرد دشٹ ہوں۔ تو استریاں بھی دشٹ ہو جاتی ہیں۔ پس پرشوں کو خود نیک بن کر اپنی استریوں کو نیک بنانا چاہئے۔"

प्रजनार्थं महाभागाः पूजार्हा गृहदीप्तयः ।
स्त्रियः श्रियश्च गेहेषु न विशेषोऽस्ति कश्चन ॥११॥
उत्पादनमपत्यस्य जातस्य परिपालनम् ।
प्रत्यहं लोकयात्रायाः प्रत्यक्षं स्त्री निबन्धनम् ॥१२॥
अपत्यं धर्मकार्याणि शुश्रूषा रतिरुत्तमा ।
दाराधीनस्तथा स्वर्गः पितृणामात्मनश्च ह ॥१३॥

यथा वायुं समाश्रित्य वर्त्तन्ते सर्वजन्तवः ।
तथा गृहस्थमाश्रित्य वर्त्तन्ते सर्व आश्रमाः ॥२४॥

(۱۱)۔ پرجنارتھم مہابھاگاہ پوجارہا گرہ دیپتیہ۔ ستریہ شریشچ گیہیشو نہ وشیشو استی کشچن ::۔

(۱۲) اُتپادنم اپتیسیہ جاتسیہ پری پالنم۔ پرتیہم لوک یاتوایا پرتیکھشم ستری نبندھنم۔

(۱۳) اپتیم دھرم کاریانی ششروشا رتی رتما۔ دارادھی نستتھا سورگ پتری نامامتنشچ سہہ۔

(۱۴) یتھا وایوم سماشرتیہ ورتنتے سرو جنتوہ۔ تتھا گرہستھ ماشرتیہ ورتنتے سرو آشرماہ۔ منوسمرتی۔

**ارتھ**۔ اے پُرشو! سنتان کی پیدائش کے لئے تمام خاندان کو خوش قسمت اور خوشحال بنانے والی۔ پرستش کے قابل گرہ آشرم کو روشن کر کے سنتان پیدا کرانے والی گھروں میں جو استریاں ہیں وہ شری یعنی لکشمی سروپ دھن دولت کی دیوی ہیں۔ کیونکہ لکشمی شوبھا۔ دھن اور استریوں میں کچھ فرق نہیں ہے۔" اے پُرشو! سنتان کی پیدائش اور پیدا ہوئی سنتان کی پرورش و تربیت کرنے والی۔ گھر کے اور دنیا داری کے تمام روزانہ کاموں کا انتظام کرنے والی پرتیکش استری ہے۔ سنتان اُتپتی۔ دھرم کے کام اُتم سیوا۔ اپنا اور اپنے بزرگوں اور سمبندھیوں کا جتنا سکھ ہے۔ وہ سب استری کے ہی اختیار میں ہوتا ہے۔ جیسے ہوا کے ذریعے ہی تمام جیووں کی ہستی کا دارومدار ہے۔ ویسے ہی گرہستیوں کے سہارے پر برہمچاری۔ بان پرستی اور سنیاسیوں یعنی تمام آشرموں کا گذارہ ہوتا ہے یعنی گرہست آشرم پر ہی باقی تینوں آشرموں کی ہستی کا مدار ہے۔

यस्मात् त्रयोऽप्याश्रमिणो दानेनान्नेन चान्वहम् ।
गृहस्थेनैव धार्यन्ते तस्माज्जेष्ठाश्रमो गृही ॥२५॥
सः संधार्यः प्रयत्नेन स्वर्गमक्षयमिच्छता ।

सुखं चेहेच्छता नित्यं योऽधार्यो दुर्बलेन्द्रियः ॥१६॥
सर्वेषामपि चैतेषां वेदस्मृतिविधानतः ।
गृहस्थ उच्यते श्रेष्ठः स त्रीनेतान् बिभर्त्ति हि ॥१७॥

(۱۵) یسمات تریو پیا شرمینو دانے نا بین چا تو ہم۔ گرہستھے نیو دھارنینے تسماج جیشٹھا شرمو گرحی۔

(۱۶) سا سندھار یہ پرتنین سورگ مکھشن بمچھتا سُکھم چے ہے چھتا نیتم یو دھاریو درمل اندرئیی۔

(۱۷) سرو سے شامپی چیتی تیشام وید سمرتی ودھانتہ۔ گرہستھ اُچیتے شریشٹھ سہ تری نے تان وبھرتی ہی (منو)

ارتھ۔ چونکہ بان پرستھی۔ برہمچاری اور سنیاسی ان تین آشرم والوں کو اناج کپڑا اور ان کی باقی ضروریات گرہستی ہی ہمیشہ مہیا کرتا ہے۔ اس لئے عملی طور پر گرہ آشرم باقی تمام آشرموں سے بڑا ہے۔ اے استری پرشو! جو تم اکھشے[1] مکتی سکھ اور اس سنسار کے سکھ کی خواہش رکھتے ہو۔ تو جو دربل اندریہ (کمزور آتما) بیوقوف لوگوں کے دھارن کرنے کے قابل نہیں ہے۔ ایسے گرہ آشرم کے فرائض کو ہمیشہ بڑی کوشش اور ہمت سے سرانجام دو۔ وید اور سمرتی کے پرمان سے تمام آشرموں میں گرہ آشرم اعلےٰ ہے۔ کیونکہ یہی آشرم برہمچاری وغیرہ تینوں آشرم نواسیوں کی پرورش اور خبرگیری کرتا ہے۔

यथा नदीनदाः सर्वे सागरे यान्ति संस्थितिम् ।
तथैवाश्रमिण सर्वे गृहस्थे यान्ति संस्थितिम् ॥१८॥
उपासते ये गृहस्थाः परपाकमबुद्धयः ।

---

[1] فٹ نوٹ از سوامی جی۔ "اکھشے" کا زمانہ اتنا ہی ہے۔ کہ جتنا وقت مکتی ہے۔ اتنے سمے میں دکھ کا سیوک جیسا وشے اندری کے سیوگ جنیہ سکھ میں ہوتا ہے۔ ویسا نہیں ہوتا۔

तेन ते प्रेत्य पशुतां व्रजन्त्यन्नादिदायिनाम् ॥१९॥
आसनावसथौ शय्यामनुव्रज्यामुपासनाम् ।
उत्तमेषूत्तमं कुर्याद्धीने हीनं समे समम् ॥२०॥
पाषण्डिनो विकर्मस्थान् वैडालव्रतिकान् शठान् ।
हैतुकान् बकवृत्तींश्च वाङ्मात्रेणापि नार्चयेत् ॥२१॥

(۱۸) یتھاندی ندا سروے ساگرے یانتی سنستھتم یتھتی۔ وا شرمنہ سروے گرہستے یانتی سنستھتم۔

(۱۹) اپاستے یے گرہستھاہ پرپاکم بدھیہ۔ تین تے پرتیہ پشوتام برجنتیاّدی دائینام۔

(۲۰) آسنہ وستھوُ شئیامنو برجیامُپاسنام۔ اُتمے شوُتمم کُریادھی نم ہینے سمے سمم۔

(۲۱) پاکھنڈ اوِکرم ستھان ویڈال ورتکان شٹھان۔ ہیتوکان بک ورتینسچ ماترے پی نار چیئت۔

**ارتھ**۔ اے منشو! جیسے بڑے سے بڑے دریا اور چھوٹی سے چھوٹی ندیاں سمند میں جاکر ستھر (قایم) ہوتے ہیں۔ ویسے ہی سب آشرمی گرہست آشرم میں ہی آکر ستھر ہوتے ہیں۔" اگر گرہستی ہوکر دوسروں کے بھوجن وغیرہ کھانے کی خواہش رکھتے ہیں۔ تو وہ خارج ازعقل گرہستی گرہ آشرم کے فرائض کی خلاف ورزی کرکے کئی جنموں تک اناج وغیرہ کا دان دینے والے دانیوں کے پشو بنتے ہیں۔ کیونکہ دوسرے سے اناج وغیرہ کا حاصل کرنا اتتھیوں کا کام ہے۔ گرہستیوں کا نہیں۔" جب گرہست کے نزدیک کوئی اتتھی آ جاوے۔ تب آسن وغیرہ دے کر اور اس کے آرام کرنے کا انتظام کرکے اس کے ساتھ رہنا اور بات چیت کرنا وغیرہ مہمان نوازی کے تمام فرائض ادا کرے۔ اور اس کی حیثیت کے مطابق یعنی اعلیٰ کا اعلیٰ متوسط کا متوسط چھوٹے درجہ کا

ا؎ دھرماتما پُرش یا استری جو اچانک آجائے۔ اور اس کی آمد کی اطلاع بانار یخ مقرر نہ ہو۔

چھوٹے درجہ والا ستکار کرے۔ ایسا نہ ہو۔ کہ کبھی نہ سمجھیں۔" لیکن اگر پاکھنڈی۔ ویدوں کی نندا کرنے والا۔ ناستک ایشور وید اور دھرم کو نہ ماننے والا۔ ادھرمی جیوؤں کو دکھ دینے والا۔ شریر۔ جھوٹا بکواسی۔ ریاکار۔ دھوکہ باز۔ دوسروں کے مال کو مفت حاصل کرنے کے لئے کوئی بگلا بھگت اتھتی بن کر آوے۔ اس کا کبھی زبانی طور پر بھی ستکار اور مان گرہستی نہ کرے۔

दशसूनासनं चक्रं दशचक्रसमो ध्वजः ।
दशध्वजसमो वेशो दशवेशसमो नृपः ॥२२॥
न लोकवृत्तं वर्तेत वृत्तिहेतोः कथंचन ।
आजह्मामशठां शुद्धां जीवेद् ब्राह्मणजीविकाम् ॥२३॥
सत्यधर्मार्यवृत्तेषु शौचे चैवारमेत्सदा ।
शिष्यांश्च शिष्याद्धर्मेण वाग्बाहूदरसंयतः ॥२४॥
परित्यजेदर्थकामौ यौ स्यातां धर्मवर्जितौ ।
धर्मं चाप्यसुखोदर्कं लोकविक्रुष्टमेव च ॥२५॥

(۲۲) وش سُونا سمم چکرم وش چکر سمو دھوجہ۔ وش دھوج سمو ویشو وش۔ ویش سمو نرپہ۔

(۲۳) لوک ورتم ورتیت ورتی ہے۔ توکتھنچن۔ اجہمام شٹھام شدھام جی ویدبرہمن جیوکام۔

(۲۴) ستیہ دھرماریہ ورتیشو شوچے چیٹی وارمیت سدا شِشیا نشچ شِشاد دھرمین واگ باہو درسنینہ۔

(۲۵) پرتیہ جے درتھکا مو یُوسیا تام دھرم ورج تتو۔ دھرمم چاپیہ سکھو درکم لوکدوکروشٹ میوچہ (منو)

**ارتھ۔** دس ہنتیا کے سمان چکر یعنی کمہار۔ گاڑی بان۔ دس چکر کے برابر دھوج یعنی دھوبی۔ شراب نکالنے اور بیچنے والے دس دھوج کے سمان ویش یعنی ویشیا (رنڈی) بھڑوا (کنجر) بھانڈ۔ دوسرے کی نقل یعنی پتھر کی مورتوں کو پوجنے والے وغیرہ اور دس ویشیا کے مانند جو انیائے کاری (بے انصاف) راجہ ہوتا ہے۔ اس کے اناج وغیرہ کو انتھی لوگ کبھی بھی قبول نہ کریں۔ گرہستی لوگ کبھی اپنے گذارہ کے لئے بھی شاستروں کے احکام کے خلاف لوکاچار کا برتاؤ نہ کریں۔ بلکہ جس میں کسی طرح کا بھی فریب۔ جہالت۔ جھوٹ اور ادھرم نہ ہو۔ اس ویدوں کے احکام کے مطابق اپنا ذریعہ معاش بنائیں" بلکہ سنیہ دھرم آریہ یعنی آپت پرشوں کے طریق عمل اور پوترتا ہی کے کام گرہستی لوگ کیا کریں۔ ہمیشہ سچ بولیں اور بھوجن وغیرہ کے لئے لالچ اور نامرغوب ذریعہ معاش نہ بناکر دھرم کے مطابق اپنے شاگردوں اور اپنی سنتان کو سنت اپدیش کیا کریں" اگر بے شمار دولت بڑی سے بڑی سلطنت اور اپنی دلی خواہش ادھرم سے حاصل ہوتی ہو۔ تو بھی ادھرم کا خیال قطعی طور پر چھوڑ دیں۔ اور ویدوں کے خلاف جھوٹے دھرم جن کی پیروی کرنے سے اس سنسکار کا سکھ جاتا رہے۔ اور پرلوک میں دکھ نصیب ہو۔ ایسا برائے نام دھرم اور کرم کبھی نہ کیا کریں۔

सर्वेषामेव शौचानामर्थशोचं परं स्मृतम् ।
योऽर्थ शुचिर्हि स शुचिर्न मृद्वारिशुचिः शुचिः ।।२६।।
क्षान्त्या शुध्यन्ति विद्वांसो दानेनाकार्यकारिणः ।
प्रच्छन्नपापा जप्येन तपसा वेदवित्तमाः ।।२७।।
अद्भिर्गात्राणि शुध्यन्ति मनः सत्येन शुध्यति ।
विद्यातपोभ्यां भूतात्मा बुद्धिर्ज्ञानेन शुध्यति ।।२८।।
दशावरा वा परिषद्यं धर्मं परिकल्पयेत् ।

ऽयवरा वापि वृत्तस्था तं धर्मं न विचालयेत् ॥२९॥
दण्डः शास्ति प्रजाः सर्वा दण्ड एवाभिरक्षति ।
दण्डः सुप्तेषु जागर्त्ति दण्डं धर्मं विदुर्बुधाः ॥३०॥
तस्याहुः संप्रणेतारं राजानं सत्यवादिनम् ।
समीक्ष्यकारिणं प्राज्ञं धर्मकामार्थकोविदम् ॥३१॥मनु०॥

(۲۶) سَروِیشا میُوشُوچانا مرتھ شَوُچم سمرتم۔ یو ارتھے شُوچرہی سہ شُوچرن مردوارِشچی شُچیُ۔

(۲۷) رکھشانتیا شُدھینتی ویدوانسو دانے ناکاریہ کارِنَہ۔ پرچھن پاپا ہپتیں پتیا دیدوِتما۔

(۲۸)۔ اودبھرگاتراتی شُدھینتی منہ ستیین شُدھینی۔ ودیا تپو بھیام بھوت آتما بُدھرگیانین شُدھینتی۔

(۲۹) وِشادرا پری شُدیم دھرمم پری کلپ ییت۔ نرئے درا داپی ورِتستھاتم دھرمم ندوچالیت۔

(۳۰)۔ ونڈہ نشاستی پرجاہ سروا ونڈا یوابھی رکھشتی۔ ونڈہ سپتیشُو جاگرتی ونڈم دھرمم نددھربدھاہ۔

(۳۱) تسیاہو ہ سمپرنے تارم راجانم ستیہ وادنم سمیکھشیہ کاریتم پراجنم دھرم کامارتھ کووِدم (منو)

**ارتھ**۔ جو دھرم کے مطابق ہی دھن کماتا ہے۔ وہ ہی سب سے بڑی نیکی اور پونرتاؤں میں بہت بڑی پونرتا ہے۔ یعنی جو ظلم اور انیائے سے کسی چیز کو حاصل نہیں کرتا۔ وہی نیک اور پاک ہے۔ اور جل وغیرہ سے جو صفائی ہوتی ہے۔ وہ دھرم کی پونرتا جیسی اُتم نہیں ہے۔" وِدوان لوگ کھشما (عفو) سے دُشٹ کرم کرنے والا۔ اچھی صحبت اور ودیا وغیرہ اعلےٰ اوصاف سے پوشیدہ طور پر پاپ کرنے والے وچار سے (برائیوں)

کو تیاگ کر اور برہمچریہ اور سچ بولنا وغیرہ اوصاف سے وید پڑھے ہوئے اعلےٰ وِدوان
شُدھ ہوئے ہیں" صرف جل سے بیرونی اعضاء صاف ہوتے ہیں۔ آتما اور من نہیں۔
من تو سچ ماننے۔ سچ بولنے اور سچائی کی پیروی کرنے سے شُدھ ہوتا ہے۔ اور جیو آتما
وِدیا۔ یوگ ابھیاس اور دھرم کے مطابق عمل کرنے سے ہی پوتر اور بُدھی گیان
سے ہی اُتم ہوتی ہے۔ جل مٹی وغیرہ سے نہیں" گرہستی لوگ چھوٹوں بڑوں یا راج
کے کاموں کو اچھی طرح سرانجام دینے کے لئے کم سے کم دس یعنی رگ یجر اور سام وید
کے جاننے والے فلسفہ اور منطق کے ماہر نیائے جاننے والے فلاسفر نروکت شاستر
کے عالم۔ دھرم کی تلقین کرنے والے ادھیاپک۔ برہمچاری۔ سناتک اور بان پرستھی
وِدوانوں یا اگر کم سے کم ہوں۔ تو تین ویدوں کے عالم یعنی رگ وید۔ یجر وید اور
سام وید جاننے والے وِدوانوں کی سبھا سے دھرم ادھرم کی تحقیق کر کے جیسا
نشچے ہو۔ ویسا ہی عمل کیا کریں۔ اور جیسا وِدوان لوگ ڈنڈ (سزا) ہی کو دھرم
جانتے ہیں۔ ویسا سب لوگ جانیں۔ کیونکہ سزا ہی پرجا کا شاس (انتظام یعنی
ضابطہ میں رکھنے والا سب کا سب طرف سے محافظ اور ونڈ ہی سوتے ہوؤں
میں جاگتا ہے۔ چور وغیرہ دشٹ لوگ بھی سزا ہی کے خوف سے جرم کرنے سے
باز رہتے ہیں۔ اُس ڈنڈ کو اچھی طرح چلانے والے (یعنی سزا کا درست استعمال
کرنے والے) اُس راجہ کو کہتے ہیں۔ کہ جو ستیہ وادی نہایت غور اور سوچ سمجھ
کر کام کرنے والا بدھی مان عالم اور دھرم۔ کام۔ ارتھ کو درست طور پر جاننے
والا ہو"

सोऽसहायेन मूढेन लुब्धेनाकृतबुद्धिना ।
न शक्यो न्यायतो नेतु सक्तेन विषयेषु च ॥३२॥
शुचिना सत्यसन्धेन यथाशास्त्रनुसारिणा ।
प्रणेतु शक्यते दण्डः सुसहायेन धीमता ॥३३॥
अदण्ड्यान् दण्डयन् राजा दण्ड्यांश्चैवाप्यदण्डयन् ।

अयशो महदाप्नोति नरकं चैव गच्छति ।।३४।।मनु०

(۳۲) سہا یہن موڈھین لبدھے نا کرت بدھینا نہ تیلیو نیلئے تو نیتم سکین ڈشئے شو ُچہ۔

(۳۳) شُچنا ستیہ سندھین یتھا شاستر انو سارنا پرنے تم شکنے دنڈہ سہایین دھی منا۔

(۳۴) ادنڈگیان دنڈین راجا۔ دنڈیان شچیٹی دا پیہ دنڈین۔ ایشو مہ داپنوتی نرکم چیوِ گچھتی (منو)

ارتھ۔ جو راجہ نیکی کے اوصاف سے خالی۔ لالچی۔ جس نے برہمچریہ وغیرہ اعلیٰ طریقوں سے ودّیا اور بدھی کی اُنتی نہیں کی۔ اور نفس کا غلام ہے۔ اُس سے وہ دنڈ (سزا کا عمل) کبھی پورے نیائے اور انصاف سے نہیں چل سکتا۔ اس لئے جو پوتر نیک آدمیوں کی صحبت میں رہنے والا راج نیتی شاستر کے مطابق عمل کرنے والا۔ دھارمک لوگوں کی سہائتا سے راج کا کام چلانے والا عقلمند راجہ ہو۔ وُہی اس دنڈ کو دھارن کر کے چلا سکتا ہے۔ (یعنی حکومت کا عمل فرض شناس دھرماتما شخص کے ہاتھ میں ہی ہو۔ تو تمام انتظام اچھی طرح چل سکتا ہے۔) جو راجہ بے قصوروں کو سزا دیتا اور مجرموں کو چھوڑ دیتا ہے۔ وُہ اس جنم میں سخت بدنامی اور مرنے کے بعد نرک میں جانا یعنی بڑے سے بڑا دُکھ بھوگتا ہے۔

मृगयाक्षो दिवास्वप्नः परिवादः स्त्रियो मदः ।
तौर्यत्रिकं वृथाट्या च कामजो दशको गणः ।।३५।।
पैशुन्यं साहसं द्रोह ईर्ष्याऽसूयार्थदूषणम् ।
वाग्दण्डजं च पारुष्यं क्रोधजोऽपि गणोष्टकः ।।३६।।
द्वयोरप्येतयोर्मूलं यं सर्वे कवयो विदुः ।

तं यत्नेन जयेल्लोभं तज्जावेतावुभौ गणौ ॥३७॥ मनु०

(۳۵)۔ مرگ یا کھشادِ وا اسوٗ پنہ پری ووا ہ سنز یو مدہ۔ تٹو ر نیر کم برنھا ٹیاچہ کا
مجہ دِنسکو گنہ۔

(۳۶)۔ پٹی شونمٗ ساہسم دَروہ ابرشیا اسوٗ یا رنھ دوشنم۔ واگ ڈنڈ جم چہ
پاروشیم کرودھ جو ا پی گنوا اشٹکہ۔

(۳۷)۔ دَوَ بور ہیٹ یورٗ موٗلم یم سرِدے کَو بو وِ دَہ۔ تم ننین جے ٗ دِیھم
نجا وَے ناوبھوٗ گنٹو۔

ارتھ۔ شکار کھیلنا۔ جوٗئے اور خوشی حاصل کرنے کے خیال سے یعنی چوپڑ وغیرہ کھیلنا۔ دن کے وقت سونا۔ ہنسی ٹھٹھا اور جھوٹ بولنا۔ عورتوں کے ساتھ ضرورت سے زیادہ علیحدگی میں مگن رہنا۔ شراب نوشی وغیرہ نشیات کا استعمال کرنا۔ واہیات طور سے گانا۔ بجانا۔ ناچنا اور ان کا دیکھنا اور فضول ادھر اُدھر گھوٗمتے پھرنا۔ یہ دس برائیاں خواہشات نفسانی کے غلام لوگوں کا نشان ہیں۔" اور چغلی کھاتا۔ بغیر سوچے کام کرنا۔ کسی سے بغیر سبب دشمنی پیدا کرنا۔ دوسرے کی تعریف سن اور کسی کی ترقی دیکھ کر جلنا۔ دوسرے کے گنوں میں نقص نکالنا اور کسی کے نقصوں کو گن بتلانا۔ برے کاموں میں روپیہ خرچ کرنا سخت کلامی اور بغیر سوچ تعصّب سے کسی کو سخت سزا دینا۔ یہ آٹھ قسم کے نقص کرودھی اور مغرور لوگوں میں پیدا ہوتے ہیں۔ یہ اٹھارہ قسم کی برائیاں ہیں۔ ان کو راجہ ضرور ہی ترک کر دے۔" اور جو ان کام اور کرودھ پیدا کرنے والے) اٹھارہ قسم کے عیوب کی بنیاد ودوان لوگوں نے لوبھ یعنی لالچ کو قرار دیا ہے۔ راجہ کو چاہیئے کہ بڑی کوشش سے اس پر قابو حاصل کرے۔ (یعنی لالچ میں نہ پھنسے) کیونکہ لالچ ہی سے مندرجہ بالا اٹھارہ اور دوسرے بھی کئی عیب پیدا ہو جاتے ہیں۔

اس لئے اے گرہستی لوگو! چاہے وہ راجہ کا سب سے بڑا لڑکا ہی کیوں نہ ہو۔ لیکن ایسے نقص والے شخص کو کبھی راجہ نہ بنانا چاہئے۔ اگر کبھی غلطی سے ایسا شخص راجہ بن بھی جاوے۔ تو اُس کو راج سے علیحدہ کرکے کسی یوگیہ قابل شخص کو جو کہ راجہ کی کُل کا ہو۔ راجہ بنانا چاہئے۔ تبھی رعایا خوشحال رہے گی۔ اور ہمیشہ اُس کی ترقی ہوتی رہے گی۔

सैनापत्यं च राज्यं च दण्डनेतृत्वमेव च ।
सर्वलोकाधिपत्यं च वेदशास्त्रविदर्हति ॥३८॥
मौलान् शास्त्रविदः शूरान् लब्धलक्षान्कुलोद्गतान् ।
सचिवान् सप्त चाष्टौ वा प्रकुर्वीत परीक्षितान् ॥३९॥
अन्यानपि प्रकुर्वीत शुचिन्प्राज्ञानवस्थितान् ।
सम्यगर्थसमाहर्तॄनमात्यान् सुपरीक्षितान् ॥४०॥मनु०

(۳۸) سیناپتیم چہ راجیم چہ دنڈنے تر تومیو چہ۔ سرو لوکا دھی پتیم چہ وید شاستر ودرہتی۔
(۳۹)۔ مولان شاستر ودھ شوران لبدھ لکشا کلودگتان۔ سچوان سپت چاشٹو واپرا کُروِیت پریکشتان۔
(۴۰) انیان پی پرکُروِیت شچی نپراگیان وستھتان۔ سمیگ ارتھ سماہرتری نماتیان سُپریکشتان۔

ارتھ۔ رِگ وید شاستر جاننے والا دھرماتما۔ نفس کش۔ تیاگی کاری اور بل والا پُرش ہو۔ اُسی کو سینا (ملٹری)، راجیہ (سول) ونیائے نیتی (جوڈیشل) انتظام اور پردہان پد (سب سے بڑا عہدہ) کا ادھیکار دینا چاہئے۔ کسی دوسرے

"تنگدل کو نہیں۔ اور جو اپنے راج میں پیدا ہوئے شاستروں کو جاننے والے بشور بیر
جن کا وچار نشچل نہ جاوے۔ دھرماتما اور سوراجیہ بھگت ہوں۔ اُن سات یا آٹھ
پرشوں کو اچھی طرح پریکشا امتحان کر کے منتری یعنی وزیر بنا دے۔ اور انہی کی سبھا
میں آٹھواں یا نواں راجہ ہو۔ یہ سب مل کر فیصلہ طلب امور کا وچار کیا کریں۔" اسی
طرح اور بھی فوجی اور سول انتظام کے لئے اتنے عہدہ دار مقرر کرے۔ جن سے
حکومت کا انتظام بخوبی چل سکے۔ یہ تمام افسر نیک۔ دھارمک۔ ودوان۔ ہوشیار
عقلمند۔ مضبوط رائے رکھنے والے اور حکومت کے خیر خواہ ہوں۔"

दूतं चैव प्रकुर्वीत सर्वशास्त्रविशारदम् ।
इङ्गिता कारचेष्टज्ञं शुचिं दक्षं कुलोद्गतम् ॥५१॥
अलब्धमिच्छेद्दण्डेन लब्धं रक्षेदवेक्षया ।
रक्षितं वर्धयेद्वृद्ध्या वृद्धं पात्रेषु निक्षिपेत् ॥४२॥ मनु०

(۴۱)۔ دُوتم چیَوپرکُروِیت سرو شاستر وشاروم۔ اِنگتا کا چیشٹھگیہنگ شچُم
دکھشم کُلودگتم۔

(۴۲) البدھ مچھید دنڈین لبدھم رکھشے دوے کھشیا۔ رکھشتم ورودھیے
دوَردھیا بردھم پاتریشو نکھشپیت (منو)

ارتھ۔ اور جو تمام علوم میں ماہر سب شاستروں کا جاننے والا۔ آنکھ کے
اشارہ خیال اور ظاہری حالات سے دوسرے کے دلی حالات و جذبات کا
پتہ لگا لینے والا شُدھ۔ ذہین۔ ذکی۔ موقعہ اور محل سمجھنے والا۔ خوش رو۔ خوش
مزاج۔ اعلےٰ درجہ کا فصیح لیکچرار اپنے خاندان میں اعلےٰ اور سوراجیہ (اپنا
راج) اور پرراجیہ (دوسرے کے راج) کی ٹھیک ٹھیک خبریں دینے والا ہو۔
ایسے دوت (سفیر) بھی مقرر کرے۔" اور راجہ وغیرہ ارباب حکومت غیر مفتوحہ
راجیہ کی خواہش ڈنڈ (تقریر) سے اور اپنے راج کی حفاظت پوری دیکھ

بحال اور نگرانی سے اور حکومت اور دولت کو بیوپار اور بیاج سے بڑھا۔ اور اچھے ودوانوں کے ذریعہ ست ودیا (سائینس) اور ستیہ دھرم کے پرچار وغیرہ اعلےٰ کاموں میں بڑھے ہوئے دھن وغیرہ پدارتھوں کو خرچ کر کے سب کی ترقی ہمیشہ کیا کریں۔"

**گرہستی کے روزانہ فرائض**

ہمیشہ استری پرش رات کو دس بجے سوئیں۔ اور صبح ۴ بجے کے قریب اُٹھ کر پہلے دل میں پرماتما کا دھیان کر کے دھرم اور ارتھ کا وچار کیا کریں۔ اور دھرم کی پیروی کرنے میں اگر کبھی تکلیف بھی ہو۔ تو بھی دھرم کے مطابق پرشارتھ کو کبھی نہ چھوڑیں۔ بلکہ ہمیشہ شریر اور آتما کی حفاظت کے لئے مناسب غذا اک اچھا طریق عمل مفید اوشدھیوں کا استعمال اور اچھی طرح پرہیز رکھ کر سچائی کے راستہ پر چلیں۔ اور بڑی باقاعدگی اور استقلال کے ساتھ دُنیاوی و رُوحانی فرائض کی ادائیگی کے لئے ایشور کی اُستتی۔ پرارتھنا اور اُپاسنا ہمیشہ کریں۔ تاکہ پرماتما کی نظرِ عنایت اور سہائتا سے مشکل سے مشکل کام بھی باآسانی پورے ہوتے رہیں۔ اس کے لئے مندرجہ ذیل منتر ہیں۔

प्रातरग्निं प्रातरिन्द्रं हवामहे प्रातर्मित्रावरुणा प्रातरश्विना प्रातर्भगं पूषणं ब्रह्मणस्पतिं प्रातस्सोममुत रुद्रंहुवेम ॥ १ ॥

प्रातर्जितं भगमुग्रं हुवेम वयं पुत्रमदितेर्यो विधर्ता । आध्रश्चिद्यं मन्यमानस्तुरश्चिद्राजा चिद्यं भगं भक्षीत्याह ॥२॥ भग प्रणेतर्भग सत्यराधो भगेमां धियमुदवा ददन्नः भग प्र णो जनय गोभिरश्वैर्भग प्र नृभिर्नृवन्तः स्याम ॥ ३ ॥ उतेदानीं भगवन्तः स्यामोत प्रपित्व उत मध्ये अह्नाम् । उतोदिता मघवन्त्सूर्यस्य वयं देवानां सुमतौ स्याम

॥ ४ ॥ भग एव भगवां अस्तु देवास्तेन वयं भगवन्तः स्याम। तं त्वा भग सर्वइज्जोहवीति स नो भग पुर एता भवेह ॥ ५ ॥ ऋ० मं० ७। सू० ४१ ॥

(۱) پراتر اگنِم پراتر اِندرم ہوامہے پراتر مِترو رُونا پراتر اشونا - پراتر بھگم پُوشنم برہمن سپتِم پراتر سومم اُت رُدرم ہُوِیم -

(۲) - پراتر جتم بھگ مُگرم ہُوِیم وَیم پُترم ادِتیر ودھرتا - آدھر شچدم منیہ مانستر شچد راجا دیم بھگم بھکشی تیاہ -

(۳) بھگ پرنیتر بھگ ستیہ رادھو بھگیماں دھیہ مدوا دِدنہ بھگ پرنو جنیہ گوبھر شوئیر بھگ پرنر بھر نرونتہ سیام

(۴) اُتے دانیم بھگونتہ سیام اُت پرپِتو اُت مدھئے انہام اُتودِتا مگھونت سُوریہ وِیم دیوانام سمتو سیام -

(۵) بھگ ایو بھگوان استو دیوا ستین وِیم بھگونتہ سیام - تم توا بھگ سرو اجوہوتی سانو بھگ پرانیا بھویہہ (رگ وید منڈل ۷، سوکت ۴۱)

ارتھ - " اے استری پُرشو! جیسے وِدوان اُپدیشک لوگ

پراتہ کال کی پرارتھنا

علی الصبح سوپرکاش سوروپ (منور بالذات) دھن - دولت اور سُکھ دینے والے - جاہ و جلال کے مالک - پران اور اُدان وایو کی طرح پیارے سروشکتیمان - جس نے سُورج اور چاند کو پیدا کیا ہے - اس پرماتما کی اُستتی (حمد) کرتے ہیں - اور قابل پرستش اور سیوا کرنے کے قابل دھن دولت کے سوامی طاقت بخشنے والے - اپنے اُپاسک وید اور برہمانڈ کے پالن کرتے والے انتریامی پریرنا کرنے والے پاپیوں کو رُلانے والے اور تمام روگوں اور بیماریوں کو دُور کرنے والے جگدیشور کی اُستتی اور پرارتھنا کرتے ہیں - اسی طرح پراتہ کال تم لوگ بھی ایشور کی حمد و ثنا کیا کرو۔

(۲) پانچ گھڑی رات باقی رہتے پر فتح حاصل کرنے والے تمام سُکھوں کے

دا تا تیجسوی انترکش (اکاش) کے سورج کو پیدا کرنے والے اور جو کہ تمام نظام شمسی کا خاص طور سے منتظم اعلےٰ اور سب طرح سے نظام عالم کو قایم رکھنے والا۔ ہر ایک بات کو جاننے والا۔ دشٹوں کو سزا دینے والا۔ اور سب کو روشنی بخشنے والا ہے۔ اور جس قابل پرستش ایشور کا (ہیں) اس طرح سے سیون کرنا ہوں۔ اور اسی طرح بھگوان ایشور سب کو اپدیش کرتا ہے۔ کہ تم جو میں سورج وغیرہ تمام جگت کا بنانے اور وستار کرنے والا ہوں۔ میری اپاسنا کیا کرو۔ اور ہمیشہ میرے حکم کے مطابق چلا کرو۔" اس لئے ہم لوگ اس کی استتی اور پرارتھنا کیا کرتے ہیں۔

(۳) اے قابل عبادت سب کو پیدا کرنے والے۔ نیک کاموں کی تحریک کرتے والے۔ دولت و ثروت دینے والے۔ سچے دھن کے دینے والے۔ نیک چلن لوگوں کو جاہ و حشمت عطا کرنے والے پرماتمن! ہم کو گیان اور عقل دیجئے۔ اور اپنے گیان سے ہماری رکھشا کیجئے۔ آپ گھوڑے گائے وغیرہ مفید جانوروں کو ہمارے لئے پرگٹ کر کے ہمیں راجوں جیسا صاحب دولت بنایئے۔ آپ کی کرپا سے ہم لوگ اچھے انسانوں اور بہت دلاور جوانمردوں والے ہو ویں۔ (یعنی ہم ہیں نیک اور بہادر انسان ہوں)"۔

(۴) اے پرماتمن! آپ کی مہربانی اور اپنی ہمت و کوشش سے ہم لوگ اسی وقت نیکی اور بزرگی کی پراپتی اور ان دونوں کے درمیان دولت و طاقت حاصل کریں۔ اور اے پوجا اور پرستش کے قابل بے شمار دھن دولت دینے والے سورج لوگوں کے آدیہ (روشنی) میں پورن ودوان دھرماتما آپ لوگوں کی سیکھنے اور نیک رائے پر ہم لوگ ہمیشہ چلیں"۔

(۵) "اے تمام جاہ و حشمت کے مالک ایشور! جس سے آپ کی سب سجن لوگ کامل یقین اور وشواس سے اچھی طرح نشچے کر کے پرشنسا (حمد) کرتے ہیں سو آپ ہی اے ایشوریہ کے سوامی اس سنسار اور ہمارے گرہ آشرم میں ہمارے

پیشرو اور رہنما بن کر ہمیں نیک کاموں میں برکت دیجئے۔ اور آپ ہی تمام دھن
دولت کے مالک اور تمام سُکھوں کے دینے والے ہمارے پرستش کے قابل
دیو ہو جئے۔ اور اسی سبب سے ہم ودوان لوگ تمام آسائش و آرام کے
سامان حاصل کر کے تمام دُنیا کی ترقی و بہتری میں تن من دھن سے مصروف
ہوں۔"

اس طور پر علی الصبح اُٹھ کر پرماتما کی پرارتھنا اور اُپاسنا کرنے کے بعد
رفع حاجات ضروری سے فارغ ہو کر داتن وغیرہ کر کے مُنہ ہاتھ دھو کر اشنان[1]
کریں۔ پھر کوس ڈیڑھ کوس

**روزانہ سیر**

(دو اڑھائی میل) ایکانت جنگل میں جا کر یوگ ابھیاس
کے طریقہ سے پرماتما کی اُپاسنا کریں۔ اور سورج نکلنے تک
یا گھڑی آدھ گھڑی دن چڑھنے پر گھر میں واپس آکر سندھیا اُپاسنا وغیرہ

---

[1] خوش قسمتی سے اپنے اس مذہبی فرض کی ادائیگی کے خیال سے آج تک ہندو قوم میں
ہر روز لازمی طور پر نہانے کا دستور دُنیا کی دوسری اقوام سے زیادہ اور باقاعدگی کے
ساتھ پایا جاتا ہے۔ اور عموماً ہندو لوگ بغیر نہائے کچھ کھانا پینا تک معیوب سمجھتے ہیں۔ مگر
افسوس ویدک سدھانتوں کی بزرگی کے ساتھ ان لوگوں نے "اشنان" کے مفہوم کو بھی غت
کر دیا ہے۔ دو چار چلو پانی بدن پر ڈال جلدی سے گیلے بدن کپڑے پہن اشنان کے فرض
کا مضحکہ اڑایا جاتا ہے۔ ہم بڑے زور سے اپنے بھائیوں کی توجہ اس طرف مبذول کرتے
ہیں۔ کہ اشنان سے مراد بدن کی کامل طور پر صفائی ہے جو اس طرح ہو سکتی ہے۔ کہ کسی ندی
یا دریا میں یا گھر میں ہی کافی صاف اور ٹھنڈے پانی میں کھلی جگہ نہانا اور نہاتے وقت
ہاتھوں یا کسی کھُردرے کپڑے جیسا کہ پہلے کھدر کے انگوچھے استعمال ہوتے تھے۔ (اسے
بدن خوب زور سے ملنا اور پھر کسی صاف اور کھُردرے کپڑے (تولئے یا پرنے) سے
تمام بدن کو اچھی طرح پونچھ ڈالنا۔ اور بدن کے اچھی طرح خشک ہو جانے پر کپڑے پہننا۔ یہی

روزانہ ضروری فرائض مندرجہ ذیل طریقہ سے مقررہ وقت پر بلاناغہ کیا کریں۔

**سندھیا اپاسنا** پہلے اشنان وغیرہ سے جسمانی صفائی کر کے سندھیا کی کارروائی شروع کریں۔ سب سے پہلے داہنی ہتھیلی میں پانی لے کر

**ओं अमृतोपस्तरणमसि स्वाहा ॥१॥ ओं अमृतापिधानमसि स्वाहा ॥२॥ ओं सत्यं यशः श्रीर्मयि श्रीः श्रयतां स्वाहा ॥ ३ ॥ आश्वलायन गृ० सू० अ० १। कं० २४। सू० १२। २१। २२॥**

(۱) اوم امرتوپسترن مسی سواہا۔

(۲) اوم امرتو پدھان مسی سواہا۔

(۳) اوم ستیم یشہ شریرمیی شری شریہ تام سواہا۔

(ارتھ کے لئے دیکھو ساما نیہ پرکرن صفحہ ۲۰۳)

ان تینوں منتروں میں سے ایک ایک سے آچمن کر کے دونوں ہاتھ دھو کر اور کان۔ آنکھ۔ ناک وغیرہ اعضائے کو پوتر جل سے سپرش کر کے صاف جگہ میں عمدہ آسن پر جس طرف کی ہوا ہو۔ اس طرف منہ کر کے ناف کے نیچے سے اعضائے خاص کو اوپر کھینچ کر پھیپھڑے کی ہوا کو زور سے باہر نکال کر حتے المقدور باہر روکے اور پھر آہستہ آہستہ اندر لے جا کر تھوڑی دیر تک اندر روکے۔ یہ ایک پرانایام ہوا۔ اسی طرح کم از کم تین پرانایام کریں۔ لیکن پرانایام کرتے وقت ناک کو ہاتھ سے نہ پکڑنا چاہیئے۔ اس وقت ایشور کی استتی۔ پرارتھنا اپاسنا دل میں کر کے مندرجہ ذیل منتر کو ایک بار پڑھ کر تین آچمن کریں۔

---

اشنان کہلا سکتا ہے۔ اور یہی طریقہ پراچین سمے میں ہمارے ہاں مروج تھا جسے آج تمام یوروپ کے ڈاکٹر اور عالم بڑے زور سے اشنان کے روزانہ فرائض میں داخل کر رہے ہیں۔ (سمپادک)

آچمن منتر

**ओं शन्नो देवी रभिष्टय आपो भवन्तु पीतये । शंयोरभिस्रवन्तु नः ॥ यजु० अ० ३६ । मं० १२ १२ ॥**

اوم شنو دیوی ربھشٹیہ آپو بھونتو پیتیے۔ شینیو ربھی سرونتو نہ (یجروید ادھیائے ۳۶ منتر ۱۲)

**ارتھ۔** پرکاش سوروپ۔ سروبیاپک پرماتما حسب خواہش سکھ کی پراپتی کے لئے ہم کو کلیان دینے والا ہو۔ اور ہم پر ہمیشہ سکھ شانتی کی برشا کرے۔

اندریہ سپرش منتر

اس کے بعد برتن میں سے مدھیما اور انامکا انگلیوں سے جل لا کر مندرجہ ذیل منتروں سے پہلے دائیں طرف اور پھر بائیں طرف کے اعضاؤں کو سپرش کرے۔

**ओं वाक् वाक् ॥** اس منتر سے منہ کا دایاں بایاں پہلو۔ اوم واک واک

**ओं प्राणः प्राणः** اس سے ناک کے دونوں سوراخ۔ اوم پرانہ پرانہ

**ओं चक्षु चक्षुः ॥** اس سے دائیں اور بائیں آنکھ۔ اوم چکھشو چکھشو

**ओं श्रोत्र श्रोत्रम् ।** اس سے دایاں اور بایاں کان۔ اوم شروترم شروترم

**ओं नाभिः ॥** اس سے ناف۔ اوم نابھی۔

**ओं हृदयम् ॥** اس سے دل۔ اوم ہردیم

**ओं कण्ठः ॥** اس سے گلا۔ اوم کنٹھ

**ओं शिरः ॥** اس سے ماتھا۔ اوم شیرہ۔

**ओं बाहुभ्यां यशोबलम्** اس سے دونوں بازوؤں کے کندھے۔ اوم باہو بھیام یشوبلم

**ओं करतलकरपृष्ठे ॥** اس سے دونوں ہاتھوں کو اوپر نیچے چھو کر مارجن کریں۔ اوم کرتل کرپرشٹے

**ارتھ۔** اے پرماتمن! میری زبانوں اور طرز بیان کو میرے پران اور پھیپھڑوں کو۔ میری نظر اور آنکھوں کو۔ میری سننے کی طاقت اور کانوں کو میری

نابھی (ناف) اور پیدا کرنے کی طاقت کو۔ میرے دل۔ بازو۔ حلق۔ ہاتھ سر اور دیگر تمام اعضائے کو بینش اور بل دیجئے۔ (تاکہ ہم ان سے نیک کام کرتے ہوئے نیکنامی حاصل کریں۔)

**آٹھ مارجن منتر**

اس کے بعد ان آٹھ منتروں سے مارجن کرے۔ (یعنی اعضائے پر جل چھڑکے۔)

ओं भूः पुनातु शिरसि — اس سے سر پر۔ اوم بھو پناتو شرسی

ओं भुवः पुनातु नेत्रयोः — اس سے دونوں آنکھوں پر۔ اوم بھوہ پناتو نیتریو

ओं स्वः पुनातु कण्ठे — اس سے حلق پر۔ اوم سوہ پناتو کنٹھے

ओं महः पुनातु हृदये ॥ — اس سے دل پر۔ اوم مہا پناتو ہردے۔

ओं जनः पुनातु नाभ्याम् — اس سے نابھی پر۔ اوم جنا پناتو نابھیام

ओं तपः पुनातु पादयोः — اس سے دونوں پاؤں پر۔ اوم تپہ پناتو پادیو

ओं सत्यं पुनातु पुनः शिरसि — اس سے پھر پیشانی پر۔ اوم ستیم پناتو پنہ شرسی

ओं खं ब्रह्म पुनातु सर्वत्र ॥ — اس سے تمام اعضاء پر پانی چھڑکے } اوم کھم برہم پناتو سروتر

**ارتھ۔** اے پرانوں سے پیارے پرماتما! ہمارے سر کو۔ اے دکھ دور کرنے والے ایشور! ہماری آنکھوں کو۔ اے سکھ کے داتا پرمیشور ہمارے حلق کو۔ اے سب سے بڑے ایشور! ہمارے دل کو۔ اے جگت سوامی! ہماری نابھی کو اے دشٹوں کو سزا دینے والے پرماتمن! ہمارے دونوں پاؤں کو۔ اے ستیہ سوروپ! بار بار ہمارے سر کو۔ اے سرو ویاپک سب سے عظیم پرماتما ہمارے تمام اعضائے کو پوتر کیجئے۔ (تاکہ ہم سستی چھوڑ کر ان سے درست طور پر کام لے سکیں)

**پرانایام منتر**

اس کے بعد اوپر لکھے طریقہ سے پرانایام کی کریا کرے۔ اور مندرجہ ذیل منتر کا پرانایام کرتے وقت دل میں جاپ کرے

ओं भूः, ओं भुवः, ओं स्वः, ओं महः, ओं जनः, ओं तपः, ओं सत्यम् ॥ तैत्तिरीया० प्र० १० । अ० २७ ॥

اوم بھُو اوم بھُوہ اوم سّوہ اوم مہا اُوم جنہ اوم تپہ اوم ستیم رتیتریہ پرپاٹھک ۱۰ ادھیائے ۲۷)

**ارتھ** - پران پریہ پرماتما۔ دُکھ دُور کرنے والا ایشور۔ سُکھ رُوپ ایشور مہان ایشور۔ سرو انیا دک پرماتما۔ دُشٹوں کو سزا دینے والا پرماتما۔ ستیہ سوُرُوپ پرماتما" (یعنی پرانایام کرتے وقت دل میں پرمیشور کے ان اوصاف کا دھیان کرے۔)

اس طرح کم از کم تین اور زیادہ سے زیادہ اکیس بار پرانایام کرے)

**تین اگھمرشن منتر**

اس کے بعد مندرجہ ذیل منتروں کے ارتھوں پر غور کر کے تمام سرشٹی کے بنانے والے پرماتما اور تمام کائنات عالم کے سلسلۂ نظام پر اچھی طرح وچار کرے۔ اور تمام سنسار کے پیدا کرنے والے پرماتما کو سرو ویک (موجود کل) نیائے (عدل مجسم) قائم بالذات تمام جیووں کے کاموں کو دیکھنے والے ایک ہی واحد ایشور پر یقین لا کر اور اسے حاضر ناظر جان کر برائیوں کی طرف کبھی اپنے دل کو مائل نہ ہونے دیں۔ بلکہ ہمیشہ دھرم کے مطابق کاموں کو ہی کرتے رہیں۔

ओं ऋतञ्च सत्यञ्चाभीद्धात्तपसोऽध्यजायत । ततो रात्र्यजायत ततः समुद्रो अर्णवः ॥१॥ समुद्रादर्णवादधि संवत्सरो अजायत । अहोरात्राणि विदधद्विश्वस्य मिषतो वशी ॥२॥ सूर्याचन्द्रमसौ धाता यथा पूर्वमकल्पयत् । दिवं च पृथिवीञ्चान्तरिक्षमथो स्वः ॥ ३ ॥ ऋ० मं० १० ।

اوم رِتنچ ستینچا بھی دھاتپسو۔ دھیہ جائیت تتو راتزیہ
جائیت تتہ سمدر ارنو ہ۔ سمدرا ارنو ادھی سمبتسرو اجائیت
اہو راترانی ودھدھ وشوسیہ مشتو دشی۔ سوریا چندرمسو دھاتا
یتھا پوروم کلپیت دِونچ پرتھوینچانترکھش متھو سواہا

رگوید منڈل ۱۰
سوکت ۱۹۰

**ارتھ** ۔ پورن پرکاش والے (منور بالذات) پرماتما کی سامرتھ (طاقت) سے وید اور پرکرتی (مادہ) بھلے پرکار ظاہر ہوئے۔ اور اسی سامرتھ سے پرلے اُتپن ہوئی۔ اسی سے میگھ منڈل (آکاش) اور پرتھوی (زمین) کا سورج بنا۔ تمام جگت کو کامل طور پر بس میں رکھنے والے سہج سبھاؤ پرماتما سے میگھ منڈل اور سمندر بننے کے بعد دن اور رات بن کر وقت کی تقسیم ہوئی۔ جگت کے مالک اور محافظ پرماتما نے سورج اور چاند کو روشن دماغ اور نارہ کی پسند انسانوں کو اور ان کے درمیان آکاش (خلا) اور دوسرے لوک لوکانتروں کو رچا یعنی (بنایا)"

**چھ منسا پرکرما منتر**

مندرجہ بالا منتروں کو پڑھنے کے بعد پھر "اوم شنو دیوی" آچمن منتر سے تین آچمن کر کے مندرجہ ذیل منتروں سے سرو دیاپک پرماتما کی استتی اور پرارتھنا کریں۔

؎ مزید تشریح۔ ان منتروں سے یہ مراد ہے۔ کہ آغاز عالم میں جگت سوامی پرماتما کی پیدا کرنے کی طاقت اور اس کے طبعی خواص سے دنیا پیدا ہو کر "اگنی" وغیرہ چار رشیوں کے ذریعے رگ یجر وغیرہ چار ویدوں کا پرکاش ہوتا ہے۔ اور پھر پرلے بھی اسی پرماتما کی سامرتھ سے ہوا کرتی ہے۔ بار بار پیدائش عالم کرنے میں ایشور کا مقصد صرف یہ ہے۔ کہ تمام جیوؤں کو اُن کے پن پاپ کا پھل بھگتایا جاوے جو سبھاوک طور پر خود بخود ہی ہوتا رہتا ہے۔ کسی خاص کوشش کی اس کو ضرورت نہیں ہوتی۔ یہ خیال کر کے کہ پرماتما انتریامی ہے۔ اور ہم تمام کے اچھے بُرے کاموں کو ہر وقت دیکھتا رہتا ہے۔ اور

ओं प्राची दिगग्निरधिपतिरसितो रक्षितादित्या इषवः। तेभ्यो नमोऽधिपतिभ्योनमो रक्षितृभ्यो नम इषुभ्यो नम एभ्यो अस्तु योस्मान्द्वेष्टि यं वयं द्विष्मस्तं वो जम्भे दध्मः ॥१॥ दक्षिणा दिगिन्द्रोऽधिपतिस्तिरश्चिराजी रक्षिता पितर इषवः। तेभ्यो० । ० ॥ २ ॥ प्रतीची दिग्वरुणोऽधिपतिः पृदाकूरक्षितान्न मिषवः । तेभ्यो । ० ॥ ३ ॥ उदीची दिक्सोमोऽधिपतिः स्वजो रक्षिताशनि रिषवः । तेभ्यो० । ० ॥ ४ ॥ ध्रुवा दिग्विष्णुरधिपतिः कल्माषग्रीवो रक्षिता वीरुध इषवः तेभ्यो० ।०॥५॥ ऊर्ध्वा दिग्बृहस्पति रधिपति श्वित्रो रक्षिता वर्षमिषवः । तेभ्यो० । ० ॥६॥

(۱) اُدم پراچی دگگنی ردھی پتی رستو رکھشا دِتیا اِشوہ تے بھیو نمو ادھی پتی بھیو نمو رکھشتر بھیو نم۔ اِشو بھیو نم اے بھیو استُو یو اسمان دویشٹی یم وَیم دوِش منتر و جمبھے تے دھمہ۔

(۲) دکھشنا دِگ اندرا دھی پتی سِنتر شچی راجی رکھشتا پتر اشِوہ نے بھیو۔ الخ

(۳) پرتی چی دِگ ورنوا دھی پتی پردا کو رکھشا آن مشِوہ تے بھیو الخ

(۴) اُدیچی دِک سوموادھی پتی سوجو رکھشتا شنی رشوہ۔ تے بھیو۔ الخ

(۵) دُھروا دِگ دِشنو رَدھی پتی کلماش گری وو رکھشتا دیرُ دھ اِشوہ تے بھیو۔ الخ۔

صفحہ گذشتہ۔ ہمارے کرموں کے مطابق اس کا ٹھیک پھل دیتا ہے ہم کو کبھی من بچن اور کرم سے بھی کسی قسم کے پاپ کی طرف رجوع نہ ہونا چاہیئے"۔

(۶) آدردھوا دِگ برہسپتی ردھی پتی شونر ور کھشتا ورش منتوہ تے بھیوالخ
اتھروید کانڈ ۳۔ سوکت ۲۷۔ منتر ۱-۶

**ارتھ** "پوروو یعنی جس طرف اپنا منہ ہو۔ منہ اس طرف رکھنا چاہئے۔ جس طرف کی ہوا ہو۔ (سمپادک) اس طرف گیان سوروپ پرماتما روپی راجہ اگیان روپی تاریکی سے شرتی روپی کرن سمان بانوں کے ذریعہ ہماری حفاظت کرنے والا ہے۔ ان شرتی روپی بانوں کے لئے ہمارا سنسکار ہو۔ ایشور نیائے وغیرہ گن روپ پتیوں کے لئے سنسکار ہو۔ ایشور کی ویاپکتا اور سروگیتا آدی گن روپی رکھشکوں کے لئے سنسکار ہو۔ اوپر بیان ہوئے شرتی روپی بانوں کے لئے بار بار سنسکار ہو۔ جو دُشٹ انسان ہم سے دویش کرتا ہے۔ یا جس سے ہم دویش کرتے ہیں۔ اس کو چھوڑ ہم سب آپس میں پریم اور محبت سے ملتے ہیں۔ دکھشن یعنی دائیں طرف تمام جاہ وجلال کا مالک پرماتما روپی راجہ گمراہ یعنی ویدوں کے خلاف چلنے والے پاپی لوگوں کی بری صحبت جیسے نقصان سے گیانی پرشوں کے ست اُپدیش روپی بانوں کے ذریعہ ہماری رکھشا کرنے والا ہے۔ ان کے لئے ہمارا سنسکار ہو۔ (باقی بشرح صدر) پشچم یا پیٹھ کی طرف سے اعلیٰ قابل پرستش پرماتما روپی راجہ زہریلے جانداروں سے اَنّ شُدھ روپی بانوں کے ذریعہ رکھشا کرتا ہے۔ ان کے لئے ہمارا سنسکار ہو۔" (باقی بشرح صدر) اُتّر دشا یعنی بائیں طرف شانتی سوروپ پرماتما روپی راجہ مچھر وغیرہ ضرر رساں جیوؤں اور زہریلی ہوا وغیرہ نقصان دہ پدارتھوں سے بجلی روپ بانوں کے ذریعہ ہماری رکھشا کرنے والا ہے۔ ان بجلی روپ بانوں کے لئے ہمارا سنسکار ہو (باقی بشرح صدر) نیچے یعنی زمین کی طرف سرو ویاپک پرماتما روپی راجہ کالی گردن والے سانپوں سے یا سبز رنگ والے زہریلے درختوں سے بنسپتی

---

انّ ادشدھ۔ بجلی۔ بنسپتی وغیرہ کے سنسکار سے یہ مراد ہے۔ کہ اوشدھیوں کی حفاظت کرکے

روپی بانوں کے ذریعہ ہماری رکھشا کرنے والا ہے۔ ان کے لئے ہمارا نسکار ہو۔ (باقی بشرح صدر) اوپر آکاش کی طرف برہسپتی سب سے بڑا ایشور ورشا روپی راجہ کوڑھ جیسے خوفناک امراض سے برشا روپی بانوں کے ذریعہ ہماری رکھشا کرنے والا ہے۔ ان کے لئے ہمارا نمسکار ہو۔

ان منتروں کو پڑھتے جاویں۔ اور اپنے من سے چاروں طرف باہر اندر پرماتما کو مکمل طور پر موجود جان کر بے خوف۔ باہمت۔ خوش اور پرشارتھی رہیں رستی اور غفلت کو قطعاً دور کر دیں)

**چار اُپستھان منتر**

اس کے بعد پرماتما کا اُپستھان یعنی یہ جان کر کہ پرماتما میرے نزدیک اور میں پرماتما کے نزدیک ہوں۔ مندرجہ ذیل منتروں سے کرے۔

जातवेदसे सुनवाम सोममरातीयतो नि दहाति वेदः।
स नः पर्षदति दुर्गाणि विश्वा नावेव सिन्धुं दुरितात्यग्निः
॥ १ ॥ ऋ० मं० १। सू० ९९। मं १६॥

चित्रं देवानामुदगादनीकं चक्षुर्मित्रस्य वरुणस्याग्नेः।
आ प्रा द्यावा पृथिवी अन्तरिक्षꣳ सूर्य आत्मा जगतस्तस्थुषश्च

صفحہ گذشتہ۔ اُن سے فائدہ اُٹھایا جاوے۔ بجلی سے بارش اور آندھی کا خاص تعلق ہے۔ بارش اور آندھی سے ہوا صاف ہو کر ضرر رساں حشرات تباہ ہو جاتے ہیں۔ نیز بجلی سے بچنے کے لئے اپنے رہائشی مکانوں پر ایسا انتظام کرنا چاہیئے۔ کہ بجلی گر کر نقصان نہ پہنچائے۔ اور بجلی سے متعلق ہر ایک قسم کا علم حاصل کیا جاوے۔ تاکہ حسب ضرورت اس سے فائدہ اور اس کے تباہ کن اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔ بنسپتی لفظ میں تمام ادویات جڑی بوٹیاں شامل ہیں۔ اور ہر ایک قسم کے زہر اتارنے میں جڑی بوٹیاں استعمال کی جاتی ہیں۔ اس کے نمسکار سے یہ مراد ہے۔ کہ ان کی ہر طرح حفاظت کی جاوے۔ اور ان کا پورا علم حاصل کیا جاوے۔

॥१॥ यजु० अ०१२ मं० ४६॥ उदु त्यं जातवेदसं देवं वहन्ति केतवः। दृशे विश्वाय सूर्यम् ॥२॥ यजु० अ० ३३। मं० ३१॥ उद्वयन्तमसस्परि स्वः पश्यन्त उत्तरम्। देवं देवत्रा सूर्यमगन्म ज्योतिरुत्तमम् ॥ ३ ॥ यजु० अ० ।तच्चक्षुर्देवहितं पुरस्ताच्छुक्रमुच्चरत्। पश्येम शरदः शतं जीवेम शरदः शतꣳशृणुयाम शरदः शतं प्र ब्रवाम शरदः शतमदीनाः स्याम शरदः शतं भूयश्च शरदः शतात् ॥४॥ यजु० अ० ३६। मं० २४॥

(۱) جات دید سے ستواِم سوم مرانی تیونِدہاتی دیدہ سہ نہ پرشدتی درگانی دِشوہ نا دیو سندھم دیِزنانیہ اگینہ رگ وید منڈل اسوکت ۹۹ منتر ۱۔

(۲) جترم دیوانامُدگادنیکم چکمشُر منتر سیہ وَرنسیا گنے آپرادیاوا پرتھوی انترکھش گہناک سوریہ آتما جگتس تستھوشنشچ۔ یجر دید ادھیائے ۱۲ منتر ۴۶)

(۳) آدیتم جات دیدسَم دیوم وہنتی کیتوہ دیرشے وِشوائے سوریم یجر وید ادھیائے ۳۳ منتر ۳۱۔

(۴) آدیم تم سمس پری سَوہ پشینت اُترم دیوم دیوترا سوریہ گمتم جیونی رتمم۔ یجروید ادھیائے ۳۵ منتر ۱۴)

(۵) تچکھشُر دیوہتم پرستا چھکر مچرت پشیم شردہ شتم جیوم شردہ شتگہناگ شری نویام شردہ شتم پربروام شردہ شت مدینہ سیام شردہ شتم بھوسیشچ شردہ شتات۔ یجر دید ادھیائے ۳۶ منتر ۲۴۔

**ارتھ**۔ جو پرماتما اگیان روپ اندھکار سے پرے ہے۔ اور جو آنند سوروپ بڑے سے بڑا سُکھ دینے والا۔ سب سے مہان۔ ستاروں اور سیاروں کا پیدا کنندہ۔ منور بالذات۔ سروانتم ہے۔ اُس کو ہم دلی شردھا سے۔ گیان کی آنکھوں سے دیکھتے ہوئے پراپت ہوں؛ وید شرتی دنیا کا انتظام اور بناوٹ یعنی سرشٹی نیم روپی کرنیں بڑی شردھا سے وشو ودیا کا علم کرانے کے لئے اُسی پرماتما کا درشن کراتی ہیں۔ جو جات وید یعنی جس سے چاروں ویدوں اور پرکرتی کا ظہور ہوا۔ اور جو سب جگت کا پیدا کرنے والا ہے۔" آہا کیا وچتر بل سوروپ منور بالذات پرماتما ہے۔ جو سب کا متر اور نیک پُرشوں کا پرکاشک اور اگنی اور بجلی کو بھی روشنی بخشنے والا ہے۔ اور ساکن و متحرک جگت میں ہر جگہ ویاپک اور ودوانوں کے دل میں بھلے پرکار نواس کرتا ہے۔" وہ پرماتما جو سب کے دیکھنے والا۔ ودوانوں کی بھلائی چاہنے والا آغاز عالم سے پہلے درمیان اور آخیر میں ہمیشہ ایک ہی طرح پوتر اور اننت شکتا یعنی بڑے شاندار طریقہ سے موجود ہے۔ اس کی کرپا سے ہم لوگ سو سال تک سوتنتر جیویں سو ہی سال تک اُس کا درشن کرتے رہیں۔ سو برس تک اس کے گن کیرتن سنتے اور گاتے رہیں۔ اور اگر سو سال سے بھی زیادہ عرصہ تک زندہ رہیں۔ تو اسی طرح رہیں۔"

**گائیتری منتر**

مندرجہ بالا منتروں سے ایشور کا استھان کرنے کے بعد "اوم شنو دیوی" منتر سے تین آچمن کر کے مندرجہ ذیل گائیتری منتر کا ارتھ سمیت وچار کر کے پرماتما کی اُستتی۔ پرارتھنا اور اُپاسنا کریں۔ اوم۔ بھور۔ بھوہ۔ سوہ۔ تت۔ سویتر۔ ورینم۔ بھرگو۔ دیوسیہ دھی مہی۔ دھیو۔ یو۔ نہ۔ پرچودیات۔

**ارتھ**۔ جو پرانوں سے پیارا۔ دکھ دور کرنے والا۔ سکھ سوروپ جگت پتا قابل پرستش وہ گیان سوروپ۔ عالم کل سب آتماؤں کا پرکاشک

اور ہر طرح کے سکھوں کا دینے والا پرماتما ہے۔ اس کو ہم نشچے کر کے دلی شردھا اور سچے پریم سے اپنے آتما میں دھارن کریں۔ اور وہ ہماری بدھی کو نیک اور دھرم کے مطابق کاموں میں لگائے۔

**سمرپن** مندرجہ بالا گائتری منتر سے پرماتما کی اُپاسنا کے بعد اپنے نیک کاموں کو مندرجہ ذیل الفاظ کے ساتھ ایشور کے سمرپن کریں

"اے دیانِدھے پرماتما جو جو اُتم کام ہم آپ کی کرپا سے کرتے ہیں۔ وہ سب آپ کے ارپن ہیں۔ دیا کرو کہ ہم آپ کو پراپت ہو کر دھرم ارتھ کام اور موکش کے پھل کو جلدی حاصل کریں۔"

**نمسکار منتر** اس کے بعد مندرجہ ذیل منتر سے پرماتما کو نمسکار کریں۔

**ओं नमः शम्भवाय च मयोभवाय च नमः शङ्कराय च मयस्कराय च नमः शिवाय च शिवतराय च ।।५।। यजु०**

اوم نمہ شمبھوائے چ میوبھوائے چ نمہ شنکرائے چ میسکرائے چ نمہ شوائے چ شوترائے چ یجروید ادھیائے ۱۶ منتر ۴۱۔

**ارتھ۔** پرماتما کو نمسکار ہو۔ سکھ سروپ اور سکھ داتا ایشور کو نمسکار ہو۔ منگل سروپ اور آنند دینے والے پرماتما کو نمسکار ہو۔ کلیان سروپ اور کلیان کرنے والے پرماتما کو نمسکار ہو۔"

یہاں سندھیا اُپاسنا کی کارروائی ختم ہو کر اب پھر "اوم شنو دیوی"

لہ صفحہ گذشتہ سنسکرت حروف میں اصل منتر بمع ارتھ اور تشریح ویدآرمبھ سنسکار میں آچکا ہے) لیکن اس منتر کی خاص اہمیت کے خیال سے یہاں اسے اردو حروف میں بھی بمع مختصر ارتھوں کے دوبارہ لکھ دیا گیا ہے۔ (سمپادک)

اس منتر سے تین بار آچمن کر کے "اگنی ہوتر" شروع کریں"۔

**اگنی ہوتر**

جیسے صبح و شام طلوع آفتاب اور غروب آفتاب کے وقت سندھیا۔ اُپاسنا کریں۔ اسی طرح دونوں استری پُرش[1] "اگنی ہوتر" بھی دونوں وقت ہمیشہ کیا کریں۔ (سامانیہ پرکرن صفحہ ۱۶۳-۱۶۸) کے مطابق "اگنیے ادھان" "سمِدادھان" وغیرہ اور ویدی کے چاروں طرف جل چھڑکنا (سامانیہ پرکرن صفحہ ۱۷۲-۱۷۳) کی کارروائی کرنے کے بعد صاف کئے ہوئے خوشبویات ملے۔ گھی کو گرم کر کے برتن میں کنڈ کے مغربی حصہ میں پورب کی طرف منہ کر کے بیٹھ کر چار "آگھار اوجیہ بھاگ آہوتی" (سامانیہ پرکرن ) دے کر صبح کے وقت مندرجہ ذیل منتروں سے "اگنی ہوتر" کریں۔

**ओं सूर्यो ज्योतिर्ज्योतिः सूर्यः स्वाहा ॥ १ ॥ ओं सूर्यो वर्चो ज्योतिर्वर्चः स्वाहा ॥ २ ॥ ओं ज्योतिः सूर्यः सूर्यो ज्योतिः स्वाहा ॥ ३ ॥ ओं सजूर्देवेन सवित्रा सजूरुषसेन्द्रवत्या जुषाणः सूर्यो वेतु स्वाहा ॥ ४ ॥**

(۱) اوم سُوریو جیوتر جیوتی سُوریہ سواہا (۲) اوم سُوریو ورچو جیوتر ورچہ سواہا (۳) اوم جیوتیہہ سُوریہ سوریو جیوتہ سواہا۔ (۴) اوم سجور دیوین سوِترا سجور اُشسیندر وتیا جشانہ سوریو ویتو سواہا۔

ارتھ۔ اے پرکاش سوروپ۔ تمام روشن دماغ ودوان لوگوں

---

[1] فٹ نوٹ از سوامی جی۔ کسی خاص سبب سے اگر استری پُرش دونوں مل کر "اگنی ہوتر" نہ کر سکیں۔ تو دونوں میں سے ایک استری یا پُرش دونوں کی مشترکہ کارروائی کر سکتا ہے۔ یعنی ایک ایک منتر کو دو دفعہ پڑھ کر دو آہوتیاں کرے"۔

